# جنگ بجنگ

## تلقین شاہ

اشفاق احمد



سنگِ میل پبلی کیشنز، لاہور

891.4392 Ashfaq Ahmad
Jung Bajung : Talqeen Shah / Ashfaq Ahmad. -Lahore : Sang - e - Meel Publications, 2001.
302p.
1. Dramay. I. Title. II. Talqeen Shah



2001.
نیاز احمد نے
سنگ میل پبلی کیشنز لاہور
سے شائع کی۔

*ISBN 969-35-1205-7*

**Sang-e-Meel Publications**
25 Shahrah-e-Pakistan (Lower Mall), P.O. Box 997 Lahore-54000 PAKISTAN
Phones 7220100-7228143 Fax 7245101
http://www.sang-e-meel.com e-mail: smp@sang-e-meel.com

Chowk Urdu Bazar Lahore. Pakistan. Phone 7667970

کمبائن پرنٹرز، لاہور

پیشِ نظر کتاب ہمارے واٹس ایپ گروپ کے سکالرز کی طلب پہ سافٹ میں تبدیل کی گئی ہے۔ مصنفِ کتاب کے لیے نیک خواہشات کے ساتھ سافٹ بنانے والوں کے حق میں دعائے خیر کی استدعا ہے۔

زیرِ نظر کتاب فیس بک گروپ ''کتب خانہ'' میں بھی اپلوڈ کر دی گئی ہے۔
گروپ کا لنک ملاحظہ کیجیے :

https://www.facebook.com/groups/1144796425720955/?ref=share

میر ظہیر عباس روستمانی

03072128068

# تلقین شاہ

شاہ: ہمارے شہنشار رگز بھومی کی در ڑا کرمی کا ایک سنسا پدی بھومی بر میسٹر کا درد گو دھنک آکر من مارا مارا بھومی بھوش بھوت بھوت پاکستان اکز کزی دیش مشتاتک....

ہدایت: کیا ہو گیا جی آج آپ کو؟

شاہ: اوئے تیئں کیا پتا میں آ کے ننگ ازادتی' میں بولی سکھ رہا تھانویں۔

ہدایت: یہ کیا راکشش بولی بول رہے تھے آپ؟

شاہ: ایہہ بولی ہدایت اللہ بڑی مشکل تے بعد ہتھ آئی اے۔ ایدھے ماں جھوٹ بولیا دیا جھوٹ نہیں لگدا۔ شانتی شانتی دا منتر جیہا لگدا اے۔ بول تیں بی میرے پچھے پچھے۔

ہدایت: لعنت بھیجئے جی۔ شاہ صاحب ہو کر آپ مجھے کیا سکھا رہے ہیں۔

شاہ: اوئے ظالما تینوں اک نسخہ دے رہے ایں مفت کا لوکاں کیاں اکھاں میں مٹی پان کا۔ توں سکھ دا ای نہیں بد نصیبا!

ہدایت: ناں جی مجھے نہیں ضرورت ایسے نسخوں کی۔

شاہ: ایہہ بہت کم کی چیز اے ہدایت اللہ جیدھی مرضی جیب کٹ لے' گل کٹ کے پچھوں ایہہ بولی بولن لگ پڑ۔ لوک تیرے پر ای اعتبار کرن گے۔

صاحبزادہ: کیا کہہ رہے ہیں شاہ صاحب آپ اور کیا فلسفہ سکھا رہے ہیں ہدایت اللہ کو؟

شاہ: آؤ آؤ آپ کہاں تے ٹپک پڑے کھنگورا مارے بناں۔

صاحبزادہ: اب تو ہم ایسے ہی ٹپکا کریں گے شاہ صاحب۔ کیوں بھئی ہدایت اللہ کیا کہہ رہے تھے شاہ صاحب؟

ہدایت: وہ جی یہ تو....

شاہ: اوہدے تے کیا پچھ رے او جی' میتے پچھو۔ اللہ تعالے نے مینوں بی باتاں

نقل کرن کا ذہن عطا فرمایا اے۔

صاحبزادہ: جی جی آپ ہی فرمایئے۔

شاہ: میں کہہ رہا تھا ہدایت اللہ ہٹلر بن ہٹلر۔ جو نسے کم جد نازیاں نے کرے اور اج ہندوستانی کر رہے ہیں۔ اوہناں تے سبق سکھ اور کھلا دے خون دی ہولی۔

صاحبزادہ: خوب.... ہٹلر کا انجام بھی دیکھا شاہ صاحب؟

شاہ: انجام دی کونسی ایسی فکر اے۔ اک باری تاں دتی تھی ات تے ات ولیت کے رہن والیاں دی۔

ہدایت: میں ہٹلر بن کر کیا کروں گا جی؟

شاہ: کرنا کیا اے، جو ہندوستانی کر رہے ایں اوہی کریں گا۔ دیکھ اوہناں نوں۔ ساری دنیا نے ہٹلر کا خطاب دے بی ڈالیا اور تیں رہ گیا پچھے۔

صاحبزادہ: لیکن آپ اس کو ظالم بنانے پر کیوں تلے ہوئے ہیں؟

شاہ: اوہدی اک وجہ اے۔ آپ تاں جان دے ای ایں عرصے تے پئی ہمارے پڑوس میں اک ہاشمی صاحب رہندے ایں۔ اچھا کھاندے ایں۔ اچھا پہن دے ایں۔ دونوں باپ بیٹا کمائی کری جا رہے ایں خوب دبادب۔ نہ ہمارے رعب نیچے آندے ایں نہ مرعوب جئے بندے ایں۔ آپاں نوں اوہناں دی ترقی اک اکھ نہیں بھاندی۔

صاحبزادہ: یہ آپ کہہ رہے ہیں شاہ صاحب؟

شاہ: کیوں جی مینوں ایسا بیان دندے کے داؤ ر ماریا جاندا اے؟ میں ای کہہ رہا ایں........

ہدایت: ذرا سنتے جایئے ان کی باتوں کو.... میں تو تنگ آ چکا ہوں صاحب زادہ صاحب۔

شاہ: ابھی کیا تنگ آیا ایں ہدایت اللہ۔ ابھی تاں جد تینوں میرے خفیہ عزائم کا پتہ لگیا تب تیری ہوش ٹھکانے آئی اے۔

صاحبزادہ: یہ آج آپ کو ہو کیا گیا ہے شاہ صاحب؟

شاہ: دیکھو جی آپاں نے عقل سکھی اے ہندوستان تے لومڑی کی اور ہندوستان کی

چلاکی مشاہور اے سارے جہان ماں۔ آپاں بی ایتے فیدہ انھالیا وِلے سر۔

صاحبزادہ: تو پھر کیاارادہ ہے آپ کا؟

شاہ: بے جمع کرے ای چھت پر ڈیڑھ من۔ کش رکھیاں ایں بنیرے پر کھاری سوڈے کیاں بوتلاں۔ اج رات اوہناں ستیاں پر دھاوا بول دیناایں۔

صاحبزادہ: کس برتے پر تتا پانی شاہ صاحب۔ سارے محلے والے داڑھی سے پکڑ کر جوتے لگائیں گے۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: دیکھو تاں کیا بولیا اے خاجے کا گواہ ڈڈو جہا۔ آپاں ساتھ ای ایہہ بات مشاہور کر دینی ایں پئی ہاشمی صاحب کاارادہ تھامیتوں سٹ پھیٹ کرن کا۔ اوہدی پیش بندی کرن لئی آپاں پہلاں ای اوہناں پر حملہ کر دتا' ستیاں پر جا پڑے۔

صاحبزادہ: واہ واہ یہ چہرہ۔ یہ ڈاڑھی اور یہ کرتوت۔ سبحان اللہ شاہ صاحب۔

شاہ: ایتے سوا اور کوئی چارہ ای نئیں جی حملہ کرن کا۔ ادھے کو محلے نوں تاں آپاں اپنے ساتھ ملا لینا اے.... جھوٹیاں سچیاں کہانیاں بنا کے ہاشمیاں کیاں!

صاحبزادہ: محلے والے ایسے احمق نہیں شاہ صاحب۔

شاہ: نہیں جی آپاں اک بولی بی سکھ لئی اے اعتبار دلان والی۔ اوہدا ان دے ایں بہت اثر پڑدا اے۔ جھوٹ دیو تا کی بنائی دی اے اوہ بولی۔

ہدایت: دیکھا جی آپ نے ان کو۔ برائی کا تو انہیں ایک ذرہ بھی کہیں سے مل جائے تو اسے آنکھ کا سرمہ بنا لیتے ہیں۔

شاہ: اج تک تیریاں باتاں پر اعتبار کر کے کہاں اپڑیا اوئے میں۔ اوتھے کا اوتھے ای رہا۔ اب سمجھ ماں آئی اے بانیاں کی بات تب کچھ پلے جما پڑیا اے جی زندگی تاں جھوٹ اور بے ایمانی تے شروع کرنی چاہی دی اے۔

صاحبزادہ: لو بھئی ہدایت اللہ میں تو چلتا ہوں۔

ہدایت: آپ چلتے ہیں تو میں بھی آپ کے ساتھ ہی چلتا ہوں۔ مجھے کیا لینا ہے شاہ صاحب کی نوکری کر کے۔

شاہ: جا اوئے دفع ہو جا میریاں اکھاں مور ھے تے ایسے وقت میں۔ کیا سمجھدا ایں

میں تینوں؟ خواہ مخواہ کا خرچ۔ کل دو روپے کی ڈانگ لے کے جارلیا اوس جتھے ماں جونسا شالا مار پر روکیا ہویا تھا۔

صاحبزادہ: ارے تم بھی گئے تھے ہدایت اللہ؟

ہدایت: کوئی رک سکتا ہے صاحبزادہ صاحب۔ آپ کے ملک پر دشمن کا ناپاک اور جارحانہ حملہ ہو اور آپ کے بھائی نعرے مارتے ہوئے آپ کے گھر کے آگے سے گزریں۔ تو آپ کیسے چپ رہ سکتے ہیں بھلا؟

صاحبزادہ: کتنا بڑا گروہ تھا؟

ہدایت: وہ جی ہزاروں ہی آدمی تھے۔ کسی کے ہاتھ میں کلھاڑی تھی۔ کسی کے تلوار۔ کچھ لاٹھیاں لے کے نکلے تھے۔

صاحبزادہ: اور تمہیں معلوم نہیں تھا کہ آگے توپوں اور ٹینکوں سے لڑائی ہو رہی ہے؟

شاہ: معلوم تھا جی معلوم کا تے نہیں تھا۔

ہدایت: ہاں جی بالکل پتا تھا صاف۔ لیکن صاحبزادہ صاحب ہم تو شہادت کا درجہ پانے گئے تھے جی پر راستے میں ہی ہماری فوج نے روک دیا۔ شہادت روز روز نصیب نہیں ہوتی صاحبزادہ صاحب۔

صاحبزادہ: بے شک میں تو سمجھتا ہوں یہ بھی ہماری خوش قسمتی ہے جو خداوند کریم نے ایسا موقع پیدا کیا ہے۔

ہدایت: بڑا غصہ آیا جی جب ہمیں روکا گیا۔ پر کرنل صاحب تھے بڑے پیارے آدمی۔ ہنس کر کہنے لگے ایک تو خدمت کا موقع ملا ہے ہمیں وہ بھی آپ ہم سے چھیننا چاہتے ہیں۔

صاحبزادہ: خوب۔

شاہ: اوئے اپنے گھرماں میں ہٹلر کی تصویر ہویا کردی تھی اک۔

ہدایت: ہٹلر کی جی؟

شاہ: اوہ تھی اک بہت بڑی جہی۔ چوکھٹا ای تھا نرا شیشہ تاں ٹٹیا ہویا تھا کئی سالاں کا۔

ہدایت: ٹھیک ہے جی یاد آگیا۔ وہ وہیں پڑی ہے جی الماری کے اوپر۔

شاہ: اوہدے ساتھ ہندوستان کا نقشہ لگا دے۔ آرام رہے گا چوکیاں وغیرہ دیکھن

کا آپاں نوں اور خوب بجے گا نقشہ ماں ساتھ تصویر کے.... (دستک)... بابو با کھڑکیا ہئی شید۔ کون اے ایس وقت ماں ہماری چوگاٹھ پر (دستک) جا دیکھ تاں بھگ کے کہیں کوئی راستہ ای بھلیا پھردا ہووے۔

ہدایت: اچھا جی۔

صاحبزادہ: شاہ صاحب یہ میں آپ میں تبدیلی کیا دیکھتا ہوں۔ آپ بظاہر تو ایسے نہیں لگتے۔

شاہ: دیکھو جی انسان بظاہر تاں کدی وی اوہ نہیں ہندا جو اندر تے ہویا کردا اے۔ آپ نوں خالی میرے پر اعتراض کاہتے ہون لگ پڑیا۔ کون اے ہئی؟

ہدایت: (دور سے) ہاشمی صاحب کا ملازم ہے جی۔

شاہ: اندر لیا اوہنوں گھیر کے ایتے دو دو ہتھ کریئے۔

ہدایت: حلوہ لایا ہے جی۔

شاہ: تاں اور بی اچھی بات اے۔ حلوہ بی کھایئے اور انہوں ایدھا بھالی بتایئے۔

صاحبزادہ: لاحول ولا قوۃ شاہ صاحب آپ تو بوکھلا گئے ہیں بالکل۔

ہدایت: (قریب ہو کر) میں نے اس کو واپس کر دیا ہے جی وہیں سے۔

شاہ: حلوہ نہیں لیا؟

ہدایت: رکابی تو یہ ہے میرے پاس لیکن میں نے اسے واپس بھیج دیا ہے وہیں سے۔

شاہ: بھیج کاہتے دتا اوئے تیں اوہنوں؟

ہدایت: وہ جی بس ٹھیک ہے۔

شاہ: اوئے بے ہدیتیا اٹھاراں برھیاں کا گواہنڈ ریا دشمناں تے تیں اوہناں تے بغل ماں چھری اور منہ ماں رام رام کا کم نہ سکھیا۔

صاحبزادہ: یہ بغلی چھری جب چھری والے کے پہلو میں اترتی ہے شاہ صاحب تو پھر بولنے والا تا ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بند ہو جاتا ہے۔ دیکھی ہے نا اس چھری کی کاٹ جو اٹھارہ برس تو دشمن بغل میں لے کر وادی میں گھومتا رہا اور جب اسے استعمال کرنے والا مجاہد ہاتھ آگے بڑھا تو دشمن کا ناپاک وجود کہاں گیا؟

ہدایت: اگر کہیں مجھ کو بھی شہادت نصیب ہو جائے تو شاہ صاحب کی عاقبت کی سفارش کروں جی۔ مجھے ان سے اب بھی بڑی محبت ہے۔

شاہ: تیں کیا سمجھیا اے پئی میں تیرے تے محبت ای نہیں کردا۔ ارے آ تاں سہی میرے قریب۔

ہدایت: آج آپ کے قریب آنے کو دل نہیں چاہتا جی۔

صاحبزادہ: آج تو واقعی آپ سے بد بو سی آتی ہے شاہ صاحب۔

شاہ: میں تاں آپ لوکاں دا دل دیکھ رہا تھا۔ آپ نے مینوں ایساہی کافر سمجھیا دیا اے؟

صاحبزادہ: آپ کی باتوں سے تو یہی ظاہر ہو رہا ہے۔

شاہ: اوہ اپنے سنام میں سردار شمشیر سنگھ ہویا کردے تھے۔ بڑے توحید پرست آدمی تھے۔

صاحبزادہ: سکھ مذہب کی بنیاد توحید اور خدا کو ایک ماننے پر ہے۔ اس میں آپ کے سردار صاحب کی کیا خوبی۔

شاہ: نہ جی کش تاں ہویا کردے ایں تاں زبانی کلامی توحید کے قائل اور کش منیا کردے ایں دل کیاں گہرائیاں تے۔ شمشیر سنگھ صاحب دل کی گہرائی تے منن والے انسان تھے۔ میں اوہناں نوں مہانتے میں بھوت پھیریاں دین توں جان بجھ کے دیوی دیوتیاں کا قایل جہا ہو جاندا تھا اور پھر دیکھیا کردا تھا تماشا۔

صاحبزادہ: گویا جناب شروع ہی سے شرپسند رہے ہیں۔

شاہ: زیادہ تے زیادہ شرارت پسند کہہ لوؤ جی ایتے بدھ نئیں۔ بس جی صاحبزادہ صاحب اپنی بات کرنی میں دیوی دیوتاں کی اور سردار صاحب دے منہ تے اشلوک بابا فرید اور ارشادات زریں حضرت بابا گورونانک صاحب کا دریا اُمڈن لگ پڑدا تھا۔ کیا کیا باتاں ہیرے جہیاں اوہناں نوں یاد تھیاں۔ پر اوسال اوہناں دا خط ملیا تھا مینوں بئی تیرے اکوتر سو دیوتاواں نے بہت تنگ کر رکھیا اے تلقین شاہ۔

صاحبزادہ: بالکل ٹھیک کہا انہوں نے۔

شاہ: میں نے جواب میں لخیا' سردار جی ہم نے تاں نجات حاصل کر لئی بڑی مشکل تے اب آپ دی واری اے۔ ایدھے لئی اگر دے دریا میں تے لنگھنا پڑدا اے۔

صاحبزادہ: اب کیا لکھتے ہیں؟

شاہ: اوہ تاں وفات پا گئے پچھلے سال صاحبزادہ صاحب۔ نہایت بھلے مانس انسان تھے۔ کیا کہنے جی اوہناں کے.... اوہ بئی کوئی چاء وغیرہ بنا ہدایت اللہ۔

ہدایت: اچھا جی۔

صاحبزادہ: نہیں جی اس کی کیا ضرورت ہے شاہ صاحب۔

شاہ: اج تاں آپاں اکیلے ای ایں' ہو جان دو دو پیالیاں۔

ہدایت: ہاں جی ضرور۔

صاحبزادہ: نہیں یار میں جلدی میں ہوں۔ آج ہماری ایک چھوٹی سی میٹنگ ہے سٹیل امپورٹرز کی۔

شاہ: ایس وقت جی؟

صاحبزادہ: جی ہاں جب بھی وقت مل جائے۔

شاہ: میں کیا جی اوہ حیدر صاحب نوں بی دینو کش سریا وغیرہ۔ کوٹھی شروع کری بیٹھے ایں۔ اج ریڑھالے کے سریا کی تلاش میں جا رہے تھے۔

صاحبزادہ: سریا؟ سریا شاہ صاحب؟ وہ تو اتنا پڑا ہے منڈی میں کہ دکاندار نئی عمارت پر چھوڑ کے جاتے ہیں۔

شاہ: اوہ جی میرے جیسے ایں سدھے جے اوہناں نوں شاید نہ علم ہووے۔

صاحبزادہ: آپ اور حیدر صاحب دونوں ہی سیدھے ہیں۔ بہت خوب۔ ایک منزل تو انہوں نے بنائی اب تک علم ہی نہیں ہوا ہو گا سامان عمارت کے حصول کا۔

ہدایت: وہ جی دودھ کم ہے جی۔

صاحبزادہ: بنا دودھ کے ہی سہی یار ہدایت اللہ۔

شاہ: نہیں جی بنا دودھ کے کیوں سہی۔ آہ لے بئی لے آتاں بچیاں پسیاں کا کٹورہ بھر کے۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: اوہ مٹی کا تیل بی لے آئیں پنج چھ پیسے کا۔

ہدایت: مٹی کا تیل تو بہت ہے جی گھر پر۔

شاہ: ہاں سچ اوہ تاں بوتل بھری وی رکھی اے۔ توں جا شاباش اپنے کم پر۔ میں کہا

جی صاحبزادہ صاحب گرمی جہی ہو گئی پھیر۔

صاحبزادہ: جی ہاں یہ تو ہو گی۔ جاتے جاتے آخری حملہ تو کرے گی گرمی۔

شاہ: جیسے بھگدے بھگدے ہندستان دا جہاز سٹیا کردا اے گولہ لوؤ جی اوہ کیا شور ستانی کری وزیر آباد کی گڈی پر بم پھینک کے۔ اپنا محمد شفیع کلرک بی تھا اوہدے ماں۔ بھٹڑ ہو گیا بچارا۔ میں اور امیر دین اوہنوں ویکھن گئے ہسپتال ماں تاں منہ سر پر پٹیاں دیاں پٹیاں پچھے کے ہسے۔

صاحبزادہ: وہ کیوں؟

شاہ: کہن لگا گڈی کے ڈبے نے بنھ کے مرواد تا اگر کہیں باہر ہندے تاں کردے دو دو ہتھ۔

صاحبزادہ: جہاز سے؟

شاہ: ہاں جی آپ ملے نہیں لوکاں نوں۔ میں کہیا سونہہ خدا دی جذبہ بنے دے ایں مجسم۔ اک کہیں بے ایمانی اور جھوٹ وغیرہ سکھ لیں تاں کیا کہنے۔

ہدایت: لیکن جی ایک بات ہے۔

شاہ: اوئے نکال کے لیا مٹی کا تیل اور پکڑا مینوں بندوق۔ ایہہ بڈھا معذور پرانی وردی دے سر پر کیا جا رہا اے گولی طراں۔ میرے پا تاں بندوق اے تایا صاحب کی۔

صاحبزادہ: شاہ صاحب لیکن آپ کریں گے کیا سوچا کس انداز میں ہے ہماری فوج ماشاء اللہ......

شاہ: جد کیسٹری دی موت آندی اے صاحبزادہ صاحب تاں اوہدے پر نکل آندے ایں۔ ایتاں کیسٹریاں نے جو پر نکالے ایں چھاتا فوج بن کے اوہناں دے جاسوساں نوں تاں کلا کلا ای لوے گا پاکستانی۔ ایہہ کم ہمارا اے فوج دا نہیں۔

صاحبزادہ: اب ہوئی ناں بات شاہ صاحب والی۔

شاہ: ساری عمر تترا ای تاں نہیں مارنے تھے جی۔ ایس وقت لئی بی تاں تھی ہماری خاندانی بندوق۔ ہادروازہ بھیڑ کے رکھیں۔

ہدایت: میں آپ کے ساتھ چلوں گا جی۔

شاہ: آ جا بسم اللہ کر کے۔ لوؤ جی صاحبزادہ صاحب پھیر۔

صاحبزادہ: اس کام کے لیے تو ہم بھی نکلیں گے۔ ہمارے گھر کی چار رائفلیں اور کس کام آئیں گی۔

شاہ: کیا کہنے مسلمان کے۔

ہدایت: وہ جی آپ نے سب کچھ زائچہ بنا لیا ہے ناں کہ کن کن علاقوں میں نکلنا ہے۔

شاہ: اوئے کیا باتاں کری جا ریا ایں ہدایت اللہ۔ دیکھ تاں سہی ہمارے ہتھ جو قیامت پہلے کدے نہیں آئی تھی اوہ اج کیسے آندی اے۔ اور چھیڑو۔ رہیو بچ کے مہاشیو آ گئی قیامت..... فکر کرلوؤ اپنی.....

(فیڈ آؤٹ)

بختیار: تلقین شاہ صاحب.... تلقین شاہ صاحب۔
شاہ: کون اے بئی ایسی بے تکلفی تے وازاں مارن والا؟
ہدایت: میں دیکھوں جی جا کر؟
شاہ: باہلے دیکھے پر ڈھکنا تاں دیدے خواہی نخواہی نظر پڑ دی اے۔
بختیار: تلقین شاہ صاحب تشریف رکھتے ہیں؟
ہدایت: آیا جی حاضر ہوا۔
بختیار: آنا بھئی ذرا جلدی سے۔
شاہ: اوئے ٹھہر جا مری کاہتے جار ہاایں۔ آ رہا اے بندہ اے۔ کوئی کرشنم اچاری تاں نہیں اج یہاں کل وہاں۔
ہدایت: وہ تو بے دین ہیں جی۔ دہریئے اور.... خدا نہ کرے میں ان سا ہوں۔
شاہ: اوئے ہو جا دہریہ۔ بے ہدیتیا تینوں نائب صدر بنوادیاں گے ہندوستان کا۔
ہدایت: اللہ محفوظ رکھے جی۔ آپ ایسی بات منہ سے نہ نکالا کریں۔
شاہ: اچھا پھیر کلی پر رکھ دھیان اور رسی مضبوطی تے پکڑی رکھ۔
ہدایت: یہ جی آپ جنگ کے دنوں میں کیاریاں بنا رہے ہیں اور پھول بیج رہے ہیں آپ کو تو ہر وقت تیار رہنا چاہیئے۔
شاہ: پھل تیرا کیا خیال اے چوکس ہون تے روک دے ایں۔
ہدایت: نہیں جی پھر بھی۔ میرا مطلب ہے۔
شاہ: پھل کونے میں ایسے بیج رہا ایں باچھوٹا جیا ٹکڑا ہے فاضلکا سکیڑ جیا۔ باقی تاں سبزی کے لئے وقف کرے ایں توں نے اور اور ٹماٹروں پر زور دیا اے میں نے خاص طور تے۔
ہدایت: یہ ولائتی ٹماٹروں کا بیج ہے جی۔
شاہ: لفافہ ای ولیتی اے شید ہدایت اللہ بیج تاں افرواشیین ایں میرے خیال

ماں۔

ہدایت: یہ بیج اچھے ہوتے ہیں جی۔

شاہ: کیا کہنے افروایشین بیجاں کے۔ بس اج کل اک سسری گھسی دی اے ایناں ماں او بتے خبردار رہناپڑ دا اے۔

ہدایت: سسری ان بیجوں میں جی؟

شاہ: بس یار گھس گئی۔ ہدایت اللہ بدقسمتی ایس پھلوازی کی۔ اگ لگا کے رکھ دتی افروایشین چمن ماں۔

ہدایت: میں وہ پچکاری لے آوں جی کیڑے مار تیل کی؟

شاہ: او تاں ماری اے میں نے ستالیس دن ماری اے لگاتار نامیں دھواں دیا اے پیرا سائٹ کے۔ تیلا تاں مرگیا سسری سرک رہی اے کہیں کہیں۔

ہدایت: اس کو ویسے مار دیں جی چٹکی میں مسل کر۔

شاہ: رہن دے اودھر دھپ ماں ڈال دے۔ خود ای فوت ہو جاؤ رضا و رغبت دے ساتھ اوہ ٹکڑا بہت پڑیا اے۔

ہدایت: وہ کونسا جی؟

شاہ: اوہ غسل خانے کے پچھے راجستھان جیسا۔

ہدایت: وہ جی' اس میں تو.......۔

شاہ: اوئے ایدھے بجوں ہامنا باؤ جماتاں پٹ دے کس لئی نھوکیا تھا ایہہ مناں بچ ماں۔؟

ہدایت: وہ اس دن آپ ہی نے تو ٹھونکا تھا جی جب بکرا باندھا تھا اس کے ساتھ صدقہ دینے کو۔

شاہ: اوئے جد دا تیں پیا ای نہیں۔

ہدایت: اکھیڑلیں گے جی ایسی کونسی جلدی ہے۔

شاہ: پھیر کب۔

ہدایت: اس میں مولیاں بیج دیں جی ولیتی۔

شاہ: اوئے ولیتی تیرے منہ پر بہت چڑھیا دیا اے۔ کہیں ماونٹ بیٹن نیچے ہندوستان کا وزیر تاں نہیں رہا تیں اوئے۔

ہدایت: نہیں جی میں تو ویسے ہی کہہ رہا تھا۔ وہ جو لال لال مولیاں ہوتی ہیں ناں جی وہ لگا دیجئے۔

شاہ: اوئے لال مولیاں تاں بہت دبانیاں ایں آپاں سرحد پر۔

ہدایت: ہم نے جی؟

شاہ: اوہ یار ہو بہت مارن لگ پڑیاں تھیں نہیں تاں آپاں نوں کیا لوڑ تھی اپنی کمپل ·رن کی۔

خان: ہاہاہا۔ واہ وا شاہ صاحب۔
مرتے ہیں تیرے ہاتھ میں تلوار دیکھ کر

شاہ: تلوار کہاں جی ایہہ تاں انبہ اے ابھی خان صاحب۔ جد تلوار پکڑی تاں پھیر دیکھنا۔

خان: انشااللہ۔ انشااللہ۔

ہدایت: آیئے جی خان صاحب یہاں تشریف لے آیئے کرسی پر آپ بھی انھیں جی۔ اب دونوں وقت ملتے ہیں۔ اس وقت کھیتی باڑی ٹھیک نہیں۔

شاہ: توں اوہ منجا نکال بر آمدے ماں تے میں۔ ابھی آیا ہتھ دھوکے۔ میں کہا خان صاحب اک چیز مہنگی میں نے لبھ لئی جو نسی ایس جنگ میں ہوئی۔ اوہ پان اے جی۔

خان: ملا ہی نہیں منگا کہاں سے ہوتا۔

شاہ: آپ دی تاں بری حالت ہوئی ایں (ہا مینوں تولیہ پکڑائیں) کیسے وقت گذاریا خان صاحب۔

خان: چھوڑ دیا شاہ صاحب۔

شاہ: پان کھانا چھڈ دیا آپ نے کیا کہہ رہے او؟ جس طراں پونے بھاش کے جوان جی کے منہ تے جنگ کا لہو نہیں لتھ دا اوسی طراں آپ کے منہ تے ایہہ رنگ نہیں اترتا۔

خان: لعنت۔ آپ نے کس سے ملا دیا شاہ صاحب۔

شاہ: میں نے تاں اک مثال دی تھی۔ میں نے کہا خان صاحب خان صاحب رکو تاں سہی۔ بات تاں سنو جی۔

خان: معاف کرو شاہ صاحب۔ خدا حافظ۔
ہدایت: خان صاحب جی۔ قبلہ استاد صاحب۔ خان صاحب۔
شاہ: اک منٹ جی۔ خان صاحب۔
ہدایت: وہ تو چلے گئے جی۔ روٹھ گئے شاہ صاحب۔
شاہ: یار میتے کیا بھل ہوئی ہدایت۔
ہدایت: آپ جی ان کو چاہے کوئی گالی والی دے لیتے۔
شاہ: بس یار میتے اینویں بھل جہی ہو گئی۔
ہدایت: آج کل کوئی پاکستانی یہ برداشت کر سکتا ہے کہ ایک کافر سے اس کا موازنہ کیا جائے؟
بیگم: بھائی صاحب۔ بھائی صاحب۔
شاہ: آیئے آیئے بسم اللہ بھابھی صاحب جی۔ ایدھر تشریف لے آؤ جی صحن ماں ای ایں سارے۔
بیگم: السلام علیکم بھائی صاحب۔
ہدایت: وعلیکم السلام۔
شاہ: میں کیا جی آغا صاحب نوں کیا بنیاں۔ ہم تاں اوہناں دی شکل ویکھن تے ای محروم رہ گئے جی۔
بیگم: وہ آج کل بہت مصروف رہتے ہیں دفتر کا کام 'گھر کا کام اور سب سے بڑھ کر ملک کا کام۔ جب سے ہندوستان نے پاکستان پر حملہ کیا ہے انہوں نے مشکل سے تین دن گھر پر گذارے ہوں گے۔
شاہ: ویکھیا ہدایت اللہ کری ناں بھالی صاحب نے بی اوہی بات بئی ہندوستان نے پاکستان پر حملہ کریا ہے۔ حالانکہ آکاش وانی نے بیہ مرتبہ بتایا اے بئی پاکستان نے آکرمن چاری کری اے اور اوہنے حملہ کریا اے ہندوستان پر۔
بیگم: آپ کی طبیعت تو ٹھیک ہے بھائی صاحب۔
شاہ: اللہ کا شکر اے جی۔ میرے پاتاں پڑی بنا کے رکھی دی اے لال کتاب ماں۔ پہلاں کریا پاکستان نے حملہ کارگل کی چوکی پر۔
بیگم: پاکستان نے کیا حملہ کارگل پر۔ اپنی چوکی پر۔

شاہ: تاں جی پھیر کریا اڑی نیؤال پر۔
بیگم: آپ کیا کہہ رہے ہیں بھائی صاحب۔
شاہ: جد ایس تے بی ٹھنڈ نہ پڑی تب کریا ہندوستان کی بین الاقوامی سرحد پر حملہ امرسردے قریب جا کے۔ نہ کوئی الٹی میٹم نہ ہشیار خبردار کا نعرہ۔ رات کے تن بجے پاکستانی فوجاں جا پڑیاں ستے دے لوکاں پر۔
بیگم: آپ کا دماغ تو ٹھکانے ہے بھائی صاحب؟ ان کی طبیعت ٹھیک ہے ہدایت اللہ؟
ہدایت: دو گھڑی پہلے تو ٹھیک تھے بالکل۔
شاہ: مینوں اکیلے نوں کیا کہندے او جی آکاش بانی کی بتی کنستراں سب کھڑکا کھڑکا کے ایہی کہہ رہے ایں۔
بیگم: کنستر نہیں کیندر بھائی صاحب۔
شاہ: اوہی تاں جی سارے ایہی کہہ رہے ایں بئی پاکستان حملہ آور اے اور اینے پہلے حملہ کریا اے ہندوستان دی بین الاقوامی سرحد پر امرسردے راہیں بغیر اعلان کے۔
بیگم: یہ آج کیا واہی تباہی مچا رہے ہیں بھائی صاحب۔
ہدایت: آپ کے آنے سے پہلے تو ٹھیک تھے جی۔
شاہ: ہاں بنا دیؤ مینوں پاگل مل ملا کے۔ میں خود سنیا اے کل رات آکاش وانی دے دلی کنستر تے بئی پاکستان نے حملہ کریا اے ہندوستان پر اور ہندوستان نے بڑے صبر تے برداشت کیتا اے دس ہزار سینکاں کا بلیدان دے کے۔
بیگم: صبر کیوں کیا آپ کے ہندوستان نے؟
شاہ: سیکولر ہون دی وجہ تے۔ اگر کہیں اس ماں ہندا مذہبی جنون تاں اوہنے بی بندو قاں تان لینیاں تھیں مقابلے ماں۔
ریاض: یہ کیا خانہ جنگی کی صدا ہے دوستو۔
شاہ: آیئے آیئے۔ صاحبزادہ صاحب اک آپ دی کسر تھی کہو راضی تاں رہے۔
ریاض: اللہ کا شکر ہے۔ آپ سنائیں خیریت سے تو ہیں آپ۔
شاہ: ابھی تک تاں خیریت ای تھی ایتاں کے آن پر فائر بندی سی اے بھائی

صاحب دے آن پر۔

ریاض: کیوں کیا ہوا؟

شاہ: ایہ اوہناں لوکاں بچوں ایں جو نسے ہندوستان کے دعویاں نوں جھوٹ من دے ایں۔

ریاض: تو آپ کیا ان کو سچ سمجھتے ہیں؟

شاہ: ہاں جی۔

بیگم: ہندوستان کو کیا ضرورت پڑی ہے سچ بولنے کی؟

شاہ: سیکولر ہون دی وجہ تے جی۔ بے دھرم اور بے ایمان آدمی ہی کدے جھوٹ بول سکدا اے؟

ہدایت: آپ کیا فرما رہے ہیں شاہ جی؟

ریاض: بھارت سرکار کے جھوٹ کا بھانڈا تو ان کے جنرل چوہدری نے پھوڑ دیا ہے۔ بیچ ایک پریس کانفرنس کے۔

شاہ: کمال اے صاجزادہ صاحب آپ اک آدمی کے بیاناں پر تاں اعتبار کری جا رہے ہیں۔ اور آکاش وانی کے بی کنستراں پر اعتبار نئیں کردے۔

ریاض: کنستر؟

بیگم: یہ کیندر کو کنستر سمجھتے ہیں۔

شاہ: چاہ لگا بھئی ہدایت اللہ۔

ہدایت: اچھا جی۔

ریاض: ابی رہنے دیجئے کیا ضرورت ہے اس وقت چائے کی۔

ہدایت: چابی دے دیجئے جی۔

شاہ: کاہدے لئی۔

ہدایت: پتی نکالنی ہے جی اندر سے۔

شاہ: رہن دے اوہی پلادے چورا تن آنیاں کی پڑی والا۔ آپ کیا کہہ رہے تھے بی چاہ کا ارادہ ای نہیں؟

بیگم: جی نہیں اس وقت نہیں۔

شاہ: چل رہن دے بی ایناں دا ارادہ ای نہیں معلوم ہندا۔

رشید: اجازت ہے جناب شاہ صاحب۔
شاہ: کون اے بئی۔ کیدھی آواز اے ہدایت اللہ۔
ہدایت: مرزا جی ہیں شاید۔
شاہ: اینے کیا لوڑ پڑ گئی ایس وقت بے آرام ہون کی...... مرزا صاحب ایں جی!
رشید: جی جناب والا۔
شاہ: آؤ جی آؤ بسم اللہ۔
رشید: السلام علیکم۔
سب: وعلیکم السلام۔
شاہ: باکرسی پکڑ بھی چھیتی دے کے۔
رشید: بس جی شکریہ میں تو بس ایسے ہی سلام کرنے حاضر ہوا تھا۔
شاہ: رہن دے بھئی ایسے ای کر رہے ایں سلام کھڑے کھڑے۔ ہاں جی۔
رشید: وہ ہمارا لیلا تھا شاہ صاحب۔
شاہ: لیلا؟
رشید: بھیڑ کا بچہ نہیں ہوتا لیلا۔ موتی نام ہے جی اس کا وہ گم ہے شام سے۔
شاہ: سیکولر اے یا مذہب پرست۔
رشید: جی؟
شاہ: میرا مطلب اے ڈب کھڑبا اے یاں سفید۔
رشید: سفید جی بالکل سفید۔
شاہ: کوئی بات نہیں خود آجائے گا۔ گھم گھما کے آپ گھبرائے دے کاہتے ایں۔
رشید: بچے کہہ رہے تھے آپ کی ڈیوڑھی میں داخل ہوا تھا شام کو۔
شاہ: ہویا ہوتا ایں جی ہم نے تاں کدے توجہ نہیں دتی لیلیاں وغیرہ پر۔ آپاں تاں آج کل پھلاں اور سبزیاں کی کاشت میں لگے دے ایں۔ پالیا دیا اے آپ نے ایہہ لیلا؟
رشید: جی ہاں بچوں کی طرح عزیز ہے ہمیں۔
شاہ: آپ نے لیلا پالیا دیا اے شاستری صاحب نے آج کل اک J.C.O. پالیا دیا اے۔

ریاض: J.C.O. پالا ہوا ہے۔ جونیئر کمشنڈ آفیسر۔

شاہ: ہاں جی۔ جہاں بی جاندے ایں اوہدا ذکر کریا کردے ایں۔ پہلے رام لیلا گروئنڈ میں اوہدا ذکر کر رہے تھے جی J.C.O. کی ٹنگ وڈھی دی اے پیر اک چھیچھڑے کے ساتھ لٹک رہا اے میرے تے کہن لگا شاستری جی میں اوس وقت تک یدھ ماں بیہوش نہیں ہوا جد تک دشمن دے اک افسرنوں گولی کا نشانہ نہیں بنالیا۔

بیگم: گویا بیہوش ہونا بھی ان کے اختیار میں ہے۔

شاہ: ہاں جی ہندوستانی سپاہیاں کی بکھی ماں اک گیر جیسا لگیا ہندا اے۔ جب چاہندے ایں گیئر بدل کے بیہوش ہو جاندے ایں۔ جب چاہندے ایں اٹھ کھڑ دے ایں۔ پرسوں جد شاستری صاحب نے دلی گوردوارہ صاحب میں بھاشن دیا تاں پھیر اپنے JCO کا اوہی قصہ سنایا۔ لوک بہت خوش ہوئے۔ اک سکھ سپاہی نے شاستری صاحب کے راکھویں JCO نوں ہسپتال میں جا پکڑیا۔ اور کہا اوئے توں ہر روز نواں قصہ گھڑ کے اپنی بہادری کا سنا دناں ایں مہاں منتری صاحب نوں تیں کدلڑیا تھا مدان ماں۔ تیری ٹنگ تاں بیاسے کے پل پانئی تھی ٹرک ینچے آکے۔ تیں کہاں کا بہادر ایں اوئے۔

رشید: ٹھیک کیا اس نے۔

شاہ: JCO نے ہنس کے کہا بہادری کے قصے ڈرپوک ای سنا سکدے ایں کیونکہ میدان جنگ ماں تے اوہی پھدے ایں مہامنتریاں دیاں نوں ایسے قصے سنان لئی۔

رشید: یہ شاستری صاحب گوردوارے میں گئے تھے؟

شاہ: ہاں جی۔

ریاض: وہ کیوں؟

شاہ: سیکولرازم دی وجہ تے۔ بے دھرم اور بے ایمان آدمی پر جد بی سٹ پڑ دی اے اک مرتبہ عبادت کدے دی طرف بھگدا ضرور اے۔ گوردوارہ صاحب جا کے بہت نعرے مارے شاستری صاحب نے ست سری اکال کے۔

بیگم: اچھا؟

شاہ: شام نوں گئے گاندھی جی کی سادھ پر ڈاکٹر ذاکر حسین کے ساتھ ڈاکٹر صاحب نے کہا شاستری جی آپ تاں ہو آئے ایں گوردوارہ صاحب ماں تے اور مینوں اٹھارہ برھے تے نماز پڑھن تے روک دیا اے۔

بیگم: نماز پڑھنے سے روکا ہوا ہے؟

شاہ: سیکولرازم دی وجہ تے۔

ریاض: خوب۔

شاہ: لوؤ جی ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب کا اٹھاراں برھے تے رسیاں میں جکڑیا دیا اسلام بیدار ہو گیا۔ آپ نے لوٹا منگوایا پانی کا وضو کریا اور کھرل جہی ٹوپی اتار کے سر پر مسلمانی ٹوپی رکھی دو رکاتاں نفل کیاں گزاریاں۔ ڈاکٹر صاہب دا تاں چہرہ ای بدل گیا۔ خدا پرست بندے کا نور آگیا اوہدے پر۔ شاستری صاحب نوں جد علم ہویا بئی ہندوستان کا نائب صدر تاں پھیر تے نماز پڑھن لگ پڑیا اے اور اسلام کی طرف رجوع کر رہا ہے تاں اوہناں دی تاں ویمہ کنب گئی۔

ریاض: وہ تو کانپنی ہی تھی۔

شاہ: جنرل چوہدری نوں کہہ کے اک کمپنی شین گناں دے ٹینکاں کی لگوا دتی اوہناں دی کوٹھی پر بئی اگر پھیر لوٹے نوں ہتھ ڈالن ذاکر صاحب وضو کرن لئی تاں چاروں طرف تے باڑھ کھول دیئو۔

رشید: لیکن اس مہذب دور میں ایسی سختی کیوں شاہ صاحب؟

شاہ: سیکولرازم دی وجہ تے جی۔

ریاض: اور شین گن کا پہرا کس لئے؟

شاہ: مذہبی جنون کم کرن دے واسطے صاحبزادہ صاحب۔ باہندوستان نے پشاور۔ کوہاٹ۔ سیالکوٹ پر جنی بھی بمباری کری اے مذہبی جنون کم کرن لئی اور مذہب پرستی روکن لئی کری اے۔ نہیں تاں اوہناں نوں کیا پڑی تھی اپنی دور جان کی۔۔

رشید: وہ مذہب کے دشمن ہیں شاہ صاحب؟

شاہ: لوؤ کرلو بات آپ کونسی دنیاماں رہندے ایں۔ تیراں تاریخ نوں ہندوستان

نے اعلان کریا اے بئی جو نسے ملک ماں بی مذہب تے دلچسپی پائی گئی ہم او تے بمباری کراں گے۔ مذھ ہم نے پاکستان تے لایا اے اور خاتمہ ہم نے پاپائے روم کی ریاست پر کرنا اے۔

رشید: تمام مذاہب کو ختم کرنے کا ارادہ ہے ان کا؟

شاہ: تن نویں بمبار طیارے خریدے ایں جی بڑے ہندوستان نے۔ دو ایک عالم نوں تباہ کرن دی خاطر۔ یہودی' عیسائی' مسلمان' پارسی' بدھ اور سکھ مذاہب پر بمباری کری جائے گی۔

ریاض: اور ہندو مذہب پر کیوں نہیں۔؟

شاہ: اوہ سیکولرازم دی وجہ تے۔

ریاض: جی!

شاہ: شاستری صاحب کہندے ایں بئی ہندوازم اور سیکولرازم اکو چیز کا نام اے۔ مذہبی جنون کا خاتمہ کرو۔ ہندوازم قبول کرو چاہے سیکولرازم۔ ایتے علاوہ کسی ہور دھرم کا ناں نہ لوؤ نہیں تاں آپاں بم ماراں گے۔

رشید: لیکن جی وہ تو کہتے ہیں کشمیری مسلمانوں کو مسلمان رہنے کی اجازت ہے البتہ۔

شاہ: مسلمان رہن کی اوہناں ناں جین کی اجازت نہیں لکے چھپے زندگی کے دن کڈھ رہے ہیں۔ کران ناں ذرا رائے شماری۔

رشید: وہ تو کہتے ہیں ہم نے تین مرتبہ کرالی ہے رائے شماری شاید کراہی لی ہو۔

شاہ: تن دفعہ کرائی اے تاں چوتھی دفعہ کران تے کاتے گھبراندے ایں۔ دنیا کے بوتھے پر مارن کہ آلوؤ خود کرا کے دیکھ لوؤ۔ پچھو کشمیریاں تے کیا چاہندے ایں۔

رشید: دنیا کے سامنے کیوں کرائیں۔ جہاں ان کا جی چاہے جیسے جی چاہے رائے شماری کرائیں۔

شاہ: ہدایت اللہ!

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: باہیتاں دی ٹوپی اٹھا کے تاں دیکھیں مرزا صاحب ای ایں یا کوئی ہور۔

رشید:   جناب کو کیسے شک گزرا۔
شاہ:   آپ دیاں باتاں تے۔
رشید:   میں تو جو چاہوں گا کہوں گا۔
شاہ:   آپ جا کے لیلا لبھو جی اپنا اگر قسمت ماں ہے تاں۔ سلام علیکم۔
رشید:   وعلیکم السلام۔ (وقفہ)
ریاض:   آپ نے بڑی زیادتی کی ان کے ساتھ شاہ صاحب!
شاہ:   ایہہ تاں لکڑ سرا آدمی اے۔ ایدھے پر بہتی نئیں تاں اک منٹ میں معالوم ہو جاندا اے آٹے دال کا بھاؤ...... ہدایت اللہ۔
ہدایت:   ہاں جی۔
شاہ:   اپنی ڈیوڑھی میں جون پھنا پڑیا اے کھونجے ماں اودے ساتھ لیلا دیکھیا دیا اے ایدھا۔ اٹھالیا گودی ماں۔
ہدایت:   ہیں جی؟
شاہ:   اٹھالیا اور لیا کے کھڈے میں بند کر دے۔
بیگم:   یہ آپ کیا کر رہے ہیں بھائی صاحب!
شاہ:   اوئے کیا ایں کہ نہیں؟
ہدایت:   ابھی جا رہا ہوں جی۔
ریاض:   لیکن آپ ایسے تو نہیں شاہ صاحب! یہ آپ کیا کر رہے ہیں۔
شاہ:   ایسے ای ہوئے گا جی ایدھے ساتھ۔ اینوں تاں بات کرن کی تمیز نہیں۔ اب لبھ دا پھرے سارے جہاں ماں۔
ہدایت:   بند کر دیا ہے جی لا کر ڈربے میں۔
شاہ:   اک چھری بی رکھ دے کھڈے میں لیلے دے قریب کر کے تاکہ دیکھدا رہے اور کنب دا رہے۔
ہدایت:   اچھا جی۔
بیگم:   بھائی صاحب! یہ تو آپ زیادتی کر رہے ہیں۔
شاہ:   جد مذہبی جنون نکل گیا لیلے کا تب آپاں چھری باہر نکال لیاواں گا۔
رشید:   شاہ صاحب.... شاہ صاحب.... وہ جی عرض یہ ہے کہ سارے بچے بھی کہتے

ہیں۔ موتی غلطی سے آپ کی ڈیوڑھی میں داخل ہوا تھا۔

شاہ: موتی کیا؟

رشید: وہ جی ہمارا لیلا۔

شاہ: ہویا تھا تاں آپاں کیا کریئے۔ ہو گیا ہو نا ایں۔

رشید: وہ میں لینے آیا ہوں جی۔ بچے اسے یاد کر رہے ہیں۔

شاہ: اوہ نہیں مل سکدا واپس۔

رشید: کیوں؟

شاہ: اوہ ایس وقت ہمارے جسم کا ایک حصہ بنیا دیا اے۔ ہمارے وجود دا انوٹ حصہ۔

رشید: لیلا آپ کے جسم کا حصہ؟

شاہ: کیوں لیلے نوں کیا اے۔ اگر ہاتھی کا سر انسان کے جسم کا اک حصہ بن سکدا اے تاں لیلے نوں کیا موت پڑی دی اے۔

رشید: حضرات دیکھتے ہیں آپ ان کی سینہ زوری؟ آپ بولتے کیوں نہیں صاحب!

شاہ: ایہہ کیا بولن۔ میرے تے بات کر۔

رشید: میرا لیلا واپس کر دیجئے سیدھی طرح سے۔

شاہ: واہ بئی مرزا صاحب بڑے تنگڑ رہے ہیں آپ ہمارا لیلا اے۔ ہمارا پالیا دیا اے۔ ہمارے جسم دا اک حصہ اے۔ تینوں کہاں تے دے دیئے۔

رشید: آپ ہوش میں تو ہیں شاہ صاحب! کبھی لیلا بھی انسان کے جسم کا حصہ ہو سکتا ہے۔ آپ اور چیز وہ اور چیز۔

شاہ: کش کر لے صاحبا آپاں تاں نہیں دینا لیلا۔ اب تاں ہماری ملکیت اے۔

رشید: آپ کے ہوتے ہوئے میں یہ کیا سن رہا ہوں۔ صاحبو! آپ کچھ تو انصاف کریں۔ یہ سب کچھ آپ کی آنکھوں کے سامنے ہوا ہے۔

ریاض: بھئی ہم اس معاملے میں کچھ نہیں بول سکتے مرزا صاحب!

رشید: آپ لیلے کو باہر نکال کر رکھیں تو سہی اگر وہ میرے موتی پکارنے پر قلانچیں بھرتا میرے پاس آ جائے تو میرا۔ نہیں تو آپ کا۔

شاہ: لے ہے کیا ہے جھوٹ باتاں کری جا رئیا ایں مرزیا۔ ہم تن باری اوہنوں

کوٹھڑی میں بند کر کے موتی کھا اے اور اوہ چھالاں ماردا ہویا ہماری جھولی میں آگیا اے۔

رشید: اگر یہی بات ہے تو اسے باہر نکالیں ان لوگوں کے سامنے اسے ایک مرتبہ پھر پکار کر دکھائیں۔

شاہ: لے ہے خواہ مخواہ تے باہر نکالاں اوہنوں۔ اپنے آرام تے چھری کے ساتھ بیٹھا دیا اے خوشیا منا رہا اے۔

رشید: آپ اسے باہر نکالیں تو سہی ان لوگوں کے سامنے۔

شاہ: اوئے تینوں کہہ تاں رہا ایں بئی تن مرتبہ میں اوہدا نام پکار چکیا ایں اور اوہنے گھنگرو بجا کے ایہی کہا اے بئی میں شاہ صاحب کے ساتھ ایں۔ لوکاں مورھے کا ہتے لیاواں اوہنوں۔ اوہ تاں جزو بدن ہو یا دیا اے میرا۔

رشید: یہ تو قبضہ مخالفانہ ہے شاہ صاحب او رلیلے کی جان پر ظلم ہے صاحبو!

شاہ: اوئے رہن دے مرزیا۔ ہندوستان پنجاہ لکھ کشمیریاں پر قبضہ جما کے ظلم کری جا رہا ہے' اک آپاں نے بھورے جہلیلے نوں ہڑپ کر لیا تاں کونسی قیامت آ گئی۔

(فیڈ آؤٹ)

ہدایت: ہاں جی پھر کیا ہوا؟

شاہ: اوئے ہاں جی کے گھوڑے' تیریاں ہتھاں کا زور کیا ہویا۔ حالتاں گھٹ رہا ایں؟

ہدایت: میں تو کافی زور سے دبا رہا ہوں جی۔

شاہ: سواہ زور تے دبا رہا ایں اوئے تیتے تاں شاستری صاحب دے ہتھاں ماں زیادہ زور اے۔

برہان: آپ کو کیسے معلوم ہے تایا ابا۔

شاہ: نہرو صاحب نے بتلایا تھا اک مرتبہ پٹیالے ماں۔ بئی ہم جد بی الیکشن کے زمانے میں دور دور تقریراں کرن جانے ایں شاستری صاحب نوں ساتھ لیجانے ایں۔

ہدایت: شاستری صاحب بھی نہرو جی کی ٹانگیں دباتے رہے ہیں۔ جی؟

شاہ: اور تیرا کیا خیال اے گدی اینویں ای دے گئے ایں اوناں نوں جاندے دے۔ بائی برس سیوا کری اے اوہناں نیں نہرو صاحب دی۔ لے اگا دے اک ویسا ای ہتھ۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: اوئے تیرا ظالما۔ ستیاناس جائے ہولی ہدایت اللہ ہولی۔

برہان: تایا ابا آپ نے وہ بات تو بیچ ہی میں چھوڑ دی۔

شاہ: او بات کیا ہونی تھی برہان شاہ میری تاں دیمہ کُب گئی۔ کنو تاں بدن میں لو نہیں پیر من من کے ہو گئے۔

ہدایت: بڑا مشکل وقت آیا آپ پر شاہ صاحب۔

شاہ: میتے بلیانہ جاوے اور ببر شیر قدم قدم میری طرف بڑھا آوے۔

برہان: تایا ابا آپ نے....

شاہ: اوئے میری بات تاں سن غور تے۔

برہان: جی۔

شاہ: شیر کیاں اکھاں ماں تاں انگارے نکل رہے۔

ہدایت: کتنے قدم کے فاصلے پر تھا جی آپ سے؟

شاہ: اٹھ (8) نہیں تاں زیادہ تے زیادہ دس (10) قدم کے فاصلے پر ہوتا ایں۔ اوؤ جی میرے دل ماں آئی بئی ایدھے تے اکھ لڑائیے اور گھور کے بھگا دیئے۔ اوہنے اک قدم اور اگے رکھیا اور میری اکھ ست کو جھپکیاں کھا گئی۔

برہان: اف توبہ!

شاہ: میں نے حوصلہ کر کے آخر ماں ایہی سوچیا بئی تلقین شاہ لے کے خدا کا نام ایدھے منہ ماں ہتھ ڈال دے اور اندر اندر بانہہ بڑھا کے دم تے پکڑ لے زور تے۔ کھینچی مار اور دم ایدھر کر لے ایدھا اور منہ اودھر کر دے جس طرح الٹے کرتے کی بانہہ سدھی کری دی اے ہتھ ڈال کے۔

ہدایت: پھر آپ نے ڈالا جی اس کے منہ میں ہاتھ؟

شاہ: کیا ڈالیا۔ ابھی میں ایہہ سوچ ای رہا تھا جدنوں اوہ میرے قریب آ کھڑیا دو فٹ دے فاصلے تے۔

ہدایت: پھر آپ نے کیا کیا جی؟

شاہ: کرنا کیا تھا میں اوہدا' شیر دا پنجرہ چھڈ کے اگے کبوتراں کے پنجرے پا جا کھڑیا۔

برہان: (ہنس کر) واہ تایا جان ہم سمجھتے رہے آپ کو جنگل میں شیر ملا تھا۔

ہدایت: آپ نے تو میری جان ہی نکال دی تھی۔

شاہ: کیوں میں کوئی Patton ٹینک ایں اوئے۔

ہدایت: ہاں جی سچ یہ پیٹن ٹینک کیا ہوتا ہے۔

شاہ: آیاں نوں کیا پتہ اے۔

ہدایت: آکاش وانی بہت خوفزدہ ہے جی ان سے۔ ہر وقت انہی کا تذکرہ کیا کرتی ہے۔

شاہ: کش وخایا ہوتا ایں اوہنوں ہتھ۔

ہدایت: آج کل اونچے بہت بولتی ہے جی آکاش وانی۔

برہان: بڑا مزا آتا ہے اس کی باتیں سن کر۔

شاہ: اوہ ہمارے سنام ماں اک بار جٹاں کا منڈا اور بانیاں کا کاکا کھیرڑ پڑے کسی معاملے پر اور جٹ نے کھڑکا یا پکڑ کے بانیئے کے منڈے نوں۔ مار جیسی کھا کے نوپی نکل ماں ای چھڈ کے گھر بھگ گیا۔ اندر تے کر لئے کنڈے بند اور چوبارے پر کھڑ کے دھکے مارن لگ پڑیا کہ ہن آمیں تینوں بتانواں آنے دال کا بھا۔

ہدایت: روڑے مارنے لگا ہوگا اوپر سے۔

شاہ: روڑے کہاں پھوکے دھکے۔ تن دن اور دو راتاں چوبارے پر ای چڑھیا رہا۔ جد آدمی ذریا ہووے تب اوہدے یا دھکے ای رہ جاندے ایں ہدایت اللہ۔ تیریاں ہتھاں ماں زور نہ آیا کافرا۔

ہدایت: دبا تو رہا ہوں جی۔

برہان: تایا جان آپ نے کہا تھا آج پی ٹی او دوں گا اور زمینوں کا سارا حساب بھی۔ مجھے آئے ہوئے تین ہفتے ہو گئے ہیں۔

شاہ: لور ماں ایں کیں راجستھان ماں تاں کیں جو تینوں آنے وال کی فکر ہووے۔ رہ ابھی کش دن اور۔

برہان: نہیں جی میں کل ضرور چلا جاؤں گا۔ اماں کے دو خط آ چکے ہیں۔

ہدایت: ہاں جی ان کا کام اب کر ہی دیجئے۔ بیگم صاحبہ کو فکر ہو گی جی۔

شاہ: اوئے رہن دے الو کی دیو ان چکوتری۔ تینوں کیا پڑیا اے ہمارے معاملات ماں۔ اوہ لے بئی برہان شاہ میں انگور لیایا تھا تیرے لئی۔ دیکھ تاں جا کے میرے بائیسکل کے تھیلے ماں۔

برہان: اچھا جی۔

شاہ: اوئے دھو لئیں اچھی طراں تے پرات ماں کھلا پانی ڈال کے۔

برہان: (دور سے) اچھا جی۔

ہدایت: شاہ جی آپ کا یتیم بھتیجا ہے۔ آپ اس کی جائیداد کیوں دبائے بیٹھے ہیں جی۔

شاہ: دیکھیا نوکراں کو منہ لگان کا نتیجہ۔ اٹھ کھڑ میری منجی پر تے۔

ہدایت: میں نے حق کی بات کی ہے جی۔

شاہ: حق بات تے مینوں اور شاستری جی نوں سخت نفرت اے۔ خبردار جو ہمارے دوہاں کے سامنے کدے حق بات کا نام لیا۔

ہدایت: اپنے آپ کو کافروں سے کیوں ملاتے ہیں جی آپ۔

شاہ: میں وی پرسوں کا سیکولر ہویا دیا ایں۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: جد تے میرے سیکل کا چمٹا ٹٹیا اے میں سیکولر ہو گیا ایں۔ اوہتے بعد تاں دناں کا ٹیم اور چاہی دا اے۔

ہدایت: وہ کس لئے جی؟

شاہ: جن سنگھی ہوں لئی۔ پہلاں آدمی سیکولر ہندا اے۔ اوہتے بعد تاں دناں کے اندر اندر جن سنگھی بن جاندا اے اپنے آپ تینوں میرے تے بونئیں آندی؟

ہدایت: نہیں جی۔

شاہ: پرسوں آن لگ پڑے گی پنج چھ تے بعد۔

ہدایت: آپ لعنت بھیجیں جی اس بات پر۔ برہان شاہ جی کا معاملہ چکا دیں۔

شاہ: اوئے تیں کش پیسے منگے تھے میرے تے کل۔

ہدایت: ہاں جی وہ بڑی مہربانی ہو گی.... اگر آپ.... وہ جی میری بہن کا خط آیا تھا جی۔

شاہ: ہا پکڑا میرا کوٹ۔

ہدایت: یہ لیجئے جی۔

شاہ: ہے آہ لے پکڑ بیس روپے فی الحال۔ باقی کے تینوں کل دیاں گے۔

ہدایت: اچھا جی بڑی مہربانی۔

شاہ: اوئے سارے ای انگور لے کے بیٹھ رہا ایں۔

برہان: آرہا ہوں جی۔ لا رہا ہوں۔

شاہ: ہا پیسے جیب ماں ڈال لے اوہدے آن تے پہلے پہلے۔

ہدایت: اچھا جی۔

برہان: یہ لیجئے تایا جان!

شاہ: ہے کہ نہیں موٹے انگور۔

برہان: ہاں جی۔

خان: تیرے کوچے ہر بہانے مجھے دن سے رات کرنا
کبھی اس سے بات کرنا کبھی اس سے بات کرنا

شاہ: آگیا بئی شیر دا بچہ۔ باتھالی اندر لے جا باورچی خانے ماں۔

ہدایت: اچھا جی۔

خان: السلام علیکم حضور والا۔

سب: وعلیکم السلام۔

شاہ: آؤ جی خان صاحب اج تاں بڑا جوبن نکالیا دیا اے۔ کہاں تے لئی ایسی رنگلی مہندی۔

خان: لڑکا لایا تھا۔ آپ کے لئے بھی منگوا دوں؟

شاہ: نہیں خان صاحب آپاں تاں داڑھی رنگنی چھڈ دینی اے جی بالکل۔

خان: کیوں کیوں؟

شاہ: کیا فیدہ جی ریاکاری تے۔ جو حقیقت ہے اوسے کا مظاہرہ کرنا ایں۔

آپا: کس کے مظاہرے ہو رہے ہیں بھاء جی۔

شاہ: آپا صاحب ایں جی۔ آؤ آؤ۔ بسم اللہ ایدھر تشریف لیاؤ جی۔ برہان شاہ با اک انگور رہ گیا اے تکیئے پا انھا کے منہ ماں ڈال لے اور سناؤ آپاں صاحب کیسے رنگ ایں اج کل۔ خان صاحب نوں ویکھیا کیا بیر بوٹی جئے بنے دے ایں۔

رقیہ: ہائے لالا کتنا اندھیرا ہے آپ کی ڈیوڑھی میں۔

شاہ: آؤ آؤ۔ رقیہ صاحب آپ کدھرتے بھل پڑیاں اپنے دناں بعد۔

رقیہ: رہنے دیجئے آپ ہمیں یاد ہی نہیں کرتے لالہ۔

شاہ: کیا کہہ رہیئے او رقیہ صاحب ہم اور آپ نوں یاد نہ کریئے بول اوئے۔

ہدایت: بول رہا ہوں جی۔

شاہ: کئی بار یاد کریا اے ایتاں نوں۔

ہدایت: جی دو مرتبہ۔

رقیہ: ہا دیکھا۔
شاہ: دفع ہو جا اوئے گھس بیٹھیا جہا اور واپس ڈال دے یہہ روپئے میری جیب ماں۔
ہدایت: ہیں جی؟
شاہ: ہا پکڑا دے مینوں یہہ روپئے۔
ہدایت: میں تو یہ کہہ رہا تھا جی کہ دن میں کم از کم دو مرتبہ تو ضرور یاد کرتے ہیں!
شاہ: ہاں دیکھیا رقیہ صاحب ہم دونواں نوں کیا غلطی لگی تھی۔ بیٹھ جا آرام تے اوئے اوہ سٹول پکڑ لے کالا۔
صاحبزادہ: کعبہ سے دیر' دیر سے کعبہ
مار ڈالے گی راہ کی گردش،
خان: ہیں۔ کون بولا کس نے کہا۔
شاہ: ہا دیکھیا کیسیاں مرچاں لگیاں ایں؟ کیا تڑپیا اے؟ آؤ جی صاحبزادہ صاحب۔
صاحبزادہ: اخاہ یہاں تو ماشاء اللہ خوب رونق ہے۔ السلام علیکم۔
سب: وعلیکم السلام۔
برہان: آپ نے کہا تھا ہمیں موٹر کی سیر کرائیں گے۔
صاحبزادہ: بھئی کہا تو ضرور تھا پر وقت نہیں ملا۔
برہان: اچھا تو اب کرا دیجئے۔
صاحبزادہ: اب! اس وقت؟
رقیہ: ہمیں چھوڑنے جائیے گا تو ایک چکر برہان میاں کو بھی لگوا دیجئے گا۔
صاحبزادہ: چلئے منظور ہے لیکن خواتین و حضرات آج میں کچھ جلدی میں ہوں زیادہ دیر ٹھہر نہیں سکوں گا۔
شاہ: ایہہ تاں اور بی اچھی بات اے۔
صاحبزادہ: جی؟
شاہ: میں کہہ رہا تھا بئی اچھا ہی ہوگیا جو آپ آ گئے۔ آپ تے اک مسئلہ حل کرانا تھا۔
صاحبزادہ: فرمائیے۔

شاہ: ہم نے کش اناج جمع کریا اے جی محلے ماں۔ ہیں تاں اٹھ ست بوریاں لیکن محبت کا تحفہ اے۔ اوہ بھارت ماں پچاتا تھا۔ اودھر اناج کا توڑا ہو رئیا اے۔

خان: لاحول ولا قوۃ اللہ باللہ

رقیہ: دفع دور ہم کو کیا۔

شاہ: اک میری عرض سنتا جی ٹھنڈے دل تے۔ آپ کے دل میں کوڑ بھری وی اے ایس وقت اور غصے کا پارہ بہت اپر چڑھیا دیا اے چھ ستمبر کے بھارتی حملے بعد۔ آپاں نوں ایس بات کا پورا لحاظ اے جی پر خدا کی خدائی تے کاہدا گلہ۔ حملہ آپ پر کریا بھارت کے جنگی نیتاواں نیں۔؟ سکیماں سوچیاں اوہناں نے مل کے اک کوٹھڑی ماں۔ ایس ماں بھارت کی جنتا کا کیا قصور۔

رقیہ: ناں جی ہمیں تو معاف ہی رکھیئے ایسی مروت سے۔

شاہ: میں کیا خان صاحب گل ایہہ اے جی۔ ایہہ خان صاحب کدھر ہو لیئے؟

ہدایت: غصے میں بڑبڑاتے کھسک گئے جی۔

شاہ: اوئے تیں روکنا تھا پاگلا جہا۔

صاحبزادہ: آپ نے بات ہی ایسی کردی شاہ صاحب جو ہم سب کو بری لگی۔

شاہ: آپ بہناں بھراواں والے ایں صاحبزادہ صاحب۔ اک بات پر غور فرمانا جی آپ دے ہمسائے ماں بچے بھک تے مر رہے ہون اور اوہناں دے والدین کے نفسیاتی عادت دی وجہ تے آہنڈ گوانڈ کیاں گھراں پر قبضہ جمان کے شوق ماں مقدمے بازی اور ڈانگو سوٹے پر لگے وے ہون تب آپ کیا کرن گے جی۔

آپا: ہم ان بچوں کو بھوکے مرنے دیں گے اور دفع کریں گے ان کو۔

شاہ: اوہناں بچاریاں کا قصور۔

رقیہ: ان کا قصور چاہے ہو نہ ہو۔ ان کے والدین کا تو قصور ہے۔

شاہ: لے ہے کیا سنگدلی کی بات کری آپ نے والدین کے پاگل پن کا بچیاں تے کاہدا بدلہ۔

صاحبزادہ: ٹھیک ہے لیکن اگر بچے یہی نہ سمجھتے ہوں کہ ان کا حق مارا جا رہا ہے۔ اور ان پر ظلم کیا جا رہا ہے پھر؟

شاہ: کب تک نہ سمجھن گے، کاٹھ کی ہانڈی دو باری نہیں تن باری چڑھ جاؤ چولھے۔ پر ایتے اور دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی ہو جاتا ایں۔

صاحبزادہ: میں نہیں مانتا شاہ صاحب۔ بھارتی عوام ابھی اور بہت دیر تک اپنے جنگی ڈکٹیٹروں کے دام فریب میں پھنسے رہیں گے۔

شاہ: رہن جی بڑے شوق تے رہن۔ آپاں ایہہ نہیں چاہندے ہئی پاکستان تے اوہناں دی نفرت کم ہووے۔ بسم اللہ خواہ روز سویرے شام کوٹھے پر چڑھ کے گالاں نکالیا کرن پاکستان نوں۔ ایدھے تے نہیں ہٹکدے جی ہم۔ پر جد گالاں وغیرہ نکال لین خوب اچھی طراں تے تب اپنے اپنے گھر ماں یا دکان پر بیٹھ کر تن منٹ اپنے اصل حالات کا جائزہ ضرور لے لیا کرن ہئی کیا کھویا اور کیا پایا اور آئندہ کیا کش کھوتا اے۔

صاحبزادہ: کون اتنی زحمت کرتا پھرے جائزہ لینے کی جو سرکار نے کہہ دیا ٹھیک جو ریڈیو بول گیا وہ سچ اور جو اخباروں نے لکھ دیا وہ حقیقت۔

شاہ: چلو ایہو ای سہی آپ کی گل۔ پر کھان نوں آٹا تاں ملنا چاہی دا اے اوہناں نوں۔ چاہے گالاں نکالن چاہے مندا سوچن۔

رقیہ: جی نہیں بالکل نہیں۔

شاہ: رقیاں صاحب ہا دل پر ہتھ رکھ کے سوچ ہم تاں تینوں بہت صاف دل سمجھیا کردے تھے۔ ہئی.......

صاحبزادہ: اصل میں بات یہ ہے شاہ صاحب کہ بد عہد آدمیوں سے ہمارا کوئی واسطہ نہیں۔

رقیہ: اور بھارت نے بدعہدی، اصول شکنی اور بدخواہی کو اپنا آدرش بنا رکھا ہے۔

شاہ: عوام نے بنایا نہیں جی، لیڈر شپ نے بدعہدی اور بدخواہی کی کمپنی چلائی اے۔

رقیہ: کوئی بھی ہو آنچ تو بھارت ہی پر آئی ہے ناں بھاجی۔

صاحبزادہ: اب آپ کے پیارے بھارت کے پیارے شاستری جی یہ کہتے پھر رہے ہیں کہ میں گفت و شنید کے لئے روس جانے کو تیار ہوں بشرطیکہ وہاں کشمیر کا لفظ

کوئی نہ بولے۔

شاہ: آپ نوں ایس بات پر چڑ کاہتے آئی۔

صاحبزادہ: کوئی انسانیت ہے شاہ صاحب۔

شاہ: صاحبزادہ صاحب آپ اگر اک نفسیاتی مریض نوں معاف نہیں کر سکدے تاں آپ تے بڑا ظالم اور کٹھور آدمی اور کوئی نئیں اوہناں دی جسمانی ساخت ملاحظہ کرو۔ تعلیمی بیک گراؤنڈ پر نظر ڈالو۔ اوہناں کیا امبیشناں پر نگاہ رکھو تاں خود بخود ای معاف کرو اوہناں نوں۔

رقیہ: ہم نہیں دے سکتے معافی انہیں۔

شاہ: جب بھارت کے لوک خود اوہناں نوں معاف، کر رہے ہیں تب آپ نوں کیا تکلیف اے۔ پچھلے تے پچھلے مہینے ایناں نیں دلی ماں کہا تھا پتھ دے زور تے بئی میں امرتسراں نوں تاں تیار ایں اگر میرے تے پنجابی صوبے کا ذکر نہ کریا جاوے۔

صاحزادہ: واہ۔

شاہ: لوکاں نے شاستری جی تے کہیا راجستھان ماں درشن دیو جی۔ بولے راجستھان ماں آن نوں تیار ایں بشرطیکہ میرے تے روٹی دا ذکر نہ کریا جاوے اودھر بلا کے۔ انبالے کی بار روم نے کہا شاستری جی ہمارے پا آ کے بھاشن دیو کہن لگے آن نوں تیار ایں میں آپ دے پا بشرطیکہ آپ ڈیفنس آف انڈیا رول کا ذکر نہ کرو وہاں۔

رقیہ: خوب۔

شاہ: ناگیاں نے کہا جے پر کاش نارائن تے بئی ہماری بات کھلواؤ اپنے وزیر اعظم تے۔ اوہناں نے شاستری جی تے گل کری۔ بولے میں اوہناں تے بات کرن نوں تیار ایں بشرطیکہ اوہ ناگالینڈ کا ذکر نہ کرن۔

صاحبزادہ: لیکن اس کی وجہ کیا ہے شاہ صاحب۔

شاہ: خوف جی سدھا خوف۔ بئی بات ہوئے تاں میرے پا اوبدھا کوئی جواب نہیں ہوتا۔ ایتھے دلی ماں ای لکے رہیئے کبوتر کی طراں اکھاں بند کر کے۔ ایہہ بچپن کا خوف اے صاحبزادہ صاحب۔

رقیہ: بچپن کا؟

شاہ: ایہہ چھوٹے جے تھے شاستری صاحب جد بنارس ماں اک مرتبہ سرکس آیا۔ آپ دے والد صاحب نے فرمایا۔ "برخوردار اج تینوں سرکس کا تماشا دخال لچلنا اے" شاستری جی تاں پیلے جے ہو گئے۔ آپ دی والدہ صاحب نے پچھیا کاکا کیا بات اے توں تاں ہلدی جہا ہو گیا ایں۔ بولے ماتا جی میں پتاجی کی بات ٹال نہیں سکدا۔ میں سرکس ماں جان نوں تیار ایں۔ بشرطیکہ اوتھے میتے کھڑبازیاں نہ پوائیاں جان۔

صاجزادہ: لیجئے وہ سمجھتے رہے کہ سرکس میں ان سے تماشا دکھانے کو کہا جائے گا۔

شاہ: خوف جی۔ سدھا جہا احساس کمتری اور اوہدا خوف۔

صاجزادہ: یہ خوف اپنی حد تک تو ٹھیک ہے لیکن جب دوسرے اس سے متاثر ہونے لگیں تو نہایت خطرناک چیز بن جاتا ہے یہ خوف۔

شاہ: لوکاں کی قسمت جی۔

صاجزادہ: کہو میاں چلتے ہو برہان شاہ پھر۔

برہان: ہاں جی۔

شاہ: اینوں اک چکر دے ای لیاؤ جی صاجزادہ صاحب۔

رقیہ: ہمیں بھی چھوڑ دیجئے اسی چکر میں۔

صاجزادہ: اچھا شاہ صاحب۔ چلو برہان میاں۔

رقیہ: اچھا لالا خدا حافظ۔

آپا: خدا حافظ۔

شاہ: خدا حافظ جی۔ اللہ کے حوالے۔

صاجزادہ: اچھا شاہ صاحب خدا حافظ۔ میں لوٹتے ہوئے برہان شاہ کو باہر دروازے پر ہی چھوڑ جاؤں گا۔

شاہ: مناسب بات اے جی صاجزادہ صاحب۔

صاجزادہ: کل پھر ملاقات ہو گی۔

شاہ: بہتر جناب عالی۔

ہدایت: وہ جی برہان شاہ جی کو ان کا حساب کر ہی دیجئے۔

شاہ: پھر اوہی ٹکڑ کی اکو ٹنگ ۔ اوئے تینوں کہا۔ ہیہ روپے ہیں کہ نئیں جیب ماں تیری۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: بس پھر چپکا رہ نہیں۔

ہدایت: وہ جی بری سی بات ہے آپ کے مرحوم بھائی کی بیوہ ہیں۔ ان کا حق مارنا ٹھیک نہیں۔

شاہ: تیں وہخدا جاہدایت اللہ ۔ میں تاں اپنا بی حق مارن نوں پھر رہا ایں توں بھابی کیاں باتاں کرر ہا ایں۔

ہدایت: برہان شاہ بہت گرم ہیں جی۔ کہہ رہے تھے ماموں سے کہہ کر نالش کردوں گا عدالت میں۔

شاہ: نالش؟ عدالت ماں؟ کہیاں کہیاں باتاں کرر ہا ایں ہدایت اللہ ۔

ہدایت: مجھے تو فکر ہو رہی ہے جی اگر آپ پر مقدمہ ہو گیا تو۔

شاہ: اوئے کا جتے فکراں ماں مری جا رہا ایں۔ ایہہ پاکستانی اے اپنا برہان شاہ اینوں تاں ایڈی جلدی بدراہ کریا جاسکدا اے بئی منٹ تن نہیں لگنے۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: ہماری قوم جذبے کی بھری وی ہندی اے۔ جذبے کا ہنڈل چاہے ایدھر موڑ دیو چاہے اودھر۔

ہدایت: ہیں جی۔

شاہ: اور ایہہ جو اپنی ماں کا حکم بڑھدا اے اوجتے نکھیڑنا اپنا اک منٹ کا کم اے۔

ہدایت: یہ تو ناممکن ہے جی۔

شاہ: اوئے ہمارے بندیاں فکر کابدی ظالما۔ تیں کدی کرکٹ کا میچ نہیں دیکھیا اپنے لہور ماں!

ہدایت: ریڈیو پر سنا ہے جی کئی مرتبہ۔

شاہ: بس اوجتے نتیجہ اخذ کرلے۔ میرا تاں ویکھیا دیا اے اک میچ سٹیڈیم ماں۔ اپنا انور لے گیا تھا نیوی والا اک مرتبہ ساتھ ماں۔ ٹکٹ وغیرہ بی اودے ای خرچی تھی۔ دس پندرہ ہزار بندہ دیکھ رہا تھا اور حنیف محمد کھیل رہا تھا۔ کیا

ہٹ لگاندا اے بئی اوہ جوان۔

ہدایت: ہاں جی کیا کہنے۔

شاہ: جد تک تاں اوہ چوکے اور چھکے لگاندا رہا تماشائیاں کا ہیرو بنیا رہا اور لوک تالیاں بجا بجا کے اوہدے نعرے مار دے رہے۔ جد آیا نواں بال فیلڈ ماں اور مخالف ٹیم کے کپتان نے فیلڈراں کیاں سیڈاں بدلیاں تب حنیف محمد محتاط جہا ہو گیا اور ہر بال نوں سٹاپ کر کے ادھرادھر دیکھن لگ پڑیا بئی کہاں کا کھونجا کمزور اے جدھر بال نکالاں۔

ہدایت: ہاں جی وہ تو ہوتا ہی ہے۔

شاہ: بس جناب کوئی گھنٹہ لگ گیا اوہنوں ایسے تحقیق ماں۔ لوک تاں کاہلے پڑ گئے۔ میرے پا اک پہلوان جی تھے بیٹھے دے۔ کہن لگے دفع کرو جی ایہہ تاں بودا جہا کھلاڑی اے۔ لعنت پاؤ جی ایدھے پر۔ کیا ٹھب ٹھب کر رہا اے۔ لوؤ جی وہندے وہندے سٹیڈیم خالی ہون لگ پڑیا۔ انور نے بی کہا چلو جی شاہ صاحب اب کیا رکھیا اے ٹیم ماں۔

ہدایت: ہاں جی....

شاہ: اہتے میں نتیجہ نکالیا بئی جد لوک حنیف محمد تے بد ظن ہو سکدے ایں تب برہان شاہ نوں اوہدی ماں تے بدظن کرنا کونسی مشکل بات اے۔ میں آ کے بی ٹی او اپنے نام کروالیا اور زمیناں کا مختار نامہ بی پکا کر لیا بئی کونسی بھابھی اور کیسا مختار نامہ سب اپنی ملکیت ایں۔

ہدایت: لیکن جی ایک بات ہے کہ میں سوچتا ہوں۔

برہان: تایا ابا تایا ابا ہم نے بڑی سیر کی جی ساری مال روڈ' فیروز پور روڈ اور کوئین روڈ کا چکر کاٹا۔

شاہ: دیکھیا پھیر ہمارے دوستاں نوں۔

برہان: ہاں جی وہ تو بہت اچھے ہیں پر تایا ابا اب آپ بھی فیصلہ کر دیجئے مجھ غریب کے حق میں اور ہمارا حصہ ہمیں دے دیجئے۔

شاہ: تیرا حصہ۔ اوہ تیرا حصہ تاں میرا ایمان اے۔ تیں میرے جگر کا ٹوٹا ایں۔ میری اکھاں کا نور ایں۔ پر تیری ماں کا کیا بنائیے؟

برہان: اماں ہی کے لئے تو میں سب کچھ کر رہا ہوں۔ انہیں غمگین دیکھ کر میں پریشان ہو جاتا ہوں۔ کیا کچھ نہیں کیا انہوں نے میری پرورش میں۔

شاہ: تیری ماں نے تیری پرورش ماں؟ کدھر کیاں باتاں کر رہا ایں برہان شاہ۔ اوہ تاں دوسرا خصم کرن نوں پھر رہی ہے۔

برہان: تایا ابا۔

شاہ: بامینوں چھٹی لمی وی اے پٹواری صاحب نے۔ سارے پنڈ ماں مشہور ہوئی دی اے بات۔ میں تاں اوتھے جان جوگا نہیں رہا۔ کہہ رہی اے برہان شاہ جاوے بھاڑ ماں مینوں بی تاں اپنی عمر آرام تے لنگھانی اے۔

برہان: یہ نہیں ہو سکتا تایا ابا۔

شاہ: ایسی لئی تاں میں کہہ رہا ایں۔ میرے مرے وے بھائی کی نشانی۔ میریاں اکھاں کا نور جگر کا ٹوٹا' برہان شاہ تیں ای تاں ایں۔ میرا کیا اے اوترے نکھترے کا نہ اگا نہ پچھا۔ پر بھابھی نے ایہہ کریا کیا اور سوچیا کیا۔

برہان: اماں کے دل میں یہ خیال؟

شاہ: خیال ای نئیں۔ پختہ ارادہ۔ برہان شاہ تیرا کیا بنے گا۔ ایدھر آجا ہماری گلی ماں۔ میرے بھائی کی مرحوم کی اکو ای نشانی ایں تیں۔ پٹواری صاحب نے لخیا تھا بئی صغراں بھابھی۔

برہان: آپ نام نہ لیجئے ان کا میرے سامنے۔

شاہ: اوئے بات تاں سن۔

برہان: میں نہیں سن سکتا کوئی بات۔ اماں کو ایسے ہی کرنا تھا تو انہوں نے مجھے پہلے ہی کیوں نہ مار دیا۔ پہلے ہی کیوں نہ گلا گھونٹ دیا۔

شاہ: اوئے اب جا کہاں رہا ایں۔

برہان: میں کہیں بھی جاؤں کہیں بھی رہوں۔ میرا کسی سے کوئی واسطہ نہیں۔ میں نہ اماں کے پاس جاؤں گا نہ آپ کے پاس رہونگا۔ محنت مزدوری کرونگا اور اپنا پیٹ پالوں گا۔

شاہ: اوئے برہان شاہ۔ اوئے برہان شاہ۔

ہدایت: چھوٹے شاہ جی۔ چھوٹے شاہ جی۔

شاہ: اوئے کہاں جا ریا ایں غم دے کے برہان شاہ۔
ہدایت: چھوٹے شاہ جی۔ شاہ جی ٹھہریئے جی ٹھہریئے جی۔ میری بات تو سنئے جی۔
شاہ: اوئے جان دے ہدایت اللہ۔ لکھاں غماں ماں تاں اک ایہہ بی سئی۔
ہدایت: برہان شاہ جی۔ برہان شاہ۔
شاہ: برہان شاہ تیری ماں نے کیا کریا۔ تیری محسن نے کیا کریا۔

ہدایت آوازیں دیتا جاتا ہے۔

(فیڈ آؤٹ)

(قہقہہ)

ریاض: سنتے ہو۔ سمجھتے ہو بھارت کے جنگی نیتاؤ! تمہاری بدھی کس بھاؤ بک رہی ہے۔

ہدایت: اور جانتے ہو دنیا میں تمہارے فلسفے اور اہنسا کا کس طرح سے منہ کالا ہوا ہے۔

موہنی: اس وقت دنیا کے مہذب ملک تمہارا نام آنے پر کس طرح شرم سے آنکھیں بند کر لیتے ہیں۔

ریاض: مغربی سامراج کے ایجنٹو! ایشیا کے امن میں چنگاری ڈال کر تم بہت دور نہیں جا سکو گے۔

خان: قریب ہے یارو روز محشر۔

ہدایت: چھپے گا کشتوں کا خون کیونکر۔

ریاض: زبان خنجر جو چپ رہے کی لہو پکارے گا آستیں کا۔

موہنی: اب بھی وقت ہے سنبھل جاؤ۔

ہدایت: دلی کے مہاشو! بنارس کے برہمنو! اب بھی وقت ہے سنبھل جاؤ۔

ریاض: حیدر آباد پر فوج کشی کرنے والو۔ حیدر آباد میں پھیلی ہوئی بھوک کے خلاف یدھ کرو۔

ہدایت: گوا پر ٹینکوں سے چڑھائی کرنے والو! اپنے ملک میں مذہبی جنون کے خلاف جنگ کرو۔

موہنی: جھوٹے مہاجنو! اپنی جنتا کے دل میں اٹھنے والے وسوسوں کی مدافعت کرو۔

ریاض: اور اگر جنگ کا ایسا ہی شوق ہے آ کر من چاریو! تو نیفا کا یدھ یاد کرو۔

ہدایت: نیفا سے کلکتے تک بھاگنے والے سینکو! ننگے پاؤں نہ بھاگا کرو۔

ریاض: کھیم کرن کے لوگوں کو بے یار و مددگار چھوڑ کے بھاگ جانے والو اپنے

سینکوں کی لاشیں چھوڑ کر نہ بھاگا کرو۔

خان: ہت تیرے کی بزدلو۔

موہنی: ننھے ہٹلر کی پوجا کرنے والو! گوا کے پادریوں کی بددعائیں مرگھٹ تک تمہارا پیچھا نہیں چھوڑیں گی۔

ریاض: حیدر آباد پر ٹینک چڑھانے والو! واہگے سیالکوٹ میں آئے ہوئے تمہارے ٹینک کہاں گئے۔

ہدایت: وہ ہنٹر کہاں گئے؟ مگ کیا ہوئے؟ موشٹین ڈویژنوں کا کیا بنا؟

ریاض: بھارت کے جن راستوں سے تمہاری فوجیں گذر کر آئی تھیں۔ پسپائی کے بعد تم نے وہ راستے کیوں بدل لئے۔

موہنی: گاجر مولی کی طرح کٹے ہوئے سینکوں کو میدان جنگ میں ہی کیوں چھوڑ گئے؟

ہدایت: رات کو چوروں کی طرح نہتے پاکستانی دیہاتوں پر حملہ کرنے والو۔

ریاض: جب پاکستانی افواج سے پنجہ لڑا تو کتنے گز آگے بڑھے؟

خان: ہت تیرے کی بزدلو!

ہدایت: شہری آبادیوں پر بم برسانے والو تمہارے بمبار کیا ہوئے؟

ریاض: فاضلکا کی ڈیفنس چھوڑنے والو فاضلکا کے یدھ پنڑتوں کا کس منہ سے سامنا کرتے ہو۔

موہنی: راجستھان سے بھاگنے والو اپنی وردیاں۔ اور وردیوں میں پڑے ہوئے پریم پتر تو لیتے جاؤ۔

ہدایت: چھمب جوڑیاں کے پکے بنکروں والو تمہارے فوجی آڈر فضاؤں میں اڑتے پھرتے ہیں۔

موہنی: موناباؤ سٹیشن کے ریلوائیو! تمہاری ٹکٹیں لائینوں میں ڈھیر پڑی ہیں۔

ریاض: وہ تمہارے پیارے چھاگلا صاحب کہاں ہیں جو سلامتی کونسل میں میز بجا بجا کر کہتے تھے۔

ہدایت: ہم سیز فائر چاہتے ہیں۔ ابھی چاہتے ہیں۔ اسی وقت چاہتے ہیں۔

موہنی: اور بغیر کسی شرط کے چاہتے ہیں۔ لڑائی بند کرائی جائے۔

خان: ہت تیرے کی بزدلو۔

ریاض: وہ شریمتی اندرا گاندھی اب کہاں ہیں جنہوں نے فرمایا تھا ایک مرتبہ لڑائی ہو کر فیصلہ ہو جائے کہ بنے یا بنے۔

ہدایت: بمباں والا بیدیاں نہر کے بنے لگنے والو! وہ بنے کہاں گیا؟

ریاض: لوک سبھا میں شری چاون کے اس بیان پر کہ ہم نے لاہور پر حملہ کر دیا ہے۔ وہ تالیاں بجانے والے ہاتھ اب کہاں ہیں؟

موہنی: پریس گیلری میں خوشی سے قلابازیاں لگانے والے پترکار اب بھارتی جنتا کو کیا بتا رہے ہیں۔

ہدایت: لاہور اور سیالکوٹ کو گھر بیٹھے ختم کرنے والے اخبار۔

ریاض: کھیم کرن، مونا باؤ، کشن گڑھ اور فاضلکا سیکٹرن میں کھونے کے بعد بھولے بھارتی عوام کو کس طرح سے بہلا رہے ہیں؟

خان: ہت تیرے کی بزدلو۔

موہنی: ابھی اور کب تک جھوٹ بولو گے اور کب تک اپنی جنتا کو گمراہ کرو گے۔

ریاض: کلکتے کے بے روزگار مزدوروں پر گولی چلانے والو۔ کشمیر کے نہتے مسلمانوں کو جن سنگھی گھس بیٹھیوں سے قتل کرانے والو لالیانے جلوس میں سکھوں پر گولیاں برسانے والو۔

ہدایت: تمہارا راج سنگھاسن ڈولنے لگا ہے۔ بھارت کی بھوکی جنتا ایک بپھری ہوئی لہر بن کر تمہاری طرف بڑھ رہی ہے۔

موہنی: جوتوں کی کیا فکر کرتے ہو پگڑی سنبھالو۔

خان: پایاب ہے جو لہر گذر جائے گی سر سے۔

ہدایت: ہت تیرے کی بزدلو۔

ریاض: نیفا سے بھاگنے والو۔ ناگاؤں سے مات کھانے والو پاکستانی مجاہدوں سے پٹنے والو۔ اگر تمہارے کسی تن پر گریبان باقی ہے تو اس میں منہ ڈالو۔

ہدایت: منہ ڈالو اور سوچو اور دیکھو کہ تم نے کیا سمجھا تھا اور کیا ہوا۔

شاہ: اوئے ایہہ ہو رہا اے میرے گھرماں۔

سب: السلام علیکم شاہ صاحب۔

شاہ: اوئے کہاں تے آ گئے گھس بیٹھیے تلقین شاہ کے گھرماں۔ بولدے کا تے نئیں

اب؟

ریاض: اوجی شاہ صاحب.... ہم آپ کا انتظار کر رہے تھے۔

شاہ: انتظار تاں ہویا پر ایہہ جلندھر سٹیشن کیا کھولیا دیا تھا میرے گھر ماں، سارا محلہ چکیا دیا تھا سر پر۔

ہدایت: وہ جی شاہ جی۔ ہم آکاش وانی سن رہے تھے جی۔

موہنی: اور پھر ہم کو جوش آگیا بھائی صاحب اور ہم نے بھی....

شاہ: آپ نے بی ویسیاں ککڑ بانگاں دینیاں شروع کر دتیاں۔ لکھ لعنت اے پر۔ اچھے پڑھے لخے لوک ایں آپ بی۔

ہدایت: ہم نے کونسی بری بات کی ہے جی۔

شاہ: اوئے ذب مرد کنہاں تے مقابلہ کر رہے او اپنا۔ کش تاں شرم چاہی دی اے۔ کش تاں اخلاق چاہی دا اے۔

ریاض: ہمارے اخلاق پر زور دے رہے ہیں آپ اور آکاش وانی کے اخلاق پر آنچ تک نہیں آنے دیتے۔

شاہ: اوہ تاں بے مذہب آدمی ایں۔ اوہناں پا اخلاق کہاں تے آیا۔

ہدایت: اگر وہ لچر پروگرام کر سکتے ہیں تو کیا ہم نہیں کر سکتے شاہ صاحب۔

شاہ: لکھ لعنت اے تیرے جمن والے دن پر ہدایت اللہ۔ اوئے تیں دوسرے نوں برہنہ دیکھ کے اپنے بی لتے اتار دینے ایں۔ اگر کسی نوں لقوہ ہویا دیا ہووے ہدایت اللہ تاں توں اوہ انسان ایں جو بٹہ مار کے اپنا منہ چبا کر لیں گا۔

ہدایت: نہیں جی یہ تو نہیں ہم تو بس جواب دے رہے تھے۔

شاہ: اوئے نلیقا فاتح کا جواب ایہہ نہیں ہویا کردا۔ (ہا میری سوئی رکھ دے کھونجے ماں) فاتح کا جواب تاں عمل ماں ہویا کردا اے۔

موہنی: لیکن بھائی صاحب دل نہیں جلتا آپ کا گالیاں سن کر۔

شاہ: ہرگز نہیں۔ میرا دل کاہتے جلنا ایں۔ ہا اک دوانہ بھیریا کردا اے اُرنے گالیاں دندا دیا۔ اوہتے کدی آپ کا دل جلیا اے۔

موہنی: نہیں۔

شاہ: اوہناں دوانیاں تے دل کا بتے جلاتا۔ دعا کریا کرو اوہناں دے حق ماں۔ بے دین آدمیاں نوں سیکولراں نوں اگر آپ دی دعا کا سہارا نہ ملیا تاں اوہ بچارے کیا کرن گے۔ اوہ تاں محروم ای رہے دعا تے۔

خان: لعنت۔ ہم کیوں مانگیں دعائیں۔

شاہ: خان صاحب آپ اوہدے غلام اور کفش بردار ایں جیدھے پر کے دی اک بے دین اور سیکولر جہی بڈھی کوڑے کا ٹوکرا پھینکیا کردی تھی روز اور حضور کپڑے جھاڑ دے سر مبارک جھکلدے مسکراندے دے لنگھ جایا کردے تھے۔

ریاض: یہ تو بجا فرمایا آپ نے شاہ صاحب لیکن میں سمجھتا ہوں....

شاہ: بس پھیر ایتے بعد کوئی بات ای نہیں رہ جاندی کرن کی (ہا میری پگ چڑھا دے کھونڈی پر)

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: میں تاں کھونجے ماں کھڑیا آپ کے نعرے سن سن کے حیران ہو رہا تھا، تن مرتبہ تاں میں باہر جا کے اپنے نام کی چھٹی پڑھی ہئی میرا ای گھر اے یا آکاش وانی کا ریہرسل روم اے۔

ہدایت: ہم تو یہ بتا رہے تھے جی کہ ہم بھی ایسی لچر باتیں کر سکتے ہیں جیسی آکاش وانی۔

شاہ: کاہدے لئی۔ کیدھے لئی ہدایت اللہ۔ کدے تیں باگھڑ بلے نوں کڑیاں کے کھڈے کی طرف بڑھدے وے نہیں ویکھیا۔ دیکھ اب بولدا نئیں۔

ہدایت: دیکھا ہے جی۔

شاہ: اوس وقت کون شور مچایا کردا اے۔ کوں کوں کڑ کڑ اک کڑ اک۔

ریاض: مرغیاں ہی مچاتی ہیں شور۔

شاہ: اور باگھڑ بلے کی اکھ ماں لاٹو جے جلدے دے ویکھے ایں کہ نہیں؟ کیا اطمینان جھاہندا اے اوہدے چہرے پر۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: اور اگر اودھر تے مرغیاں کڑ کڑاں اور ایدھر تے بلا چھوٹی مرغی بڑی مرغی۔ کالے چوچے اور چٹی میٹھی کا نام لے لے کے نعرے مارن لگ پڑے

دا اے تاکہ بندا آسانی تے پیدل چل پھر کے خرید و فروخت کر سکے۔ اوہ نئیں تھے میرے ہم خیال بندے' میں عرض کری جی پئی راہ چلدیاں کیاں کھچاں میں بمپر بجدے ایں گھڑی گھڑی۔ وہاں بیٹھیا وئیا تھا اک افسر تڑ کے بولیا آپ دا مطلب اے بئی ہم اپنیاں گڈیاں انار کلی تے باہر پارک کر کے پیراں بھار اندر جایا کریئے۔ میں بولیا کیا حرج اے۔ کڑک کے کہن لگا آپ چاہندے ایں بئی ہم اپنے وقار نوں نیلے گنبد پر کلا چھڈ کے انار کلی ماں جایا کریئے بہلم بہلے۔ میں کہا جی آپ دا وقار ای کہاں اے اور اگر ہے تاں ........... لیکن جی اوہنے تاں میرا فقرہ ای تاں مکمل ہون دیا۔ اک چپیڑ جڑی میرے کلے پر انگریزی ماں گالی دے کے۔ اکھ تاں بچ گئی جی لیکن نیل جہا پڑ گیا۔ دو تن دناں ماں ٹھیک ہو جائے گا خود بخود۔

ریاض: کون سے محکمے کے تھے وہ افسر؟

شاہ: محکمے کے تاں نہیں جی۔ اک پرائیوٹ فیکٹری کے افسر ایں۔ باکسے ٹیکسٹائل مل ماں ویل فیر افسر ایں۔ بھلا جہا نام اے مل کا۔

ریاض: کمال کے افسر ہیں۔

شاہ: میں تاں خود ڈر کے رہا کردا ایں ایتاں تے بس خواہ مخواہ تے بحث ماں الجھا دیا حکیم صاحب نے۔ صاحبزادہ صاحب اوہ اک شاعر ایں حامد اللہ افسر صاحب سونہہ لے لوؤ میتے جو کدے اوہناں کا کوئی شعر پڑھیا ہووے میں۔ بس تخلص ای ویخ کے کنبنی جہی چھڑ جاندی اے۔

ریاض: اجی ان کے تخلص کے وہ معنی نہیں جو آپ سمجھ رہے ہیں۔

شاہ: مطلب چاہے کش لی ہووے ڈر کے ای رہنا چاہی دا اے۔ خان صاحب دیکھیا پھیر چینی ثقافتی وفد کا شو۔

خان: اجی واہ کیا کہنے۔

شاہ: سچی محبت کی جھلکی چھپائے تے چھپ دی نہیں۔ اک سیٹو کی محبت لی تھی۔ صدر ایوب خان نے اوہدا بھانڈا تاں پھوڑ دیا لندن میں تقریر کر دے وے۔ صاحبزادہ صاحب جب چھ ستمبر نوں دشمن نے پاکستان پر حملہ کریا تب پرکھ ہوئی بئی سجن کون اے۔ چین تے پاکستان کے سماجی اور ثقافتی تعلقات

صدیوں پرانے ایں 'کندھ کے ساتھ تاں کندھ ملی وی اے بچ ماں کیا رہا۔

ریاض: دیوار سے دیوار تو بھارت کے ساتھ بھی ملی ہوئی ہے شاہ صاحب۔

شاہ: اودھے بچ ماں چھ ستمبر بھسیا دیا اے۔ خون کی نہر جو ستاراں دن بگی اوہ بھلائی نہیں جاسکدی ہم تے۔ ہدایت...... اوہ بئ چاہ لیا بنا کے دو پیالیاں۔

خان: دو پیالیاں؟ دو پیالیاں؟

ریاض: میرے لئے تو رہنے ہی دیجئے شاہ صاحب ابھی جا کر کھانا کھانا ہے۔

سلیمان: سید تلقین شاہ کے گھر کی خیر...... بڑا گھرانہ بڑا ٹھکانہ..... حکم حاکم قائم عزت آبرو دائم......... کر بھلا ہو بھلا انت بھلے کا بھلا۔

شاہ: اک منٹ انتظار فرمانا جی۔ کوئی بہت ای غریب فقیر معلوم ہندا اے۔ میں حاضر ہویا۔ اک دس پیسے کا ٹوٹا پکڑا آنواں ایہوں بچارے نوں۔

خان: ضرور ضرور۔

شاہ: سلیمان۔ سلیمان۔

سلیمان: جی حضور والا۔ قبلہ و کعبہ۔ مکرم و محترم۔

شاہ: آگیا ایں بئ ڈیوٹی پر۔

سلیمان: تیسرا چکر ہے جی میرا آپ کی گلی میں۔

شاہ: اچھا اور ٹیم بنا رہا ایں۔

سلیمان: بندہ نوازی ہے۔ غلام پروری ہے......

شاہ: ہاشمیاں کے بوہے پر صدا لگاندا ایں باقاعدہ میری تعریف ماں۔

سلیمان: پہلے پھیرے میں پندرہ منٹ حضور والا....... دوسرے میں بیس منٹ۔ اور تیسرے میں اب آدھ گھنٹہ لگاؤں گا۔ کل رات خود باہر تشریف لائے تھے۔

شاہ: کون؟ ہاشمی صاحب؟

سلیمان: جی جناب والا۔ کہنے لگے مانگتے ہوئے شرم نہیں آتی۔ جوان ہو صحت مند ہو۔ ملازمت کیوں نہیں کر لیتے۔ میں نے کہا حضور دلوا دیجئے۔ کہنے لگے ہمارے گھر پر کام کرو گے۔ میں نے پوچھا تنخواہ؟ بولے پچاس روپے۔ میں نے کہا جی نہیں شکریہ بہت مہربانی آپ کی۔

شاہ: رہا تاں اوت کا اوت۔

سلیمان: جی جناب عالی۔
شاہ: لگ جا فوراً اوہناں کے گھرماں نوکر' پچاہ اوہ دین گے تیہ میتے لیا کریں۔ اندر کیاں خبراں مینوں بتایا کریں۔
سلیمان: اسّی روپے حضور اسّی روپے........ پورے اسّی جناب...... میں ابھی جاکر حامی بھرتا ہوں جناب والا۔
شاہ: ابھی ٹھہر جا۔ ایدھیرای کھڑیا رہیں میرے بوہے پا۔ تیری صدا کی ضرورت پڑنی ایں۔ اگر میں سنو جی کہاں تاں صدا چھڈ دئیں میرے تعریف ماں۔
سلیمان: بہت اچھا حضور۔ جناب والا قبلہ و کعبہ غریب پرور۔
شاہ: (کھانستے ہوئے) کوئی بہت ای غریب جیسا فقیر تھا مفلوک الحال جہا۔ دس پیسے لے کے ای خوش ہو گیا۔
ریاض: جی ہاں اس کے لئے اتنے ہی بہت ہیں۔
ہدایت: یہ لیجئے جی چائے۔ سلام علیکم جی۔
ریاض: وعلیکم السلام۔ بھئی تم نے بہت زحمت کی ہدایت اللہ۔ ارے برہان شاہ میاں تم کب آئے؟
برہان: آج شام ہی آیا ہوں جی۔
خان: اوہو برہان میاں کیا حال ہے بیٹے خوش ہو۔ اچھے ہو۔
برہان: جی شکر ہے اللہ میاں کا۔ پھر تایا جان میں صبح چھ کی لاری سے چلا جاؤں جی۔
ریاض: ارے بھئی اتنی جلدی؟
برہان: وہ جی میں تایا جان سے گلوبند لینے آیا تھا اماں کا۔
ریاض: گلوبند؟
ہدایت: سونے کا زیور نہیں ہوتا جی۔ ان کی والدہ نے شاہ صاحب کو ٹانکا لگوانے کے لئے دیا تھا۔
شاہ: کری جابکواہ کری جا۔ کونسا زیور اور کونسا ٹانکا اوئے۔
برہان: تایا جان آپ بہت ظالم ہیں۔ بہت بدنیت ہیں۔ بہت بے ایمان ہیں۔
ریاض: اوں ہوں........
شاہ: سُنیا آپ نے۔ سُنیا آپ نے صاحبزادہ صاحب۔ خان صاحب سنو جی۔ غور

تے۔ سنو جی۔ سنو جی۔ سنو جی۔ اور انصاف کرو جی۔

سلیمان: سید تلقین شاہ کے گھر کی خیر...... بڑا گھرانہ بڑا ٹھکانہ ...... نیکی کا دریا بخشش کا چشمہ ........ تلقین شاہ کے گھر کی خیر........ تلقین شاہ کی بد پشت کا بھلا .......... نیکی کا پتلا۔ نیکی کا خزانہ ......... ایمانداری کا ساگر۔ دیانتداری کا سمندر۔

شاہ: ہاں سن رہے او جی...... سن رہے او..... اک فقیر کہہ رہا اے..... میری نیکی کی گواہی دے رہا اے..... اک نیوٹرل فقیر بول رہا اے جی صاحبزادہ صاحب ......... اک نان الائینڈ بھکاری کے دل کی صدا اے.... دل تے گواہی دے رہا اے......... ہردے تے بول رہا اے۔

(فیڈ آؤٹ)

آپا: بھا جی.... بھا جی........ کہاں ہیں آپ بھا' جی..

شاہ: آؤ جی لنگھ آؤ بسم اللہ کر کے۔

آپا: سلام علیکم بھا' جی یہ میں کیا سن رہی ہوں۔

شاہ: کیا سن رہے او؟

آپا: وہ ہدایت اللہ مجھے ابھی ملا تھا بازار میں۔

شاہ: واپس آرہا تھا بزار توں کہ جا رہا تھا؟

آپا: جا رہا تھا جی کوئی سودا وغیرہ خریدنے۔

شاہ: تب کوئی بات نہیں۔ میرا خیال تھا سودا خرید کے آندا ویا آپ تے ملیا۔

آپا: اس نے تو میری جان ہی نکال دی۔

شاہ: آپ دی جان کیسے تے نکل گئی ایڈی بڑی دیہہ ماں تے۔

آپا: وہ کم بخت کہہ رہا تھا۔ شاہ جی جانے کی سوچ رہے ہیں۔

شاہ: باہر تاں آندے جاندے ای رہی دا۔

آپا: نہیں بھاجی' وہ تو کہہ رہا تھا پاکستان سے باہر جا رہے ہیں۔

شاہ: پاسپورٹ لئی عرضی گذاری دی اے' اگر بن گیا مہینے دس دناں ماں تاں تیرے بھاجی نے چلے ای جانا ایں۔

آپا: پھر واپسی کب تک ہوگی؟

شاہ: واپسی کا کیا پتہ اے' آئے آئے تاں آئے تاں آئے۔ دل اچاٹ جیا ہو گیا۔

آپا: یہ آپ کیسی باتیں کر رہے ہیں بھاجی!

شاہ: آپاں تاں درویش قلندر جیسے آدمی ایں۔

خان:

پانی پانی کر گئی مجھ کو قلندر کی یہ بات
تو جھکا جب غیر کے آگے نہ من تیرا نہ تن

آپا: لیجئے خان صاحب بھی آ گئے۔

خان: السلام علیکم شاہ صاحب۔

آپا: وعلیکم السلام خان صاحب۔

شاہ: کو جی خان صاحب کیا حال اے روزیاں کا۔

خان: اللہ کا شکر ہے چل رہے ہیں اور خوب چل رہے ہیں۔ آپ سنائیں۔ شاہ صاحب کتنے روزے رکھے آپ نے..........؟

شاہ: بادیدھا نہیں ہمارے بوہے مورے احترام بٹھیا ویا اے۔

آپا: ہاں سچ میں بھی حیران ہو رہی تھی بھائی کہ یہ آپ نے بوریا کیا لٹکا رکھا ہے دروازے پر۔

شاہ: عید پر اٹھا دیتا اے جی ایس نوں۔ اب تاں تھوڑے ای دن رہ گئے ایں بچارے احترام کے۔

آپا: ہدایت اللہ نے تو سارے روزے رکھے ہوں گے!

شاہ: ہاں جی اوہنے روزہ رکھیا ویا اے' ہم نے احترام رکھیا اے' اکے گھر ماں دو دو برکتاں چل رئیاں ایں۔

بی بی: اجازت ہے شاہ صاحب۔ کیا میں حاضر ہو سکتی ہوں؟

شاہ: آؤ آؤ بی بی۔ اجازت کتے منگ رہے او' آپ دا اپنا گھر اے۔

بی بی: السلام علیکم جی۔

خان: وعلیکم السلام۔

شاہ: ایہہ ہماری آپا صاحب اے۔ ایناں دے والد اور ہمارے تایا صاحب پگ بٹ بھرا بنے تھے سنام ماں۔ ایہہ بی بی بچاری بہت ای دکھیا جہی آئی اے ہمارے محلے ماں۔ ایدے مفادات کی نگرانی کر رہا ایں میں۔

خان: آپ! شاہ صاحب آپ!!

شاہ: کیوں مینوں کیا ہویا ویا اے۔ میں کسے غریب دا ہتھ نہیں پکڑ سکدا کیا۔

آپا: پکڑ تو سکتے ہیں۔ لیکن کہیں اس کا ہاتھ ہی نہ غائب ہو جائے پہنچے سے۔

ہدایت: شاہ جی۔ شاہ جی۔ وہ جی مہر سبزی نہیں دیتا۔

شاہ: کون مہر اوئے؟

ہدایت: مہر گاماں جی سبزی والا۔
شاہ: کیا ہویا اوہنوں؟
ہدایت: کہہ رہا ہے جب تک پچھلے مہینے کے پانچ روپے نہیں دو گے اس وقت تک میں تمہیں ٹوکرے کو ہاتھ بھی نہیں لگانے دوں گا۔
شاہ: تیں کیا کرنا اے ٹوکرے نوں ہتھ لگا کے۔
ہدایت: سبزی لینی ہے جی۔
شاہ: پانچ روپے لے لے بی بی کولوں۔ بی بی پانچ روپے ہیں ناں تیرے بٹوے ماں۔
بی بی: پانچ روپے شاہ جی!
شاہ: ابھی اٹھ کے نکالدا ایں الماری ماں تے۔ ہائے بئی۔ اوں ہوں دساں کا نوٹ کاہتے نکالی جا رئی ایں۔ پنج منگے تھے اینے تاں۔ چل خیر کوئی بات نہیں تڑا لئیں اوئے باقی کے لیاوئیں۔ اب پکڑ بی میرے منہ کی طرف کیا دیکھی جا رہا ایں۔
ہدایت: اچھا جی۔
ریاض: اجازت ہے جناب شاہ صاحب۔
شاہ: آؤ۔ آؤ ہماریاں اکھاں کے تاریوں۔ روزہ دارو۔ آؤ۔
ریاض: السلام علیکم۔
سب: وعلیکم السلام۔
شاہ: ٹھہریں اوئے ابھی نہ جائیں۔ اوہ لیا پہلاں اندر تے نکال کے۔
ہدایت: کیا جی؟
شاہ: اوہ پھل لیا جونسا تھالی ماں رکھیا وئیا اے۔
خان: پھل۔ تھالی...... تھالی............
ہدایت: کونسی تھالی میں جی؟
شاہ: اندر باورچی خانے ماں رکھی اے ڈولی پر۔ جا لیا صاحبزادہ صاحب لئی اور بی بی لئی۔
ریاض: شاہ صاحب آپ تکلف بہت کرتے ہیں۔

شاہ: تکلف کرن ا ۔ یو صاجزادہ صاحب۔ تکلف نہ کریئے تاں ہمارے گھرماں کون آئے۔ انسان نوں دوستاں یاراں نوں کھلاندے پلاندے ای رہنا چاہی دا اے۔ ایہہ بی بی ے جی ہماری۔

بی بی: السلام علیکم جی۔

ریاض: وعلیکم السلام۔

آپا: بھائی ان کی ساری جائیداد کی نگرانی کر رہے ہیں۔

شاہ: او جی بندے تے جی نیکی ہو سکے' کر گزرنی چاہی دی اے۔ ایس عمرنے پھیر بار بار موقع کب دینا ایں۔ بس مختار نامہ لکھیا جاوے میرے نام کا۔ اودھر بن جائے پاسپورٹ تب جا کے دوئیں کم.........

ریاض: آپ پاسپورٹ بنوا رہے ہیں؟

شاہ: بس جی زیارتاں وغیرہ نوں دل تڑپ رہا اے مقام مقدس کیاں' آیاں تا پھر اوتھے ای بیٹھ رہنا ایں صاجزادہ صاحب (پلٹ کر) دیکھو اودھر ای بیٹھ رہا اے باورچی خانے ماں۔ اوئے ملی نہیں تھالی تینوں پھل فروٹ کی۔

ہدایت: (دور سے) نہیں جی۔

شاہ: ٹھہر جا آکے تیریاں اکھاں کا مین سوئچ آن کرنا ایں تب نظر آئے گی تینوں۔ ایسے بھلا ملن لگی اے۔

ہدایت: دیکھ لیجئے جی میں نے تو سارا باورچی خانہ چھان مارا۔

شاہ: یہاں رکھی تھی ڈولی پر۔ چھ ست مالٹے تھے۔ ادھی درجن کے قریب کیلے تھے۔ کھجوراں تھیاں پاؤ ڈیڑھ پا پکیاں۔

ہدایت: آپ خرید کر لائے تھے جی؟

شاہ: ہور تیرے والد نے کرنی تھی ایہہ خریداری۔

شاہ: اوہ لے ہے میں بی کیا بھلکڑ ایں' اوہ تاں میں رکھی اے اپنی الماری ماں اور کہہ رہا ایں تھے۔ آجا اودھر ای پڑی اے۔

ہدایت: یہ جی آپ اتنا سارا پھل کہاں سے لے آتے ہیں روز شام کو؟

شاہ: بزار تے' اور کہاں تے لیاتا تھا۔

ہدایت: خرید کر لاتے ہیں جی پیسے خرچ کرا!

شاہ: ہاں اور کیا۔
ہدایت: یہ تو بہت بری عادت ہے جی آپ بہت فضول خرچ ہو گئے ہیں۔
شاہ: میں کش ایسا فضول خرچ ہی نئیں۔
ہدایت: تو پھر کیسے لاتے ہیں جی آپ اتنا سارا فروٹ ہر روز شام کو؟
شاہ: میتے اگلوانا تاں نہیں چاہندا اصل حقیقت۔
ہدایت: نہیں جی' مجھے کیا ضرورت ہے آپ کی رقم ہے۔ آپ کا خرچ ہے۔ جتنا جی چاہے کریں۔
شاہ: ہدایت۔
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: اوئے میتے نراض ہو گیا ایں بیٹا۔
ہدایت: بالکل جی۔
شاہ: سن ہدایت اللہ...... ایہہ پھل جون سامیں لیاندا ایں شام نوں' ایہہ ناواں خرچ کے تاں نئیں لیاندا۔
ہدایت: پھر کس طرح لاتے ہیں جی آپ؟
شاہ: محلیاں ماں روزہ کھلوان والے پھریا کردے ایں پھل فروٹ اور کھجوراں وغیرہ لے کے۔ اک ادھ مالٹا اور دو تین کھجوراں اوہناں کے سامنے کھالیندا ایں' کش اٹھا کے ساتھ تھیلے ماں ڈال لیا کردا ایں۔ پرسوں کا سارا پھل چونے منڈی کی اک گلی کا کٹھا کریا ویا تھا۔ اج بانڈ نگاں ماں تے لیایا تھا۔
ہدایت: شاہ جی..... چھوڑ دیں حضور یہ کام۔
شاہ: بس بابی بی کیاں زمیناں اور جائیداداں کا مختار نامہ بن لین دے' ایہتے بعد آپاں کنجوس نہیں رہنا۔ جد تاں بڑا فضل ہو جاتا ایں ہمارے پر۔
ہدایت: خیر یہ کام تو میں نہیں ہونے دوں گا انشاء اللہ۔
شاہ: کیوں تیں کا ہتے نہیں ہون دئیں گا اوئے؟
ہدایت: کیوں اپنا' انجام بھارت جیسا کرواتے ہیں شاہ صاحب۔ چھوڑیئے اس لالچ کو' چھوڑیئے اس طمع کو اور ایمان اور اخلاق پر دھیان دیں۔ ناسک اور

سکیولر نہ بنئے۔

ریاض: (آواز دے کر) بھئی یہ کیا ہو رہا ہے شاہ صاحب۔ بہت دیر کر دی حضور والا نے۔

شاہ: حاضر ہویا جی اک منٹ ماں۔ ہدایت اللہ سو کا نوٹ دے رہا تھا۔ بھنوان نوں۔ سویرے سرگی وغیرہ کا بندوبست کرن کے واسطے۔

بی بی: اچھا شاہ صاحب پھر اب کچہری جائیں گے تاں کل۔

شاہ: جاں گا بی بی' جاں گا کا ہے نئیں۔ جنہوں اک مرتبہ بہن بھائی کہہ دیئے۔ اوہنوں تاں پچا کے آیئے بھلے کے گھر تک۔

آپا: بالکل ٹھیک کہا آپ نے بھائی۔

شاہ: اپنے یار بھارت نے جنہوں بی بھائی بنایا۔ انہوں پچا کے ہٹیا برے کے گھر تک۔ یاد ہے آپ نوں ہندی چینی بھائی بھائی کا نعرہ کیسا گونجیا کردا تھا ایشیا ماں۔

ریاض: جی ہاں بہت اچھی طرح سے یاد ہے۔

شاہ: پھیر جد بھیجیاں فوجاں بھارت نے چینی باڈر پر تاں چینی بھائی بھچکے جے رہ گئے۔ کرنل مہتہ نے پستول کا پٹا کا چھڈ کے کہیا اب تاں آپ نوں لڑنا ای پیوؤ ہم آپ نوں بھائی جو کہہ چکے ایں۔

بی بی: اور میں بھی آپ کو بھائی بنا چکی ہوں۔

شاہ: لے ہے بی بی آپاں تاں بھارت کی بات سنا رہے تھے۔ اب توں جا' سردی بہت ہو رہی اے۔ .... ہدایت اللہ!

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: جا میری بہن نوں گھر چھڈ کے آجا۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: آہ پکڑ..... اوہ پکڑ......... اور بھیسی تاں نکالی نئیں الماری ماں تے پچھلاں کی۔

ہدایت: نکالتا ہوں جی۔

شاہ: خان صاحب مالئے جی۔

خان: مالٹے مالٹے ......... مالٹے

ہدایت: یہ لیجئے جناب۔

ریاض: ارے..... رے رے ........ یہ آپ کیا تکلف پر اتر آئے۔

شاہ: آ پکڑ بمن ....... بالے دو مالٹے کا کے لئی اور تن چار کھجوراں بی ڈال ایدھی بکل ماں۔

بی بی: خدا آپ کو خوش رکھے شاہ جی۔ آپ جیسے لوگ ہمیشہ سلامت رہیں۔ چلو ہدایت اللہ۔

ہدایت: آئے جی۔

بی بی: اچھا بھائی شاہ جی' آپ پھر آئیں گے کل صبح سویرے؟

شاہ: صبح کی نماز تے بعد سورج نکلن پر ای آں گا۔

بی بی: اچھا جی خدا حافظ۔

سب: خدا حافظ۔

شاہ: ایہہ بیچاری بہت ای سدھی جہی خاتون اے۔

آپا: اس پر عنایت کی نظر ہی رکھئے گا بھاجی۔

شاہ: میں تاں ایدھا بھائی بن چکیا ایں جی۔

ریاض: ویسے بھائی تو نہیں ان جیسے۔

شاہ: نہ جی میں آپ نوں شکل تے ویسا لگدا ایں۔

ریاض: شکل سے تو خیر نہیں لیکن حرکتوں سے۔ میرا مطلب ہے۔ کبھی کبھی آپ میں بھی ...............

شاہ: توبہ کرو جی۔ صاحبزادہ صاحب ایہہ آپ نے کیا بات کری....... تلقین شاہ دو موہا نہیں ہو جاوے تاں دوسری بات اے۔

آپا: خدا نہ کرے کہ ہو جائے۔

شاہ: اگر ہووے پیسے ٹکے کی رعایت تاں۔ دو گلا ہون ماں بی کو حرج نہیں۔ پہلاں بھارت عیسائیاں نوں اپنے بھائی بتاندا رہا۔ جد بھائی اوہناں دے قریب آگئے بہت اور اعتبار بڑھ گیا تب بانیاں نے چپ کر کے گواپر بلہ بول دیا۔ جد بی پادری وغیرہ تے ای پڑے تھے ہماری طراں۔ پھیر ایتاں نے بنایا

سکھاں نوں بھائی جد بی سکھ کوئی مطالبہ کرن بھج کے دلی تے کوئی نہ کوئی آجائے اور کہے آپ تاں ہمارے بھائی ایں آپ نوں مطالبہ کرن کی کیالوڑ اے۔ لوؤ جی باندراں طراں اوہناں کا گھر کتر کتر کے ای کھرلی جما بنا دیا۔

آپا: کن کا گھر؟

شاہ: سکھاں کا۔ ہا پنجاب اوہناں کا ای تاں تھا' بچ ماں اک نواں شوشہ چھڈ دیا ہریانے صوبے کا۔ اپر تے اک چکوندر لا دتی بئی صوبے بکھ بکھ پر گورنر اکو ای اور ہائی کورٹ بی اکو ای اور ایہہ جونسا چندی گڑھ نواں شہر بنیا اے۔ فرانسیسی ڈیزائنر کا ایہہ سنٹر کا۔ لوکر و معاینہ چندی گڑھ پر ناتواں تاں لگیا سکھاں کساناں زمینداراں اور غیریاں کا اور استعمال کرن کا حق مل گیا۔ بانیئے نوں۔

ریاض: خالصہ قوم بچاری ہمیشہ سے مظلوم رہی ہے۔

شاہ: ایسی بہادر اور نر قوم اور رہے مظلوم' دکھ ہندا اے۔ صاحبزادہ صاحب ہم تاں زیادہ منہ نہیں کھول دے بئی بھارت سرکار کہے گی' ایہہ تلقین شاہ تاں ہمارا مڈھ قدیم کا دشمن اے۔ ایہہ چک دے رہا اے۔ ویسے حقی بات ایہہ ہے جی بئی سکھاں اور مسلماناں ماں بانیئے نے ای پھٹ کا بیج بویا۔

ریاض: بالکل بجا ارشاد فرمایا آپ نے!

شاہ: حضرت بابا گورو نانک صاحب اور بابا فرید صاحب دوہیں خدا کے درویش بندے اور دوہاں کیاں باتاں گورو گرنتھ صاحب ماں درج۔ بابا نانک وحدانیت اور ایکتا کے پرستار' توحید تے اوہناں کا رشتہ اور توحید ای مسلمانی کا مڈھ۔ کسے بانیئے نے ایسی چکوندر چھڈی دوہاں ماں بئی آہ تاں رہے ہم توحید کے من والے اور پرے جا پڑے اوہ توحید من والے اور بچ ماں مداری پھس گیا۔ ساڑھے بہت سے رب من والا۔ اوہ ڈگڈگی کھڑکائی اوہ کھڑکائی بئی دوہاں نوں اک ورجے کی واج ای نئیں سنن دی۔

ریاض: اسی لئے تو کھڑکائی کہ ایک دوسرے کی بات نہ سن لیں۔

شاہ: سکھاں تے کہا گورو مہراج کے نور نظراں نوں مسلمان بادشاہ نے کندھ ماں چنوایا۔ ہم تے کہا سکھ مذہب کیاں موہڈیاں میتاں نوں اصطبل بنایا۔ دویں

تھے ہم گرم بزار اک دوجے تے کیڑ پڑے۔
ہمارا تاں ہو گیا بچا پاکستان بن کے۔ خالصے گھاٹے ماں رہے۔ صوبہ پہلاں ادھا ہویا' پھیر چوتھا حصہ 'اب چوتھے حصے نوں بی کتری جا رہے ایں۔

آپا: سنت فتح سنگھ بچارے مرن برت رکھے ہوئے ہیں اپنے حقوق کی خاطر۔

شاہ: اوہناں لئی تاں فوجاں پہنچ بی گیاں امرتسراں ڈوگریاں اور گورکھیاں کیاں۔

آپا: وہ کس لئے؟

شاہ: بھارت سرکار نے اوہد رویت نام ماں امریکی فوجیاں دا دل بہلان نوں مس ریٹا فریٹا کو بھیجا اے اور ارے امرسراں سنت صاحب کا دل لگان نوں ڈوگریاں اور گورکھیاں کیان رجمنٹاں۔ بھیجیاں ایں۔ اجکل بھارتی حکومت ہر شخص کا دل لگان کے پچھے پڑی اے۔

ریاض: بات یہ ہے شاہ صاحب کہ اب کی بار تو بھارتی حکومت کو سکھوں کے جائز مطالبے کے آگے جھکنا ہی پڑے گا۔

شاہ: آپ دوجیاں دی بات چھوڑ جی' اپنی فکر کرو۔ بھارت سرکار تاں پاکستان نوں بی بھائی بنان نوں پھر رہی اے۔

ریاض: جی۔

شاہ: بہت پراپیگنڈاہ ہو رہا ہے ریڈیو پر اور اخباراں ماں ہم تاں بھائی بھائی ایں بھارت اور پاکستان اگے ایتاں نے چینیاں کے ساتھ جو کری اے بھائی بھائی بن کے' اوس ڈرامے کا اور دوسرا ایکٹ پاکستان کے ساتھ کھیلن لگے ایں۔

ہدایت: چھوڑو باجی ان کو۔

شاہ: اچھا شاباش چاہ رکھ چلہے پر مہماناں لئی۔

ریاض: شاہ صاحب آپ ہمیں مہمان سمجھ رہے ہیں۔

(دستک)

ہدایت: آیا بھئی آیا۔

شاہ: رہن دے میں خود جا کے ویکھدا ایں۔ چادھر جا کے چلہے پر۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: ابھی آیا جی اک منٹ ماں..... ہاں بئی سلیمان کیا بات اے۔

سلیمان: سلام کی غرض سے آیا تھا حضور انور قبلہ و کعبہ جناب عالی۔

شاہ: ہاشمیاں کے گھر کی کوئی تازہ خبر۔

سلیمان: ہاشمی صاحب تراویح پڑھنے گئے ہیں۔ بیگم صاحب تلاوت کر رہی ہیں۔ ناز بی بی پڑھ رہی ہیں۔

شاہ: گلدان کی بابت تاں کدے کوئی بات نہیں ہوئی؟

سلیمان: ہر وقت ہوتی ہے جناب عالی۔ ہر روز ہوتی ہے قبلہ۔

شاہ: کیا کہندے ایں؟

سلیمان: کہتے ہیں ہم باطل سے دبنے والے نہیں' خاموش رہنے والے نہیں۔ جس بات کا تہیہ کر چکے ہیں وہ پوری کر کے دم لیں گے۔

شاہ: میتے ملا تاں سہی اک مرتبہ ہاشمی صاحب نوں۔

سلیمان: میں نے دو تین مرتبہ عرض کی تھی کہ پڑوس کے سید تلقین شاہ صاحب آپ سے ملنا چاہتے ہیں کچھ معاملات طے کرنے کو۔

شاہ: پھیر کیا بولے؟

سلیمان: فرمانے لگے ان سے پوچھ کر آؤ کہ گل دان کی بات ہے تو آجائیں' دوسری باتوں کے لئے میرے پاس وقت نہیں۔

شاہ: سلیمان۔

سلیمان: جی حضور قبلہ و کعبہ جناب عالی۔

شاہ: توں میرا بھرا نہیں بنا سکدا ہاشمی صاحب نوں؟

سلیمان: آپ کے بھائی جناب عالی؟

شاہ: اک مرتبہ ہم نوں ملادے۔ بھائی بھائی بنا دے' جھپیاں پوادے۔ بعد میں خود ای سمجھ لاں گا۔ اگر ایتاں دا ککھ بی رہ گیا' ہاشمیاں دا تاں میرا ذمہ۔

سلیمان: کیا مطلب حضور والا؟

شاہ: آپاں اوہناں تے بھارتی قسم کے بھائی بناں گے' اصلی نہیں۔ لوکاں کیا اکھاں ماں دھول۔ ہاشمیاں کے گھر پھڑول۔ تمیں اک مرتبہ ہم نوں ملادے۔ بھائی

بھائی بنا دے۔ محلے ماں نعرہ لگوا دے۔ اہتے بعد آپاں خود نبڑلاں گے۔
جنہوں اک مرتبہ بھائی کہہ دیا بس لے کے بہہ گئے پتال ماں۔

سلیمان: تلقین ہاشمی بھائی بھائی۔ تلقین ہاشمی بھائی بھائی ........ تلقین ہاشمی بھائی بھائی۔

(فیڈ آؤٹ)

(ائرپورٹ کالاؤنج)

شاہ: اوئے ایہہ تاں ہال اے 'مسافر خانہ نہیں ہندا اٹیشناں پر مسافراں کے بیٹھن نوں۔

برہان: ہاں جی۔

شاہ: بس اوہی سمجھ۔ ٹِک تاں ٹھیک اے میری۔

برہان: بالکل ٹھیک ہے جی۔

شاہ: کوٹ دیکھ پیچھے تے پھڑ دیا ویاہاں نہیں۔ بٹ بٹ پئے ہوں تاں نکال دے کھچ کے۔

موہنی: السلام علیکم بھائی صاحب۔

شاہ: آپ کدھر بھابھی صاحب؟ یہاں کہاں؟

موہنی: آپ کو الوداع کہنے آئی ہوں۔

شاہ: ایہہ کیا کھچل کری آپ نے میں مل تاں آیا تھا آپ نوں رات۔

موہنی: یہ کیسے ہو سکتا ہے بھلا کہ میں آپ کو Seeoff کرنے نہ آؤں۔

شاہ: رات تار پہنچیا آغا صاحب کا ڈھاکے تے ادھی رات بیلے' میں تاں گھبرا جما گیا۔

موہنی: آغا جی کا تار؟

شاہ: آہ اپنا مبارکبادی جہی کا تھا 'happy safe landing' میں کہا لوؤ جی کیسے کیسے تار بنا دیئے ایں گورنمنٹ نیں۔

موہنی: سامان وغیرہ پہنچ گیا آپ کا؟۔

شاہ: اوہ دیکھو تاں ہدایت اللہ کھڑیا دئیا اے کنڈے پا جو کہ رہے ایں۔

موہنی: چلئے جب تک یہاں بیٹھتے ہیں۔ ابھی تو بہت دیر ہے آپ کے جہاز میں۔

برہان: بیس منٹ رہ گئے ہیں جی کل۔

شاہ: بہت ایں ویہیاں منٹاں ماں تاں بندا کھیم کرن خالی کرا لیندا اے۔ بیٹھ جا برہان شاہ!

موہنی: آپ کچھ پیئیں گے بھائی صاحب ٹھنڈا یا کافی وغیرہ؟

شاہ: نہیں جی بس مہربانی اے آپ دی' بہت کش پی لیا پاکستان کا' اللہ اینوں سلامت رکھے۔

موہنی: تم کچھ لو گے برہان میاں؟

برہان: جی نہیں شکریہ۔

موہنی: یہ ایک معمولی سا تحفہ ہے بھائی صاحب آپ کے لئے۔

شاہ: ایہہ کیا ایہہ کیا۔ ایہہ کیا کری جا رہے ایں آپ؟

موہنی: بس آپ رکھ لیں اپنے کوٹ کی جیب میں راستے میں کھول کر دیکھئے گا' یہاں نہیں۔

شاہ: آپ دی مہربانی اے بھابھی صاحب نئیں تاں میتے کش بی نہ ہو سکیا آپ لئی۔

موہنی: لیجئے آپ ہی کے دم قدم سے تو رونق تھی ساری۔ ہمارے دل سے پوچھئے کہ آپ کے چلے جانے کے بعد کیا گزرے گی ہم پر۔

لوڈر: وزن زیادہ ہے سر آپ کی پیٹی کا۔

شاہ: کیدھا....... پیٹی کا؟

لوڈر: جی جناب۔

شاہ: اوہ میرا ملازم کہاں اے؟

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: کہو تاں میں آپ دے ساتھ چلاں۔

موہنی: نہیں میں اسے یہیں لے آتی ہوں۔

شاہ: جیسے آپ مناسب سمجھو جی۔ برہان شاہ۔

برہان: ہاں جی۔

شاہ: دل لگا کے پڑھیا کریں ظالما کہیں اپنے تائے جہارہ جانویں علم کے معاملے

ماں کتی اور چلا کی ہیرا پھیری ماں چاتر۔

برہان: پورے دھیان سے پڑھوں گا تایا ابا۔

شاہ: چھوٹا جما تھا تیں اک مرتبہ جد مٹی کی ڈلی اٹھا کے منہ ماں ڈال لئی۔ بھائی نے اک چماٹا ماریا منہ ماں تے مٹی نکالن نوں۔ میں تھا پاس بیٹھیا ویا اخبار دیکھ رہا۔ جد تیری چیک سنی تاں میں پچھیا نہیں بئی کیا ہویا پورے ہتھ کا ایک پڑ دیا اپنے بھائی کے منہ پر پنجے انگلاں کھب گئیاں گلے ماں اودے۔ شرمندہ جما ہو کے بولیا اج تے بعد آپ ای سنبھالو بھاجی اینوں۔ کیا منحوس بات نکال گیا منہ تے ظالم۔ بھائی تاں بہت ہون گے جہان ماں برہان شاہ' پر میرے بھائی جما کوئی نہیں تھا ایس جہان ماں۔

برہان: جی۔

شاہ: میں لہو دیا اوس نوں پر جان نہ دے سکیا۔ میں بی کیا لالچی بھائی تھا۔ ساتھ نہ مر گیا۔

برہان: خدا آپکو سلامت رکھے تایا ابا۔

قادر: ساما لیکم ..... السلام علیکم بڑا چکر پیا سانوں تے۔

ریاض: پہلے ہم آپ کے گھر پہنچے۔ وہاں سے پی آئی اے کے دفتر۔ اور پھر......

شاہ: با تاں سارا محلّہ ای کٹھا کر لیائے آپ صاجزادہ صاحب۔ اوئے تیں کہاں سلیمان!

سلیمان: میں حضور قبلہ و کعبہ جناب عالی حضور کی زیارت کو آیا ہوں جی۔

تیموری: السلام علیکم شاہ صاحب۔

شاہ: بی بی توں یہاں کدھر ہوائی اڈے پر۔

تیموری: یہ سب لوگ ادھر آرہے تھے۔ آپ کو الوداع کہنے۔ میں بھی امی سے اجازت لے کر چلی آئی۔ سچ آپ کے بغیر تو وہ گھر سونا سا ہو گیا ہے۔

قادر: توں گھر دی گل کرنی ایں بی بی اوہ محلّہ ای سنجا ہو گیا اے سارا...... مینوں چنن دین کہن لگا قادر بخشا پہلاں دودھ دے ولٹوھے چھڈ آبلے دی ہٹی تے۔ میں کہار ہن دے میتھوں نہیں جایا جاندا........

سلیمان: حضور آپ نے اچانک فیصلہ فرما لیا آناً فاناً مجھے حکم دیا ہوتا میں سامان وغیرہ

باندھنے کو حاضر خدمت ہو جاتا۔

شاہ: بہت خدمت لئی تساں تے نہایت مندا چنگا بولیا...... اب آخری وقت ماں کیا زحمت دینی تھی۔ ایتاں نوں پنج چھ دن اور گھراں رہ لین دئیں بی بی۔

تیموری: بڑے شوق سے سید صاحب! ہم نے تو ان کی لئے بیٹھک بالکل خالی رکھ چھوڑی ہے۔

برہان: ہم اگلے جمعے چلے جائیں گے جی گاؤں۔

تیموری: امی تو کہہ رہی تھیں کہ چاہے مہینہ بھر رہو تمہارا اپنا گھر ہے۔

شاہ: لے جد کرایے پر ای دے دیا تاں اپنادا کہاں تے رہا۔

تیموری: نہیں جی یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں۔

ہدایت: بک ہو گیا جی گلدان۔

شاہ: اور پرچی کہاں اے۔

ہدایت: یہ ہے جی ٹکٹ کے ساتھ نتھی کر دی ہے انہوں نے۔

شاہ: لیا شاباش پکڑا ایدھر۔

ہدایت: کراچی جا کر دھیان سے اتروایئے گا جی اور اپنے سامنے دوسرے جہاز پر چڑھوایئے گا۔

شاہ: لے مینوں عقلاں بتلا رہا اے اوئے اینوں تاں میں جد چھڈوں جد کوئی میرے سینے پر ہتھب جوڑیاں پر چھاوئی ڈالے گا' ایسے نہیں میں جان دیتا۔

سلیمان: جی حضور والا قبلہ و کعبہ۔ بندہ پرور۔ جناب عالی۔ حضور کا اقبال بلند رہے۔

(اناؤنسمنٹ)

شاہ: لے بئی اناونس منٹ ہو گی جہاز چلن کی۔

ریاض: ابھی تو ایک اور ہو گی شاہ صاحب' آپ گھبرائیں نہیں۔

برہان: اچھا تایا ابا سلام۔

تیموری: ارے بھئی ابھی تو نہیں جا رہے' ابھی تو ہیں پانچ سات منٹ اور۔

شاہ: اور سنا قادر بخشا بوری میں نے کیا دتا؟

قادر: کئی دتی اے پنج کلیان۔ بلما متھا کالیاں اکھاں۔ دیکھیاں بھجھ لیندی اے۔

شاہ: اچھا بئی اچھا خدا مبارک کرے۔ تیرے نصیباں ماں ہووے۔

قادر: اوہ چٹھی رسان آیا نور محمد تے میں اوہنوں دسیا ئی شاہ ہوری تے ٹر گئے ولیت نوں تے رون ہا کا جھا ہو گیا۔

سلیمان: میں خود تمام رات روتا رہا حضور والا۔ صبح نہ چائے پی نہ ناشتہ کیا' دل بوجھل سا ہو گیا۔

شاہ: کئی تلقین شاہ آندے ایں سلیماناں اور کئی گذر جاندے ایں۔ پانی لنگھ جاندا اے پلاں ہیٹھ تے ندیاں بگدیاں رہندیاں ایں۔ جو اج ہے کل نئیں' جو کل ہے پرسوں نئیں' رونا کاہدے اور ہوکے کیدھے لئی بھلا۔

موہنی: بھائی صاحب............بھائی صاحب۔

شاہ: ہاں جی۔

موہنی: ذرا ادھر آیئے میرے ساتھ.........جی ہاں آیئے ناں۔

شاہ: ہاں جی۔

موہنی: وہ رقیہ وہاں کھڑی رو رہی ہے۔ اس سے تو مل لیجئے۔

شاہ: ایدھر لیا ناتھا اوہنوں۔

موہنی: وہ نہیں آتی ادھر۔ کہہ رہی ہے میں نہیں آؤنگی۔

شاہ: چلو جی۔ وہیں چلدے ایں۔ کیا شدین لڑکی اے۔

ریاض: کیوں ہدایت اللہ اب آگیا یقین کہ شاہ صاحب واقعی جا رہے ہیں۔

ہدایت: مجھے تو اب بھی یقین نہیں آتا صاحبزادہ صاحب۔ یوں لگتا ہے کہ خواب دیکھ رہا ہوں۔

ریاض: دیکھ لو ہدایت اللہ کچھ خواب جب حقیقتوں میں تبدیل ہوتے ہیں تو کتنی تکلیف ہوتی ہے........ ارے تمہیں کیا ہوا برہان میاں۔

برہان: (روتے ہوئے) کچھ نہیں جی بس ایسے ہی۔

تیموری: بھئی واہ تم تو بہادر لڑکے ہو برہان شاہ۔

قادر: ایدھی بہادری دی کی کرے نیانے دی' ایتھے ساڈے ورگے سیانیاں دے کالجے وڈے گئے ایں۔

سلیمان: ایک دن میں نے حضور شاہ صاحب کو خواب میں دیکھا کہ چھوٹے سے جھولنے میں بیٹھے ہیں اور آم کھا رہے ہیں۔ میں نے کہا حضور والا قبلہ و کعبہ

بندہ پرور یہاں کہاں۔ فرمانے لگے یہ ہمارا ہوائی جہاز ہے۔

ریاض: بیگ صاحب نظر نہیں آئے ہدایت اللہ۔

ہدایت: میرے خیال میں ان کو وقت معلوم نہیں ہو گا جی جانے کا۔

ریاض: اور وہ آپا جی نہیں آئیں۔

ہدایت: وہ یہاں نہیں ہیں جی لاہور میں، شیخوپورہ گئی ہوئی ہیں۔

ریاض: میں بھی سوچ رہا تھا کہ اگر وہ یہاں ہوتیں تو کس طرح نہ آتیں بھلا۔

شاہ: لے ہے کہ نئیں شیدین جی، اوئے روئے کاہتے جا رہی ایں۔

رقیہ: کچھ نہیں لالا۔ بس ایسے ہی۔

موہنی: بس رقیہ، بچے۔ چپ کرو۔ تھوڑی ہی مدت کی تو بات ہے، کوئی مستقل طور پر تھوڑے ہی جا رہے ہیں۔

رقیہ: میں تو کچھ نہیں کہتی باجی۔ میں تو بس یہ سوچ رہی ہوں کہ اگر کہیں ایسا ہی ہو سکتا کہ اسی شہر لاہور میں رہتے، اسی زمین پر بستے تو کیا تھا بھلا۔ ہم بد نصیب ان سے نہ مل سکتے نہ سہی۔ رہتے تو ایک ہی نگری میں۔

شاہ: رقیاں تیں موسم بہار کی صبح ایں اور میں سیالاں کی شام ایں۔ پالے ماری دی، میرے مورھے رات اے، تیرے مورھے دوپہرا ے کھڑے دے پھلاں کی۔ تیں کاہتے چانن چھڈنی ایں: ہنیرے کے پچھے۔

رقیہ: آپ کو پتہ نہیں نہ لالا۔

شاہ: رہی تاں پھرنا سمجھ کی نا سمجھ۔ اوئے میں تیتے کیئے جھوٹ بول دیاں، تیتے کیئے نو سربازی لگا دیاں۔ اک گھر تاں ڈین بھی چھڈ دیندی اے۔ مینوں او جے گیا گزریا تاں نہ سمجھ۔ آہ لے پکڑ........

رقیہ: یہ کیا ہے؟

شاہ: کش نئیں بس ایویں اک چٹھی جہی اے، معمولی جیسی، میتے بعد پڑھ لئیں۔

رقیہ: نہیں میں نہیں لوں گی۔

موہنی: کیا کر رہی ہو رقیہ۔ لے لو ناں.....

(اناؤنسمنٹ: مسٹر سید تلقین شاہ)

شاہ: آگیا۔ آہ تاں میرا ناں بولیا اے۔
موہنی: جی ہاں آپ کو بلا رہے ہیں۔
شاہ: میری کیا لوڑ پڑ گئی۔ ٹھہر ٹھہر سن تاں سہی...... خیر تاں ایں۔
موہنی: کوئی کام ہو گا' کوئی اطلاع ہو گی آپ کے لئے۔ آپ گھبرا کیوں رہے ہیں' جائیے ناں جلدی سے کاؤنٹر پر۔
شاہ: اچھا بھئی رقیہ...... لے پھر خدا کے حوالے۔
رقیہ: خدا حافظ۔
موہنی: آؤ ناں رقیہ ادھر چلیں سب لوگ ادھر جمع ہیں۔
رقیہ: آپ جائیے میں نہیں آؤں گی۔
موہنی: آؤ ناں' اب تو جہاز جانے ہی والا ہے۔
رقیہ: نہیں باجی میں نہیں آؤں گی۔

(ذرا سا وقفہ)

سلیمان: سلام جی بیگم صاحب۔ حضور والا۔
موہنی: کہو بھئی سلیمان کیا حال ہے تمہارا۔
سلیمان: جی اللہ کا شکر ہے۔ مہربانی ہے اس کی کرم نوازی ہے۔
ریاض: ابھی شاہ صاحب کے نام کا اعلان ہوا تھا۔
موہنی: جی ہاں وہ ادھر ہی گئے ہیں کاؤنٹر پر۔
ہدایت: شاید وہ یہ کہہ دیں کہ آپ نہیں جا سکتے جی۔
برہان: ٹھیک ہے ہدایت اللہ شاید ان کا ٹکٹ وغیرہ غلط بن گیا ہو۔
ہدایت: ہاں جی ہو سکتا ہے کہ انھیں روک دیں جانے سے۔
ریاض: ان طفل تسلیوں سے کب تک اپنے آپ کو بہلاؤ گے ہدایت اللہ۔
شاہ: لو جی حد ہو گئی میں تاں سمجھیا تھا پئی خدا خبر کیا اے۔
موہنی: پھر کیا بات نکلی بھائی صاحب؟
شاہ: میتے پچھن لگے پئی کل صبح پنج چالی پر جا رہی اے آپ کی فلیٹ ولیت نوں۔ میں کہیا مینوں علم اے ٹکٹ اے میرے پا۔ پچھن لگے آپ رات بھر

ہمارے مہمان رہنا پسند کریں گے ہوٹل ماں یاں اپنا کوئی بندوبست اے۔
میں کہا اک رات کی تاں بات اے ہوٹل ماں کیا کراں گا۔ وہاں اپنے سمائے
کا حکیم اے ارے لارنس روڈ پر اوہدے پا قیام کراں گا۔ کار لئی وی اے
حکیم صاحب نے نویں..... بیٹھ جا بئی سلیمان کھڑ کا ہتے رہیا ایں۔

سلیمان: بس جی حضور جناب عالی قبلہ و کعبہ۔

شاہ: قادر بخش خیال رکھیں میرے بھتیجے اور ملازم کا ابھی تک ہیں تیرے پا محلے ماں ای۔

قادر: لو جی کوئی کہن آلی گل اے شاہ جی۔ اسیں تے تہاڈے وی نوکر تے ایناں دے وی گلام۔

تیموری: آپ فکر کیوں کرتے ہیں سید صاحب 'ہمیں کرائے دار نہ سمجھئے گا۔ اپنے گھر کے آدمی سمجھئے۔

شاہ: تیری مہربانی اے بیٹا کنے کو دن ٹھہرو گے لہور ماں اور؟

ہدایت: بس جی اگلے ہفتے چلے جائیں گے۔

برہان: ہاں جی اگلے ہفتے۔

(اناؤنسمنٹ۔11)

شاہ: لو جی حکم آگیا۔ اچھا جی صاحبزادہ صاحب۔

(وقفہ)

موہنی: بھائی صاحب کوٹ اتار دیجئے گا جلدی سے

شاہ: کیوں کیا بات اے...........

موہنی: چلئے رہنے دیجئے یہ آستین اوپر کھینچ لیجئے۔ ذرا کھینچیے ان کی آستین اوپر کو ریاض میاں۔

شاہ: لو دے تاں میں لگوا چکیا ایں جی تنے طراں کے۔

موہنی: میں امام ضامن تو باندھ لوں اپنے بھائی کے........

شاہ: لوؤ بھائی جی نکلیا اے تاں کیا گناہاں کا بھریا وئیا بے دید جہانہ عقل نہ موت۔

موہنی: بسم اللہ۔

سلیمان' قادر' ہدایت: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

شاہ: اچھا بھائی صاحب خدا آپ نوں رہندی دنیا تک سلامت رکھے جو آپ نے میرا اپنا مان کرئیا۔ لوؤ جی صاحبزادہ صاحب پھیر اللہ کے حوالے۔

ریاض: شاہ صاحب۔ شاہ صاحب۔

شاہ: اچھا جی پھیر زندگی رہی تاں ملاقاتاں ہون گیا نئیں تاں ......پھرلے بھئی قادر بخشا کہیہ سنیا معاف کریں۔

قادر: ایدھے نالوں تے ساڈا جھگا ای پھوک جاندوں شاہ جی۔

شاہ: لے بئی بیٹا سلیمان۔ السلام علیکم۔

سلیمان: وعلیکم حضور جناب عالی۔ حضور کی یاد تڑپاتی رہے گی۔ میرے غلطی معاف فرمائیں قبلہ و کعبہ بندہ نواز۔

شاہ: لے بیٹا اب ہدایت اللہ نوں اپنا بڑا بھائی سمجھیں۔

برہان: اچھا جی۔

شاہ: لے بئی ہدایت میرا منہ تاں نئیں معافی منگن کا' پرا ے دیکھ.....

موہنی: ہائے بھائی صاحب آپ ہاتھ کیوں جوڑ رہے ہیں۔

شاہ: لے ہا میری پگ اے اور تیرے پیرمینوں دل تے معاف کردے ہدایت۔

ہدایت: (روتے ہوئے) شاہ جی۔ میرے آقا۔ میرے مالک۔ (سسکیاں)

شاہ: ہے کہ نئیں الو جہا اوہ میری بات تاں سن کیا کری جا رہا ایں۔ چھوڑ میرے پیر۔ پگ تاں میں رکھی تھی تیرے قدماں ماں اور تیں ہے کہ نہیں گدھا جہا۔ بس بیٹا میری راہ کھوٹی ہو رہی ہے۔

موہنی: چھوڑ ہدایت اللہ سب مسافر چلے بھی گئے۔ انہیں دیر ہو رہی ہے۔

ہدایت: (سسکیاں)

شاہ: اچھا و بنی خیر 'اللہ کے حوالے۔ خدا حافظ' ساتھ خوشی کے اپنے گھر ماں سلامت رہو۔

سب: خدا حافظ۔ خدا حافظ۔ شاہ صاحب خدا حافظ۔

موہنی: چلو ادھر چل کے دیکھیں باہر جنگلے کے پاس۔

ریاض: جی ہاں آیئے۔ ہدایت اللہ آؤ برہان میاں۔

(وقفہ)

قادر: اوہ لنگے جاندے ایں' اوجی ساڑھی آلی دے اگے اگے۔

موہنی: کہاں مجھے تو نظر نہیں آ رہے۔

ریاض: دو پادری صاحب نہیں ہیں سیاہ لباس میں' ان سے ذرا پیچھے.... وہ دیکھئے وہ انہوں نے سیڑھی پر پیر رکھا۔

موہنی: ہاں ہاں نظر آ گئے نظر آ گئے۔

خان: ٹھہر جا۔ ٹھہر جا ظالم۔ اک پل کو رک جا۔

سب: خان صاحب آ گئے۔ خان صاحب آ گئے۔

ریاض: (آواز دے کر) شاہ صاحب۔ شاہ صاحب خان صاحب آ گئے جی۔

موہنی: اب اتنی دور انہیں آواز کیسے سنائی دے گی ریاض میاں..... بہت دیر کر دی آپ نے خان صاحب۔

خان: ہاں میں نے تو دیر کر دی پر اس سے میرے آنسو دیکھنے کو پل بھر کے لئے بھی رکا نہ جا سکا نہ جا........ نہ جا ظالم نہ جا۔

موہنی: اب تو دروازہ بھی بند ہو گیا خان صاحب۔

خان: اس اپاہج جان کو بڑا کھینچا بڑا گھسیٹا۔ پر میرے مقدر میں دیدار نہیں تھا۔ روئے زیبا کی زیارت نہیں تھی۔ اب میں اس زندہ لاش کو اپنی اس بے کار کو کہاں لے جاؤں کدھر لے کر جاؤں۔

(فلائٹ اسٹیکٹ)

خان: بسم اللہ۔ بسم اللہ۔ اللہ کے حوالے شاہ صاحب خدا کے حوالے۔

بانہہ چھڑائے جات ہو نربل جان کے موئے
ہردے سے جب جاؤ گے تب مرد گنوں گی توئے

(فیڈ آؤٹ)

(ہدایت اللہ اور شاہ جی خاموش سو رہے ہیں۔ کبھی کبھی شاہ صاحب کے ہلکے خراٹوں کی آواز آتی ہے)

چوکیدار: خبردار ہو۔ پہرے دار ہو........
(کتے کے بھونکنے کی آواز)

شاہ: اوئے بے مرادا تاماں نیاں او تاں تھیو ای نہیں ...... (مچاکے) کہاں کے طوفان تولی جار ہا ایں........ (خراٹے)

چوکیدار: خبردار ہو........ پہرے دار ہو.........

شاہ: (خراٹے)
(کوئی چیز گرنے کی آواز)

شاہ: ہدایت اللہ........ اوئے ہدایت اللہ۔

ہدایت: (ہڑبڑا کر) جی......... ہاں جی شاہ صاحب۔

شاہ: اوئے ہا کھڑاک جھا کیا ہویا۔

ہدایت: کھڑکا جی؟

شاہ: اوئے تینوں آواز نہیں آئی لانو جھا۔

ہدایت: مجھے تو نہیں سنائی دی جی۔ میں تو سو رہا تھا۔

شاہ: سوتاں میں بی رہا تھا مینوں کہاں تے آ گئی۔

ہدایت: وہ جی باہر وہ چوکیدار لاٹھی مارا کرتا ہے زمین پر اس کی.......

شاہ: چوکیدار کی لاٹھی تیرے بیڑھے ماں کہاں تے آئے گی۔

ہدایت: کوئی چوہا ہو گا جی باورچی خانے..........

شاہ: ہمارے بورچی خانے ماں چوہے کا کیا کم۔

ہدایت: کبھی کبھی آجاتے ہیں جی غلط فہمی سے۔

شاہ: اوئے تیتے چوہیاں کی غلط فہمی بی دور نہیں ہندی بوتیا جھا۔

ہدایت: اب سو جائیں جی صبح بات کریں گے۔

شاہ: ویکھ کیا چھیتی دے کے کہہ دتا صبح بات کراں گا۔ ایس وقت کیا ترا سونڈ بکس خراب ہو یا دئیا اے۔

ہدایت: اس وقت نیند آرہی ہے جی۔

شاہ: نیند کیسے آرہی اے اوئے تینوں خالی پیٹ پر؟

ہدایت: وہ جی آپ تو صاحبزادہ صاحب کے یہاں دعوت کھانے گئے تھے۔ بعد میں رقیہ بی بی آئی تھیں۔

شاہ: اوہ کیا لین آئی تھی خالی ہتھ۔

ہدایت: پلاؤ اور شامی کباب لائی تھیں جی۔

شاہ: پلا اور شامی کباب۔

ہدایت: ساتھ گرما بھی تھا جی۔

شاہ: اوئے تیں مینوں کا ہتے نہ ہتلایا پاجیا۔

ہدایت: آپ تو دعوت کھا کر آئے تھے جی۔

شاہ: تینوں پلا کی گھو کی چڑھی وی ہونی اے۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: سارا ای کھا گیا ایں کہ کش باقی بی.........

ہدایت: دو ڈبے رکھے ہیں اور چھ سات کباب باقی ہیں۔

شاہ: اور گرماں؟

ہدایت: اس کا تو میں نے ایک ہی ٹکڑا لیا تھا۔

شاہ: ہونا ایں کوئی پا پکے کا.........

ہدایت: ہاں جی یہی کوئی پاؤ ڈیڑھ پاؤ کا ہو گا۔

شاہ: تب تینوں کیا کھڑاک سنائی دیتا ایں۔ تینوں تاں میریاں باتاں کی سمجھ نہیں آرہی۔

ہدایت: ہاں جی نیند آرہی ہے۔

شاہ: سو جا پھیر مٹی کیا پتلیا تیتے تاں چوہے ای اچھے جو رات نوں جاگدے ایں۔

ایسے تے ای میں تینوں رات نوں روٹی نہیں ڈالدا ہی کھڑک بڑک رکھیں۔
لیکن کہاں جی.......... ہدایت اللہ۔

ہدایت: (خراٹے)

شاہ: لوؤ کرلو بات ........... اوں ہوں.......... کیا نوکراں کی نمک حرامی کا زمانہ آگیا اے۔ ایدھے تے تاں اک کتورا پالیا ہندا ڈگ تاں اوہ اچھا تھا۔ گامے قصائی کی دکان تے ہڈیاں چھچھڑے کھایا کردا۔ آٹے کا نقصان تاں ناں ہندا۔ ہدایت اللہ اوئے ہدایت اللہ۔ توبہ جی مردیاں تے شرط بنھ کے ستاویا اے۔ واہ ملازماں واہ....... (وقفہ)......... (خراٹے)

(پھر ویسا ہی کھڑکا ہوتا ہے۔ چاپ قدموں کی ایک اور کھڑکا)

ہدایت: شاہ جی......... شاہ جی۔

شاہ: (خراٹے لے رہا ہے)

ہدایت: شاہ جی چور ............... چور جی شاہ جی........ شاہ جی......... شاہ صاحب......... اٹھیئے جی۔

شاہ: ام.......... ام............. کیا اے اوئے۔

ہدایت: چور شاہ جی چور......... ہمارے گھر میں چور۔

شاہ: تاں پکڑ اوہناں نوں مینوں کیا مطلع فرمائی جا رہا ایں۔

ہدایت: اٹھیئے حضور والا۔

شاہ: اوئے کا ہتے؟

ہدایت: (سرگوشی) چور شاہ جی چور......... ہمارے برامدے میں گھوم رہا ہے۔

شاہ: (تڑپ کر) کی کہا........... چور........... اٹھ پھیر لیٹا ویا باتاں کی بنائی جا رہا ایں 'لگ اگے۔

ہدایت: چلئے جی......... اٹھیئے............ لیکن شور نہ ہو بالکل۔

شاہ: اوہ دکھیا مینوں........ اوہ رہا ٹرنکاں والی کوٹھڑی کی کھڑکی پا...... جائیں گا کہاں .......... لگ ہی اگے ہدایت اللہ اوئے کیا کری جا رہا ایں۔ کدھر بھگ رہا ایں۔ (کھڑکا) ٹھہر جا اوئے کتیا کم ذاتا تینوں ہتلاتا ایں مزا تلقین شاہ کے گھراں آن کا....... کھڑ جا ایں اگر ہیں آپنے اصل کا۔

(چور اور تلقین شاہ دونوں بھاگتے ہیں)

شاہ: کھڑ جا.......... میں تیرا پی لیناں اے پترا لہو......... کلیجہ نکال کے چبا جاناں ایں کچا ای...... تیں سوچیا ہوناں ایں بئی سید تلقین شاہ کمزور جہا آدمی اے۔ مار لوؤ ایدھے گھر پر دھاوا۔

(پکڑ لیتا ہے اور زمین پر گراتا ہے)

اب بول...... بول اوئے......... بتا مینوں بولدا کاہتے نہیں۔

(چور اور شاہ تیز تیز سانس لیتے ہیں)

اب نکل میرے گنوئے تے...... نکل کے وخا میری اڑاڑ نگی تے۔ اوئے تیں کہاں دفع ہو گیا ایں۔ ادھر آ پکڑ لیا اے چور۔

ہدایت: (دور سے) ہاں جی پکڑ لیا ہے۔

شاہ: وہاں کیا ککڑاں کی کوٹھڑی ماں دیکھیا کھڑا ایں باہر نکل۔

ہدایت: آ رہا ہوں جی۔

شاہ: آ دیکھ پکڑ لیا اے۔

ہدایت: ہاں جی پکڑ لیا ہے بالکل۔

شاہ: چل اوئے........... اک رسی لیا کوٹھری ماں تے۔

ہدایت: لا رہا ہوں جی رسی بھی ساتھ میں۔

شاہ: چل اوئے لگ اگے......... آ جا بیڑے ماں۔ کیا سمجھیا تھا مینوں۔ کیا سمجھ کے گھسیا تھا گھر ماں۔ (قریب آ کر) کھڑ جا یساں میری منجی پا۔

ہدایت: چل چل.......... اب رکتا کیوں جا رہا ہے۔ چل سیدھی طرح سے۔

شاہ: اوئے باکیا ہدایت اللہ۔

ہدایت: چور ہے جی...... یہ کون شاہ جی۔

شاہ: چور اور کون۔
ہدایت: میں تو ایک ہی سمجھا تھا جی۔
شاہ: میں بی اکو ای سمجھیا تھا۔ کہاں تے پکڑیا؟
ہدایت: لکڑیوں کی کوٹھڑی میں گھسا تھا جی میرے سامنے۔
شاہ: ایہہ ٹرنکاں والی کوٹھڑی ماں تے بھگن لگا۔ میں اپر تے جا دبوچیا...... بولو اوئے۔
ہدایت: بات کرو شاہ صاحب سے۔
چور: (خاموش ہیں)
شاہ: اوئے بھونکے کہ نہیں کتیو (طمانچہ)
دونوں چور ہم چور ہیں جی۔
شاہ: ادھر کیا کرن آئے تھے ہمارے گھر ماں۔
دونوں: چوری کرنے۔
شاہ: چوری کرن واسطے؟
دونوں: ہاں جی۔
شاہ: اوئے چور تاں چھ ستمبر نوں آیا کردے ایں' تسیں اپنے دن پہلاں کہاں تے آگئے۔
چور: (خاموش ہیں)
ہدایت: بولو اب سانپ کیوں سونگھ گیا؟
سعدی: میں تو بول رہا ہوں جی۔
ہدایت: میرا چور تو بول رہا ہے جی۔
شاہ: (طمانچہ) تیں بی بول اوئے۔
ایوب: جی بولتا ہوں جناب عالی۔
شاہ: کیوں آیا تھا ہمارے گھر ماں۔
ایوب: لوٹنے آئے تھے جی آپ کا گھر۔
شاہ: لٹ لیا پھیر؟
ایوب: نہیں جی۔

شاہ: اوہ بینت لیا نکال کے میری۔

ہدایت: اچھا جی۔

سعدی: حضور معاف کر دیجئے۔

ایوب: خود چاہے چمڑی ادھیڑ دیجئے جناب عالی' ہمیں پولیس کے حوالے نہ کیجئے۔

سعدی: میرے چھوٹے چھوٹے بچے ہیں شاہ جی........

ایوب: ہم تین دن سے بھوکے ہیں جناب عالی۔ آپ شاہ آدمی ہیں' بادشاہ آدمی ہیں ...........

شاہ: بھکے او چورو؟

دونوں: ہاں جی۔

شاہ: اوہ پلا لیا نکال کے ڈبے ماں تے۔

ہدایت: ہیں جی۔

شاہ: اک اک شامی کباب بی لیائیں ساتھ ماں۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: گرماں اور چاقو بی اٹھالیا۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: اوئے ہیں جی ہیں کیا کری جارہا ایں' پتہ نہیں چور بھکھے ایں تاں دناں کے۔

ہدایت: اچھا جی

شاہ: کیا نام اے اوئے تیرا؟

سعدی: میرا جی؟

شاہ: میں اپنے چور تے پچھ رہا ایں تیتے نئیں۔

ایوب: میرا نام جی جناب عالی؟

شاہ: ہاں۔

ایوب: میرا نام چودھری جرنیل خاں ہے جناب عالی۔

شاہ: اوئے چور چوہدری تمیں کاہتے گھسیا ہمارے گھرماں؟

ایوب: ہمارے گورو نے حکم دیا تھا جی۔

شاہ: کون اے تمہارا گورو؟

سعدی: سائیں گوانڈھ متھاجی۔

شاہ: سائیں گوانڈھ متھا آہ اپنا بیری والے تکیئے کا۔

دونوں: ہاں جی۔

شاہ: اوہ تاں بہت بھلا آدمی اے ہمارا محلے دار اے اوہنوں کاہتے بدنام کردے اوبدذاتو!

ایوب: وہی ہم سے چوریاں کرواتا ہے جناب عالی۔

سعدی: ہم پہلے بھی کئی گھروں میں ڈاکے ڈال چکے ہیں۔

ایوب: جھاڑو پھیردی جناب عالی جہاں بھی ڈاکہ مارا۔

شاہ: مانے خاں منگرول کے گھرماں تسیں چوری کری تھی۔

دونوں: ہاں جی۔

شاہ: نظام کے گھرماں بی تسیں ڈاکہ ڈالیا تھا؟

دونوں: ہاں جی۔

ایوب: گواسن صاحب رومن کیتھولک کے گھر پر بھی ہمیں نے ہاتھ صاف کیا تھا۔

شاہ: استانی نذیر کے بندے کانٹے اور کنگنا کنے اتارے تھے؟

سعدی: وہ بھی ہمارا ہی کام تھاجی۔

شاہ: (طمانچہ) اوئے تہانوں شرم نہ آئی مظلوماں پر ظلم ڈھاندے وے۔

ایوب: گورو نے کہا تھا جناب عالی اس سے تمہارا حوصلہ کھل جائے گا۔

سعدی: اور پھر ایک دن شاہ صاحب پر ہاتھ صاف کریں گے۔

شاہ: دیکھیا پھیرچور چوہدری' شاہ صاحب کا ہتھ؟

ایوب: بہت سخت ہے جناب عالی۔

سعدی: حضور آپ ہمیں پولیس کے حوالے تو نہیں کریں گے؟

ہدایت: کریں گے' کریں گے کیوں نہیں۔

شاہ: ہادے ڈبہ ایناں نوں۔ کناں کناں گرما کھاؤ گے چورو؟

ایوب: آدھا آدھا کافی ہے جناب عالی۔

سعدی: حضور آپ ہمیں پولیس کے حوالے تو نہیں کریں گے۔

ایوب: نہیں کریں گے پدی روئے کیوں جارہا ہے؟

شاہ: کاہتے نہیں کراں گے اوئے۔ اچھی طراں تے چھوڑے لہواں گے تہاڈے۔
ایوب: ہم بھی پھر پولیس میں شکایت کر دیں گے جناب عالی معاف کرنا۔
شاہ: (طمانچہ) اک چوراک چتر۔ توں کیا شکایت کریں گا اوئے۔
ایوب: ہم کہیں گے جی انہوں نے ہمیں پکڑتے ہوئے کتا کہہ کر للکارا تھا۔
ہدایت: بکواس نہ کر۔
ایوب: ہم چور ہیں جناب عالی۔ ہماری بھی ایک عزت ہے اپنی برادری میں' ہم گالی نہیں سن سکتے۔
سعدی: چوری ہمارا پیشہ ہے اور انسان ہونا ہمارا بنیادی حق ہے۔
ہدایت: آپ انہیں بند کریں جی لکڑیوں کی کوٹھڑی میں۔ میں ابھی لاتا ہوں چوکیدار کو بلا کر۔
شاہ: رہن دے چوکیدار کی کیالوڑا اے۔ میں کلا ای بہت ایں ایناں نوں ........
بول اوئے تیرے گورونوں شرم نہ آئی گوانڈھیاں پر دھاڑا مروان کی؟
ایوب: وہ جی جناب عالی۔ خود تو ہمیں چوری کرنے نہ بھیجتے پر ان کو ان کے بھی بڑے گورونے آڈر دیا تھا کہ بھوپت کا نام لیکر بھیج دے اپنے بالکے' باقی میں خود سنبھال لوں گا۔
شاہ: اب بلا اپنے دویں گورواں نوں۔
سعدی: اب تو آپ معافی دیدیں جی پھر ایسی حرکت نہ ہو گی۔ ایک گلاس پانی پلانا یار۔
شاہ: اوہ دیخ برف ہے تھرموس ماں۔
ہدایت: رہنے دیں جی دفع کریں چوروں کو ٹھنڈا پانی پلاتے ہیں آپ؟
سعدی: حضور پولیس کو اطلاع نہ دیں جی اپنے ہاتھ سے چاہے ہماری جان مار دیں۔
ایوب: اس دفعہ چھوڑ دیں جناب عالی پھر ایسی غلطی نہیں ہو گی۔
شاہ: مینوں کیا گرنٹی اے ایس بات کی کہ پھر ایسی غلطی نہیں ہوئے گی۔
ایوب: ہم آپ کو یقین دلاتے ہیں جناب عالی۔
شاہ: اوے کھچڑ کاہتے کھائی جارہا ایں گرمے' کا چھلکا تاں اتارے۔
سعدی: کوئی بات نہیں جی۔ ہم تین دن کے بھوکے ہیں شاہ جی۔

شاہ: بیمار پڑ گئے تاں الٹا میرے نال پرچہ کرا دینا ایں تسیں ہئی۔ ہم نوں شاہ جی نے بیمار کریا اے۔

ایوب: نہیں جی ہم لکھ کے دینے کو تیار ہیں۔ نہ آپ ہم پر پرچہ کرائیں۔ نہ ہم آپ پر۔

سعدی: کبھی آپ کے کام آئیں گے حضور۔

ہدایت: چوروں کا ہمارے ساتھ کیا تعلق؟ تم کیا ہمارے کام آؤ گے۔

ایوب: آپ جناب عالی بس ہمارا نام نہ بتائیں کسی کو۔ ہمارا بھرم رہنے دیں۔ آپ کا یہ احسان ...............

شاہ: کیوں...... ہئی کرنا ایں چوراں پر احسان؟

ہدایت: میں لاتا ہوں جی بلا کر چوکیدار کو۔ آپ بھی کمال کر رہے ہیں۔

شاہ: اوئے ٹھہر تاں سہی اک منٹ۔

ایوب: آپ کا ملازم بہت گرم مزاج ہے جناب عالی۔

شاہ: ایسے کڑاکے نکالے گا تمہارے ہئی عمر بھری ہلدی چونہ لگاندے لنگھ جائے گی۔

ہدایت: ان کی مشکیں باندھ لوں جی پہلے۔

سعدی: ہم بہت غریب ہیں شاہ جی۔ تین دن کے بعد روٹی ملی ہے۔

شاہ: اوئے بھکھے او تاں گوانڈھیاں ای کے سنہ لگانی تھی۔ کالے منہ والیو۔

ایوب: اور کہیں لگانے کی ہم میں ہمت نہیں جناب عالی معافی دے دیں۔

ہدایت: میں چنن پہلوان کو جگا کر لاتا ہوں جی اس کے حوالے کر دیں۔

شاہ: نہ نہ اینویں لت بانہہ توڑ دے گا عمر بھر کے اپاہج ہو جان گے بیچارے۔

ہدایت: تو ہم کیا کریں جی ان کو یہی سزا ملنی چاہئے۔

شاہ: ہدایت اللہ!

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: بہتر تاں ایہہ اے ہئی ایناں نوں معاف کر دے۔

دونوں: ہاں جی۔

ہدایت: نہیں جی انہیں تو نہیں معاف کرنا چاہے کچھ ہو جائے۔

شاہ: جان دے ہدایت اللہ۔ ترس کر نیلی چھتری والا تیتے خوش ہووے گا۔
ہدایت: یہ کیا پروا کرتے ہیں نیلی چھتری والے کی؟ یہ تو دہریے ہیں۔ چور ہیں۔
شاہ: چل پھیر بی معاف کر دے۔
ایوب: ہدایت اللہ تیری بڑی مہربانی ہو گی جناب عالی۔
شاہ: جاؤ اوئے بھگ جاؤ کسے نوں کن و کن تمہاری خبر نہیں ہلان لگے ہم۔
ایوب: معاف کرنا جناب عالی۔ آپ بڑے ہیں۔ زور آور ہیں۔ آپ بادشاہ ہیں۔ ہمارے صاحب ہیں۔
شاہ: بات کر چاہنا کیا ایں۔
ایوب: ایک کاغذ لکھ دیجئے جی کہ آپ کو ہم سے کوئی شکایت نہیں۔ ہم پر پرچہ کرانے کا آپ کو کوئی حق نہیں۔
سعدی: ہاں جی۔
ہدایت: دیکھا جی...... دیکھا شاہ صاحب۔ دیکھی ان کی چالاکی۔
شاہ: اور تیں کیا کریں گا۔ اوہدے جواب ماں۔
ایوب: ہم بھی لکھیں گے جی اسی کاغذ پر کہ شاہ صاحب ہمارے صاحب ہیں جو حکم یہ ہمیں کریں گے.........
سعدی: ہم اس کو ہر وقت ہر گھڑی جب بھی یہ بلائیں گے پورا کریں گے۔
شاہ: قائم رہو گے وعدے تے۔
ہدایت: یہ آپ کیا کر رہے ہیں حضور والا۔
ایوب: ہم چور ہیں جناب عالی کیسے نہیں قائم رہیں گے اپنے وعدے پر۔
سعدی: حضور عالی بڑے رحمدل ہیں۔ ہم آپ کا ہر حکم ہر آڈر......
ایوب: جس وقت بھی آپ حکم دیں آپ کی خدمت میں حاضر ہو جائیں گے۔
شاہ: کیا نام اے تیرا۔ چور چوہدری اور.........
سعدی: بدی ہے جی میرا نام۔
ہدایت: حضور نہ کریں جی ان کے ساتھ وعدہ نہ کریں۔
شاہ: آہ لے بئی چور چوہدری۔ بڑھا ہتھ اور کہہ میں شاہ صاحب کا تابعدار ایں۔
ایوب: میں شاہ صاحب کا تابعدار ہوں۔

شاہ: اور اگے بول..... اپنے داہنے ہتھ پر ہتھ کجھی کا جتے جارہا ایں..... بول۔

ایوب: جب بھی شاہ صاحب کو ہماری ضرورت ہو گی جس معاملے میں بھی ان کو ہماری مدد درکار ہو گی ہم ان کے اشارے پر حاضر ہو جائیں گے۔ رکھ ہاتھ ہمارے ہاتھوں پر پدی۔

سعدی: یہ لے چوہدری..... یہ لے۔

ہدایت: میں لاؤں جی چوکیدار کو بلا کر؟

شاہ: اب کیا لوڑا اے چوکیدار کی۔

ایوب: اب تو جناب عالی نے ہمیں معافی دے دی۔

سعدی: تو بھی معاف کر دے بھائی۔

ہدایت: اچھا چلو میں نے بھی معاف کیا۔ لیکن یاد رکھنا اگر پھر تم نے.....

ایوب: ہم کوئی پاگل ہیں بے وقوف ہیں۔ احسان فراموش ہیں۔

سعدی: ہم اپنے وعدے پر قائم رہیں گے بھائی ہدایت اللہ۔

شاہ: دفع ہو جاؤ میریاں اکھاں مورھے تے اور دیکھنا آئندہ اگر تسیں پھیر کسے کے گھرماں چوری کا قصد کریا تاں میتے برا کوئی نہیں ہون لگا۔

ایوب: آپ بے فکر رہیں حضور۔

سعدی: آپ نے ہم پر اتنا بڑا احسان کیا ہے شاہ جی۔

ایوب: ہم آپ کو اس نیکی کا بدلہ دیں گے آپ ہمیں آزما کر تو دیکھیں۔

شاہ: جاؤ اب دفع ہو جاؤ۔ اپنیاں بوتھیاں ساتھ لے کے۔ نکال باہر اوئے ایناں نوں۔

ایوب: اچھا جی جناب عالی سلام جی۔

سعدی: سلام جی۔ سلام جی ہدایت اللہ جی۔

شاہ: جاؤ جاؤ مرو باہر۔ کنڈی لگا ایناں نوں باہر نکال کے۔

ہدایت: وہ جی میری عرض ہے ایک شاہ صاحب حضور خود میں نے میں اور آپ نے .....

دونوں: ہائے لوگو ہم مارے گئے۔ لوٹے گئے۔ محلے دار سونے والو۔ ہم مارے گئے۔

شاہ: اوئے کیا ہویا۔ کیا ہویا۔

ہدایت: کیا بکواس کر رہے ہو۔
دونوں: مارے گئے محلے والو۔ لوٹے گئے۔
سعدی: ہم کو شاہ صاحب نے گھر میں ڈال کے لوٹ لیا۔
ایوب: ہم منڈوہ دیکھ کے آ رہے تھے لوگو۔ ہم کو لوٹ لیا۔
دونوں: شاہ نے اور اس کے نوکر نے ہمیں اٹھا کر اپنے گھر میں ڈال لیا۔ ہمیں مارا۔ ہمیں لوٹا۔ ہمارے پیسے چھین لیئے لوگو۔ سونے والو جاگو ہم لوٹے گئے۔ ہم مارے گئے۔ معصوموں کی مدد کرو۔ دکھیاروں کی مدد کرو۔ سونے والو جاگو۔ یتیموں کو لوٹ لیا۔ غریبوں کو مار ڈالا۔ محلے والو ہم مارے گئے۔ ہم لوٹے گئے ہماری مدد کرو۔ ہماری امداد کو پہنچو۔ ہم مارے گئے۔

(فیڈ آؤٹ)

شاہ: بھابھی صاحب زمانہ اوہ نہیں رہا پہلے جیسا۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: اوئے تینوں کیا خبر اے کل کی بھوتی سویاں ماں ادھ۔ تیں کد دیکھیا اوہ زمانہ۔

بھابھی: اس نے بھی تھوڑا بہت دیکھا ہوگا بھائی صاحب۔

ہدایت: میں نے خود تو نہیں جی میرے والد صاحب بتایا کرتے تھے باتیں۔

شاہ: واہ اوئے تینوں بی لگ گئی ہوا اجکل کی۔

ہدایت: کیوں جی؟

شاہ: جو اپنے پیو نوں والد صاحب کے نام تے پکارن لگ گیا ایں۔

بھابھی: یہ تو اچھی بات ہے بھائی صاحب بزرگوں کا نام ادب سے لینا چاہیئے۔

شاہ: کیا کہنے جی ادب کے۔ اجکل کے امیرا مرا گفتگو ماں والد صاحب کا ای تذکرہ کریا کردے ایں زیادہ تر۔ اوہ پرسوں سلیمان صاحب تے ملاقات ہوگئی انارکلی ماں، موٹر ماں تے کچی نکال کے بولے شاہ صاحب کدے غریب خانے پر تشریف لیاؤ جی۔

ہدایت: وہ جو لمبے سے ہیں جی ریلوے میں۔

شاہ: اوئے اوہ تاں ہمدانی صاحب ایں اوہناں دے والد صاحب نوں تاں فوت ہوئے بی گیارہ برسے ہو گئے۔

بھابھی: سلیمان صاحب نے کیا کیا پھر؟

شاہ: کارڈ جہا نکال کے دیا جیب ماں تے اور بولے گلبرگ نمبر ۳ ماں چلے آنا ہسپتال کے مورھے تے لنگھ کے۔ میں کہا سلیمان صاحب گلبرک ماں تاں چٹھی رساں نوں کوٹھی نئیں لبھدی میں کہاں تے لبھ لاں گا۔

ہدایت: آپ نے مجھے جاوید صاحب کے یہاں بھیجا تھا جی اور میں سارا دن گھوم گھام

کے واپس آگیا تھا۔

شاہ: گلبرگ ماں گھر لبھن لئی اک بندے پا ہونا چاہی دا اے قطب نما۔ اک نقشہ گلبرگ کا اور دوسرا ضلع لہور کا۔ اک چابی دی اے ڈوری' اک سیٹی اور اک بوتل ٹھنڈے پانی کی۔

بھابھی: ہائے اللہ اتنی ساری چیزیں کس واسطے؟

شاہ: قطب نما تاں سمت معلوم کرن نوں بئی بندا جاکدھر رہا اے'نقشہ گلبرگ کا ایس مقصد لئی بئی بندا سڑکو سڑک رہے۔

بھابھی: لیکن ضلع لہور کا نقشہ کس لئے؟

شاہ: ضلع لہور کا نقشہ ایس مطلب لئی بئی اگر خدا نخواستہ مطلوبہ کوٹھی نہ ملے تاں واپس لاہور اپنے گھر تاں پہنچ جائے' کہیں کسے دوسرے ملک ماں ای ناں جا اترے۔

ہدایت: اور رسی کس لئے شاہ صاحب۔

شاہ: رسی تیرے جیسے بیوقوف لئی بئی جہاں بی بھلن کا خطرہ ہووے اک سرا بجلی کے کھمبے تے بنھے دوسرا اپنے لک تے۔ تھک ہار کے جد واپس مڑن کا ارادہ کرے تاں رسی ورسی ہو کے کھمبے تک تاں پہنچ جاوے۔

ہدایت: تو پھر سیٹی کس کام کی جی؟

شاہ: اوئے گدھیا اگر کہیں رسی ٹٹ جائے تاں سیٹی بجا کے سپاہی نوں تاں بلا لوؤے بئی بھائی میاں مینوں اوس کھمبے تک پہنچا دے جہاں ادھ ٹٹی رسی بدھی دی اے۔

بھابھی: اور ٹھنڈا پانی اس لئے کہ بیچارا تلاش کرنے والا جب تھک ہار کر سرراہ بیٹھ جائے تو ایک گھونٹ ٹھنڈا پانی پی کر پیاس بجھائے۔

شاہ: نہیں جی۔ ٹھنڈے پانی کا کم بی رسی اور سیٹی جہا اے۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: اگر رسی ٹٹ جائے اور سیٹی بند ہو جائے بھابھی صاحب تب ٹھنڈے پانی کی بوتل کم آئے۔

بھابھی: جی!

شاہ: جو کوٹھی کی تلاش ماں جاوے بندا تب لازم اے کہ بوتل ماں تے تیکا تیکا راہ پر ڈالدا جائے اور ناکامی ہون کی صورت ماں اوہناں تیکیاں پر پیر رکھدا رکھدا واپس پھیر بڑی سڑک پر کھمبے کے پا پہنچ جاوے۔

بھابھی: ہائے اللہ آپ تو مبالغے سے کام لیتے ہیں۔

شاہ: مبالغہ! پچھو تاں اپنے حیدر صاحب تے چاماں کوٹھی تاں کرایے پر لے لئی گلبرگ ماں اور جد پہلے دن شام نوں دفتر تے گھر جان لگے تاں ساڑھے تن گھنٹے گلبرگ ماں گھم دے رہے اور اپنا گھر نہ کھوج سکے۔ اوہ تاں کسے نوں اوہناں پر رحم آگیا جو موٹر ماں بہا کے پیسہ اخبار چھڈ آیا اور وہاں کے رضا کاراں نے اوہناں نوں گھر پہنچایا۔

بھابھی: ہائے خدا کے لئے اب ختم کیجئے اس قصے کو۔

شاہ: بھابھی صاحب جیسے بلی نے تمام داء شیر نوں سکھلائے پر اک گر اوتے لکا کے رکھیا ایسا ای کم انگریز نے کریا۔

ہدایت: انگریز نے جی؟

شاہ: ہاں...... اور تاں تمام باتاں دیسی بندیاں نوں سکھلا گیا پر ٹاؤن پلین کرن کا گر ساتھ ماں ای لے گیا گنیہ طور پر۔

بھابھی: آپ بات تو سلیمان صاحب کی کر رہے تھے اور بھٹک کدھر گئے۔

شاہ: ہاں اوہ میں کہہ رہا تھا بئی سلیمان صاحب نے کہیا ہسپتال کے مورھے تے سدھے چلے آنا کھبے ہتھ نوں ہندے دے نیلے اور بسنتی رنگ کی کوٹھی اے۔ والد صاحب۔ باہر برامدے ماں ای ہندے ایں' آپ نوں کوئی تکلیف نہیں ہون گی۔

بھابھی: برآمدے میں؟

شاہ: کہن لگے نوکرا جکل ملدا نہیں ڈھب کا' آپ دی بھابھی نے والد صاحب نو بلا لیا اے۔ بئی اک تاں بزرگاں کی خدمت کرن کا موقع ملے گا دوسرے اوہناں دی برکت رہے گی گھر پر۔

ہدایت: لیکن جی وہ برامدے میں کیوں رہتے ہیں؟

شاہ: پھٹے منہ سودا جو لیا تا ہندا اے والد صاحب نیں۔ جتی ڈالی اور برامدے ماں

تے ای پوتا لے کے نکل گئے۔

بھابھی: ہائے میرے اللہ۔

شاہ: کہہ رہے تھے شاہ صاحب اجکل گوشت نہیں مل دا کم کا۔ پر جد تے والد صاحب آئے ایں گوشت کھان کا مزا آگیا اے۔

ہدایت: لیکن جی یہ تو........... شاہ صاحب...... میرے خیال میں........

شاہ: ایسے ای توں اپنے باپ نوں والد صاحب کہن لگ گیا ایں۔

ہدایت: نہیں جی میں تو ان کو شروع ہی سے والد صاحب کہتا ہوں جی۔

شاہ: تب تاں تیری ٹلمنسو اے۔ گئے زمانیاں کی بات اے بھابھی صاحب تایے لاہب سنگھ کے بڑے لڑکے پریتم کی شادی تھی اور ہم سنام تے برات لے کے نکسر گئے تھے۔ دربار صاحب کے پچھے تھا جی بجاریاں کا محلّہ' وہاں ڈھکے تھے ہم جا کے۔ کیا مان آدر کریا بھابھی کے پیکیاں نے ہمارا' اب تک یاد اے۔

ہدایت: مجھے بھی لے جاتے جی ساتھ۔

شاہ: لے میں کدکیاں باتاں کر رہا ایں اور ایہہ کونسے موسم ماں سفارش کری جا رہا اے۔ اوئے اوہ تاں جد کی بات اے۔ اک نوجوان تھا۔ سکھ لڑکا ہمارے ساتھ پڑھیا لخیا' ادھ رڑ کا پی کے اور پتلون پرتے گرد جھاڑ کے بولیا سردار جی ہماری سکھ قوم نوں کوئی لیڈر نہیں ملیا' نئیں تاں ہماری بی اک علیحدہ Identity ہونی تھی۔ سب نے اک دوجے کی طرف دیکھیا اور بہت سلاہی اوہدی ایہہ بات بئی پاڑھو کیا کاڈھ نکال کے لیایا اے۔ پھیر اس معاملے پر بحث چل نکلی۔ ہم کوئی دو گھنٹے تک اک دوجے تے الجھے رہے۔ پچّی تیہہ لفظ جد مینوں بی انگریزی کے آندے تھے۔ میں بھی محاورے کے طور پر بول گیا۔ جد نوں تایا موڑھے پر سدھا ہو کے بیٹھ گیا اور اپنا چِلّ کے کوکیاں والا کھونڈا کندھ تے لگا کے بولیا' کاکا جی جد کوئی زور آور اور چار سو بیہ قوم منہ کی چنی' دل کی کالی دوسری قوم نوں اُلّو بنانا چاہندی اے تب اوہ ایس طراں کے وسوسے دوسری قوم کے لوکاں ماں ڈالن لگ جاندی اے تاکہ اوہ اور بی کمزور ہووے اور کسے نقطے پر کٹھی نہ ہو سکے........ لَوۡ جی

کسے نے منی کسے نے ناں منی پر میرے دل ماں بات جڑی گئی پتل کے کو کے
کی طراں۔ پر تیم سہرا وغیرہ بنھ کے لاڑا بنیا دیا تھا' منہ پر رومال رکھ کے
بولن تے مجبور۔ مینوں چونڈیاں بڈھے بی بابو ہوراں کی بات اگے بڑھا۔
میرا دھیان تھا نائی کی طرف۔ مسلمان براتیاں لئی بھابھی کے پیکیاں نے
الگ انتظام کریا دیا تھا فیروز پور تے نائی بلوا کے۔ کوسے پانی ماں بدام بھجگے
دے تھے کوئی تن سیر کے۔

خان:

جناں راہواں تو آنویں جناں راہوں توں جانویں
اوہناں راہواں دی مٹی چمن میریاں اکھاں

شاہ: اپنے دن کہاں گذارے میرے دل کے ٹکڑیو۔ میری جان کے چھچھڑیو۔

خان: اجی رہنے دو شاہ صاحب۔ آپ نے یاد ہی نہیں کیا۔

شاہ: لے بئی میں کئی مرتبہ پچھیا خان صاحب کا۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: منہ تے بتا کئی مرتبہ۔

ہدایت: کوئی دس پندرہ دفعہ ذکر کیا ہو گا جی آپ نے۔

شاہ: جا جھوٹا کہیں کا۔

ہدایت: شاید اس سے بھی زیادہ کیا ہو جی۔

شاہ: مینوں تاں ایہہ پچھلے ہفتے تے یاد ای نہیں آئے تیں کہاں تے دس پندراں
بنا دیا اوئے۔

ہدایت: وہ جی میں.......... میں تو...... آپ ہی نے تو........

شاہ: ہدایت اللہ جھوٹ نہیں بولیا کردے چاہے گلے پر تلوار رکھی دی ہووے۔
سمجھیا کہ نہیں۔ کیا لیناں اے تیں دروغ بیانی کر کے۔ ایس جہان ماں بیٹھ تاں
نئیں رہنا۔

بھابھی: آپ کا بھی جواب نہیں بھائی صاحب۔

شاہ: ایہہ کم بڑی مشکل تے آندا اے بھابھی صاحب مہاجن کے اور نوں نہیں
سکھاندے اپنے کاکیاں نوں ای بتاندے ایں۔ میں تاں بس اوہناں ...

سنا کے کن رسی کے زور پر سکھیا اے۔ اور سناؤ جی خان صاحب۔

خان: اور کیا سنائیں آپ بے وفا آدمی ہیں۔

ہدایت: ہاں جی۔

خان: مجھ سے کہلوا بھیجا کہ اب کے جمعرات کو میں گھر پر نہیں ہوں گا۔

ہدایت: اور خود دعوت کھانے چلے گئے۔

بیگ: اجازت ہے قبلہ شاہ صاحب......... بندہ پرور۔

شاہ: آؤ جی آؤ بیگ صاحب............ زہے نصیب جو آپ نے گیڑا ماریا۔ آپ دی راہ تک تک کے تاں.........

ریاض: ساتھ اس کارواں کے ہم بھی ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: بسم اللہ ایہہ بلخ بخارے کا چند کدھر تے چڑھیا۔ آؤ ادھر آجاؤ........ بھابھی صاحب آئے وے ایں۔

ریاض: اوہو........ السلام علیکم جی۔ کہئے کیا حال ہے۔

بھابھی: خدا کا شکر ہے۔

بیگ: آغا صاحب کی زیارت نہیں ہوئی کئی دن سے۔

بھابھی: جو حال آپکا ہے وہی کیفیت میری ہے آغا صاحب کراچی سے آتے ہیں تو پشاور چلے جاتے ہیں۔ پشاور سے آتے ہیں تو ڈھاکہ تشریف لے جاتے ہیں۔

بیگ: آپ نے بھی تو پچھلا سارا مہینہ چٹاگانگ میں گذارا۔

بھابھی: مہینہ کہاں بیگ صاحب کل بائیس دن رہے اور حسرت یہ تھی........

ریاض: کہ کم از کم ایک سال بائیس دن رہتے۔

شاہ: کوئی اناس وغیرہ........

بھابھی: اب کوئی موسم رہ گیا ہے اناس کا بھائی صاحب۔

شاہ: اور جو نساڈیاں ماں ملیا کردا اے اوہنوں تاں موسم نہیں بڑھ دا۔

بھابھی: ہاں وہ البتہ میں بھول گئی۔

ریاض: وہ لیکن یہ آناً فاناً آپ کا ارادہ کیسے بن گیا چٹاگانگ کا۔ اس دن میں شام کو گھر پہنچا تو ملازم نے بتایا کہ بیگم صاحب اور آغا صاحب دونوں ڈھاکہ چلے گئے ہیں۔

بھابھی: ارادہ کیا' بس یونہی بیٹھے بیٹھے ایک دم پروگرام بن گیا۔
شاہ: ساتے نہ بنیا کدے ایسا فونوگرام۔
بھابھی: آغا صاحب گاڑی لائے تھے سروس کرا کے' کہنے لگے آؤٹنگ ہو گی! میں نے کہا ضرور۔ کہنے لگے کہاں؟ میں نے کہا جہلم چلتے ہیں ناہید کے پاس۔ کہنے لگے آپ نے پرسوں شام عذرا کے پاس جانے کی خواہش کی تھی۔ میں نے کہا ہائے اللہ وہ تو ڈھاکے میں ہے۔ کہنے لگے جتنی دیر میں جہلم پہنچیں گے۔ کچھ اتنی ہی دیر ڈھاکہ جانے میں لگے گی۔ میں نے کہا آغا جی! کہنے لگے سچ!
ہدایت: ہیں جی؟
شاہ: اوئے ہیں جی کیا۔ آہ تیرے بجے ہتھ ڈھاکہ کہ کھبے ہتھ جہلم۔
ریاض: پھر؟
بھابھی: پھر کیا۔ بس ائرپورٹ پہنچ گئے۔ انہی تین کپڑوں میں۔
شاہ: ہاں جی عورتاں نوں خدا تے ملے۔ اور کیا چاہی دا تھا۔ آندے وے بی ایسے ای آئے۔
بھابھی: وہ عذرا نے زبردستی چھ ساڑھیاں خرید دیں' دو سوٹ لے دیئے Raw سلک کے۔
شاہ: اور بی بی عذرا تے اینا نہ ہویا ئی اک ڈبہ اناس کا بی لے دندی چاہے بیہا ای کیوں نہ ہندا۔
بھابھی: اناس میں آپ کو یہاں سے لے دوں گی۔
شاہ: دو لے کے دینا جی۔
خان: جی جی......... دو۔ دو
شاہ: اک میرے لئی اک بیگ صاحب لئی۔
بیگ: اجی نہیں........ مجھے کیوں خواہ مخواہ آپ شرمندہ کرواتے ہیں۔
بیگم: لیجئے اس میں شرمندگی کی کیا بات ہے۔
شاہ: نہیں جی ایسی کوئی بات نہیں۔ کیا بات اے اج کش مسوسے جے نظر آرہے او آپ۔
ریاض: جی نہیں ایسی تو کوئی بات نہیں۔

ہدایت: کچھ پریشان سے ہیں جی صاجزادہ صاحب۔ ان کا چہرہ بتا رہا ہے۔
ریاض: تھکاوٹ کہہ لیجئے۔ اس سے زیادہ تو اور کچھ نہیں۔
بیگم: اب ان کی شادی ہو جانی چاہئے خان صاحب۔
خان: جی جی...... راجہ کی آئے گی بارات۔ رنگیلی ہو گی رات.....
شاہ: میری نہیں خان صاحب ایناں دی کہہ رہے ایں اپنے صاجزادہ صاحب کی۔
خان: آپ کی بھی تو عمر کافی ہو گئی شاہ صاحب۔
بیگ: آپ بھی دو بول پڑھا ہی لیجئے۔
شاہ: اب کیا رکھیا اے جی شادی ماں۔ جو بی چار پیسے بچا کے رکھے ایں شادی تے تیجے مہینے بعد مک مکا جانے ایں۔
بھابھی: وہ کیوں ختم ہونے لگے خدانخواستہ۔
شاہ: آغا صاحب کی کمائی کیاں اے بھلا۔
بھابھی: ہم کچھ جمع کر کے تھوڑی رکھتے ہیں۔ جو آیا کھایا پیا چل میرے بھائی آگے کی خدا جانے۔
شاہ: ایہی حال آپ کیاں دو سریاں بھیناں کا ہے جو آیا کھایا پیا چل میرے بھائی بانو بزار۔ چاٹ کھائی کپڑا لیا گھر آگئے۔ روٹی کھائی سوں رہے۔ شام نوں میاں صاحب نوں کاکا چکا کے سیر پر نکل گئے۔
بھابھی: آپ تو پھر مبالغے پر اتر آئے بھائی صاحب۔
ریاض: انہی کی باتوں نے مجھے خوفزدہ کر رکھا ہے۔
شاہ: غور تے سن لوؤ صاجزادہ صاحب اگے جو آپ کے دل ماں آئے' کرو۔
ریاض: جی۔
شاہ: جد خاوند اک روپیہ کما کے گھر والی کی جھولی ماں ڈالدا اے تاں اوہ اودھے ماں تے اٹھیانی اپنے کپڑیاں پر اور رکھ رکھاؤ پر خرچ کر دی اے۔
بھابھی: ہائے توبہ۔
شاہ: کہندی اے میں تاں گھر کی عزت بنان لئی ایسے ٹھاٹھ باٹھ کر دی ایں نئیں تاں مینوں کیا لوڑ اے۔
بیگ: اور باقی کے پیسے شاہ صاحب؟

شاہ: چوانی اوہدی خوراک پر لگدی اے کیونکہ ڈیٹنگ دی وجہ تے اوہ محض تکے کباب ای کھا سکدی اے گھر کا کیلوریاں والا کھانا نئیں۔ دوانی بچیاں کی تعلیم اور گھر کی دیکھ ریکھ پر لگدی اے۔ آنہ اپنے پیکیاں کی مدد امداد لئی۔ دو پیسے خیرات وغیرہ اور دفاعی کماں لئی۔ دو پیسے صبح سویرے میاں صاحب لئی ہئ چاہے تاں بس پر چلے جاؤ چاہے پیدل چاہے سگرٹ پی لوؤ ایس رقم کا۔

بھابھی: یہ خوفزدہ کر رہے ہیں ریاض میاں ان کی باتوں پر نہ جانا۔ آغا صاحب سے پوچھو وہ کس قدر خوش ہیں ازدواجی زندگی سے۔

شاہ: لوؤ ہے تاں بھولی بات۔ اوہناں نے ازدواجی زندگی پر نکتہ چینی کر کے اپنے دو پیسے بند کرانے ایں روز کے۔ اوہ لیا ہئ بھابھی صاحب لئی۔

بھابھی: کیا منگوا رہے ہیں آپ میرے لئے؟

شاہ: چاٹ لیا بنا کے بھابھی صاحب لئی امروداں کی۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: اوہ امرود نہیں دے گیا تھا غلام محمد کا لڑکا؟

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: تاں لیا بنا کے اک رکابی چاٹ کی۔

بھابھی: میں اب جا رہی ہوں بھائی صاحب آپ کس خیال میں..........

شاہ: لیا جلدی دے کے میرے منہ کی طرف کیا دیکھی جا رہا ایں۔

ہدایت: ان میں تو کیڑے ہیں جی۔

شاہ: اوئے تاں کیا ہویا ایناں نوں پریکٹس اے۔ کھا جاندیاں ایں کیڑے کوڑے نچ ماں ای۔

بھابھی: میں میں میں........

شاہ: ایہ نبوں نچوڑ دبا کے کیڑے وغیرہ اوتھے ای ساہ گھسٹ جان گے۔

بھابھی: میرے خیال میں ہم اجازت لیں ریاض میاں۔

ریاض: جی ہاں کافی دیر ہو گئی ہے۔

شاہ: نہیں جی میں نہیں جان دینا کش کھابدے بغیر۔ اپنے سیر کیے امرود ہم کید ھے

سر مڑھاں گے۔

ریاض: پھر کبھی سہی شاہ صاحب........ خان صاحب چلئے گا؟

خان: جی نہیں ........ جی نہیں ..........

بھابھی: چلئے پھر ریاض میاں ........ اچھا بھائی صاحب اب اجازت۔

شاہ: اوئے بنالیاندا اچاٹ تیر ہتھ تاں نہیں تھے ٹٹن لگے۔

ریاض: نہیں جی شاہ صاحب اب اجازت چاہیں گے آپ سے۔

بھابھی: اچھا بیگ صاحب خدا حافظ ......... خدا حافظ بھائی صاحب۔

ریاض: خدا حافظ ..........

شاہ: اک دم ای چلے گئے اٹھ کے۔

بیگ: وہ امرودوں سے ڈر کے گئے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: جالیا ہئ اک پلیٹ بنا کے بیگ صاحب لئی۔

بیگ: آپ تو جانتے ہی ہیں میں پھل ول کم ہی کھاتا ہوں۔

شاہ: تن چار تاں مکا جاؤ جی۔

بیگ: جی نہیں شکریہ ......... بڑی مہربانی آپ کی ........... وہ دراصل میں اس لئے حاضر ہوا تھا شاہ صاحب کہ اب آپ کو اس وعدے کے مطابق جو آپ نے ہاشمی صاحب سے کیا ہے اور جس میں ..........

شاہ: آپ ہی شامل تھے تیسرے فریق دی حیثیت تے۔

بیگ: جی ہاں ........ اب اس کو پورا کرنے کی طرف کوئی عملی قدم اٹھائیے۔

شاہ: ہم تاں تیار ایں جی اودھر تے ای کوئی کوشش نئیں ہووی۔

بیگ: اس بات کو آپ مجھ پر چھوڑیئے ........ پہلے یہ بتائیے کہ آپ کونسا وقت مقرر کرتے ہیں ..........

شاہ: میں تاں کہنا ایں بیگ صاحب .....

بیگ: جی۔

شاہ: ہئ کیا رکھیا اے ایس کتی دنیا ماں۔

بیگ: بے شک۔

شاہ: اک نہ اک دن سب کا چلانا ہو جانا ایں کاہتے کسے نوں نراض کریئے۔

بیگ: بالکل ٹھیک کہا آپ نے۔

شاہ: امن تے رہئے' شانتی تے بیٹھیے آپس کے جھگڑیاں ماں کیا رکھیا دیا اے۔

بیگ: بہت ہی نیک خیال ہے آپ کا۔

شاہ: میں تاں ہاشمی صاحب نوں اپنا چھوٹا بھائی سمجھدا ایں جی برادر خورد۔

بیگ: بالکل ٹھیک ہے۔ آپ درست سمجھتے ہیں.........

شاہ: میرے دل ماں اوہناں کی بہت ای عزت اے۔

بیگ: ہونی بھی چاہئے۔

شاہ: آپ دی موجودگی ماں کرے دے وعدے نوں پایہ تکمیل تک پہچان کا میں فارمولا تلاش کر لیا اے پرسوں کا۔

بیگ: زندہ باد۔ شاہ صاحب یہ تو آپ نے بہت ہی نیک کام کیا۔ کیا ہے وہ فارمولا؟

شاہ: ارے آؤ ایدھر میرے پا.........ہاں ہاں کجھ لوؤ موڑھا۔

بیگ: جی۔

شاہ: اوہ کھڑکی بند کرا دئے۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: بوہا لگیا دیا اے۔

ہدایت: بند کر آیا ہوں جی۔

شاہ: ارے ہوؤ جی۔

بیگ: جی۔

شاہ: کن لیاؤ میرے منہ پا۔

بیگ: جی۔ یہ لیجئے۔

شاہ: بیگ صاحب۔

بیگ: جی۔

شاہ: بیگ صاحب جی۔

بیگ: جی جی

شاہ: وعدے پر مٹی ڈالو جی۔

بیگ: جی!

شاہ: اپنے پر کون ہائی کورٹ کا بیلف آن لگا اے پروانہ لے کے۔

بیگ: یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں شاہ صاحب....... واہ......... اچھا فارمولا بتایا آپ نے....... آپ کو کچھ میرے بھی عزت کا خیال نہیں........ میں انصاف پسند انسان ہوں شاہ صاحب......... محلے میں ساکھ ہے میری........

شاہ: اوہ لیا ہئ چادر میری..... ہاہا....... کیا نیند آ رہی اے۔ ٹھنڈ بہت ہو گئی جی اج بیگ صاحب...........

(فیڈ آؤٹ)

ہدایت: (گا رہا ہے)

ہستیں چند اپنے ذمے دھر چلے
کس لئے آئے تھے ہم کیا کر چلے

خان: واہ وا...... شاباش...... کیا کہنے ہدایت اللہ۔

ہدایت: بس جناب کبھی جی پر دھواں سا چھا جاتا ہے خانصاحب تو ایسے شعر منہ سے نکل آتے ہیں۔

خان: بہت اچھا ہدایت اللہ بہت ہی اچھا۔ اب تو تمہاری آواز میں لوچ پیدا ہو گیا ہے۔

ہدایت: آپ کی مہربانی ہے خان صاحب۔ استادوں کی نظر ہو تو بندہ کچھ سے کچھ ہو جاتا ہے۔

خان: ذرا کھل کے گایا کرو..... سنو

تیری بندہ پروری سے مرے دن گذر رہے ہیں
نہ گلہ ہے دوستوں سے نہ شکایت زمانہ

ہدایت: خان صاحب آپ تو پھر استاد ٹھہرے جی آپ سے کیا مقابلہ۔

عقیلہ بجیلہ: ہدایت اللہ۔

ہدایت: ہاں جی۔

خان: کون ہے ہدایت اللہ، کون ہے۔

بجیلہ: ہم ہیں خان صاحب، اور کون ہو گا۔

ہدایت: شاہ صاحب کی بھانجیاں ہیں حضور۔

عقیلہ: خان صاحب آپ کو شعروں کے سوا اور بھی کچھ آتا ہے۔

خان: آتا ہے، بہت کچھ آتا ہے۔ سب کچھ آتا ہے۔

بجیلہ: ہم نے تو آج تک شعروں کے سوا آپ کی زبان سے اور کچھ نہیں سنا۔

خان:

ہم رونے پہ آجائیں تو دریا ہی بہادیں
شبنم کی طرح سے ہمیں رونا نہیں آتا

عقیلہ: ماموں کہاں گئے ہیں ہدایت اللہ؟
ہدایت: وہ جی باہر گئے ہیں۔ مجھ سے تو کچھ کہہ کر نہیں گئے۔
بجیلہ: تم گھر میں ہوتے ہوئے بھی سوئے رہتے ہو۔
ہدایت: میں جی؟
عقیلہ: اور کیا ہم؟
ہدایت: نہیں جی میں تو چوکس رہتا ہوں بالکل۔
بجیلہ: خاک چوکس رہتے ہو تمہاری تو شکل ہی بدھوؤں کی سی ہے۔
عقیلہ: ہر وقت چہرے پر ہوائیاں سی اڑتی رہتی ہیں تمہارے۔
ہدایت: وہ جی شاہ صاحب........ میرے آقا..... بس جی ان کا رعب ہی بہت ہے۔
وہی ہوائیاں سی اڑواتے رہتے ہیں مجھ سے۔ آپ کیا پئیں گی جی؟
عقیلہ بجیلہ: کچھ نہیں۔
ہدایت: کھانا کھالیجئے۔
عقیلہ بجیلہ: شکریہ!
خان: یار بھوک تو مجھے بھی لگی ہے بیٹے۔
بجیلہ: ماموں جان آئیں گے تو ان سے کہئے گا۔
عقیلہ: نوکروں سے اس طرح کی باتیں کرنا بزرگوں کو زیب نہیں دیتا۔
ہدایت: یہ تو میرے استاد ہیں جی ان کے دم قدم سے.......
بجیلہ: چپ رہو۔
ہدایت: اچھا جی۔
عقیلہ: یہ دروازے پر بورڈ کس نے لگایا ہے؟
خان: بورڈ..... بورڈ؟
بجیلہ: یہ جو ڈیوڑھی کے دروازے پر لگا ہے۔
ہدایت: یہ جی شاہ صاحب نے ہی لگوایا ہے۔

عقیلہ: کب سے لگا ہے؟

ہدایت: پرسوں ہی لگایا تھا جی...... نیا دفتر کھولا ہے شاہ صاحب نے۔

بجیلہ: کیسا دفتر؟ کس چیز کا دفتر؟

ہدایت: یہ تو وہی جانتے ہیں جی......... لڈو بانٹے تھے ہم نے رسم افتتاح پر۔

بجیلہ: ہمیں کیوں نہ بلایا؟

ہدایت: میں گیا تھا جی آپ کو بلانے ہوسٹل سے۔

عقیلہ: تو ہم کہاں تھیں؟

ہدایت: آپ چاٹ کھانے گئی ہوئی تھیں جی۔

عقیلہ: تم سے کس نے کہا؟

ہدایت: جس بی بی سے آپ پانچ روپے ادھار لے کر گئی تھیں اسی نے بتایا تھا جی۔ وہ ہوسٹل کے بنچ پر غمناک سی بیٹھی تھی۔

بجیلہ: یہ نصرت بہت ہی کنجوس ہے۔ میں نے تم سے کہا نہیں تھا باجی کہ اس سے ادھار نہ لو۔

عقیلہ: اگر ہم نے پچھلی گرمیوں میں اس کے پرانے پچیس روپے لوٹا دیئے ہوتے تو وہ اس طرح سے بکواس نہ کرتی ہرگز۔

بجیلہ: ہدایت اللہ وہ بہت جھوٹی ہے ہماری روم میٹ۔

ہدایت: اچھا جی۔

عقیلہ: بکواس کرتی ہے بالکل۔

ہدایت: بہتر جی۔

بجیلہ: تم اگر ہوسٹل میں پھر کبھی آؤ تو سوائے ہمارے اور کسی اور سے بات نہ کیا کرو۔

ہدایت: اچھا جی۔

بجیلہ: اور اگر ہم موجود نہ ہوں تو بس کسی سے کچھ کہے بغیر واپس چلے جایا کرو۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: آؤ ناں سہی۔ آگے بی قدم بڑھاؤ۔

آپا: نہیں بھائی اب تو مجھے اجازت ہی دیجئے۔

شاہ: لے پھراوہی بات ......... اوئے کرسیاں ڈال ہئ باہر صحن ماں۔ آؤ جی اپنے گھر تے سنگ کہی۔

آپا: پھر کسی وقت سہی بھاجی۔

شاہ: چچ اوہو..... آؤ جی آپاں صاحب۔

خان: السلام علیکم حضور والا۔

شاہ: حاضر ہوئے جی خان صاحب...... آؤ جی۔

عقیلہ بجیلہ: ماموں سلام ماموں سلام ماموں سلام۔

شاہ: بسم اللہ اج تاں میریاں بھانجیاں وی پہنچاں دیاں ایں۔ سلام کرو کڑے آپاں صاحب نوں۔

عقیلہ بجیلہ: سلام جی

آپا: وعلیکم السلام۔ کیا حال ہے بچیو خیریت سے تو ہو۔

عقیلہ بجیلہ: ٹھیک ہے جی۔

شاہ: لوؤ ایدھر بیٹھو کرسی پر ........ اوہ دوسریاں کرسیاں لی نکال ...... خان صاحب کوئی دولتندی وغیرہ پر بی یاد ہے کہ نہیں۔

خان:

کتنے منعم جہان میں گزرے

وقت رحلت میں کس کنے زر تھا

شاہ: لوؤ کرلو بات۔ ایسا شعر نہیں چاہیدا بندا نواز۔ اوہ بتاؤ جیدھے ماں دولت تے محبت کرن کا تذکرہ ....... ہووے...... دولت نوں حاصل کرن کا گر ہووئے......... امیر بنن کا طریقہ بتاندا ہووئے۔

عقیلہ: ماموں یہ آپ نے بورڈ کیا لکوایا ہے ڈیوڑھی پر؟

شاہ: ایہہ ہم نے اک کمپنی کھولی گذشتہ چوہاں دناں کی۔ لڈو بنڈے تھے سارے محلے ماں۔ اوئے کوئی ہیں کہ نہیں پڑے وے۔

خان: لڈو لڈو...........

ہدایت: وہ تو ختم ہو گئے جی سارے۔

شاہ: توں تاں کہ رہا تھا ابھی پڑے ایں گیاراں عدد۔

ہدایت: وہ تو میں نے کل رات کھا تھا جی۔
شاہ: کل رات!
ہدایت: ہاں جی اس وقت تھے موجود گیارہ کے گیارہ ڈبے میں۔
شاہ: پھیر کیا ہویا اوہنانوں۔
ہدایت: آپ نے ڈبہ طلب فرمایا تھا جی بستر میں سونے سے پہلے۔
شاہ: پھیر کیا ہویا؟
ہدایت: صبح جب میں اٹھا تو بستر بھی خالی تھا اور ڈبہ بھی خالی تھا جی۔ آپ سیر پر تشریف لے جا چکے تھے۔
شاہ: چل چل جا کے پانی رکھ اندر چلیے پر' باتاں کیا بنائی جا رہا اے نکے نکے کیاں۔
عقیلہ بجیلہ: ہدایت اللہ۔
ہدایت: ہاں جی.....
عقیلہ بجیلہ: رہنے دو پانی۔
ہدایت: اچھا جی۔
بجیلہ: جس کو ضرورت ہو گی خود اپنے گھر جا کر چائے پی لے گا۔
شاہ: نہیں نہیں بیٹا۔ اوئے توں بنا' کاکیاں کی باتاں پر نہ جا' ابھی تاں نواں نواں کم اے' بزنس ماں خرچ کرنا ای پڑدا اے۔
آپا: یہ کیا بزنس ہے بھاجی میرے تو پلے خاک نہیں پڑا۔
شاہ: دوپہر کا آپ نے کنوسنگ کر رہا ایں لیکن آپ پکڑائی نہیں دے رئیاں مینوں۔
عقیلہ: ماموں یہ بورڈ آپ کا ہماری سمجھ میں نہیں آیا۔
شاہ: ایدھے اغراض و مقاصد چھپن بھیجے دے ایں' بس آجان گے دو تناں دناں ماں اور۔
ریاض: دو تین دن میں کیوں حضور والا؟ ہم تو حاضر ہیں غلام ہیں۔ نوکر ہیں۔
شاہ: لوؤ کیا شرمندہ فرما رہے او۔ ہا آپاں صاحب نوں نئیں دیکھیا۔
ریاض: السلام علیکم جی۔
آپا: وعلیکم السلام۔

ریاض: وہ دراصل میں آپ کے بورڈ کے بارے میں سوچ رہا تھا۔ یہ کیا چکر ہے شاہ صاحب۔

شاہ: لوؤ اے تاں نہیں ناں ہم بتان لگے۔ منہ مٹھا کرائے بغیر۔ آپ کے مقابلے پر بزنس کا دفتر کھولیا اے۔

ریاض: مبارک مبارک۔

شاہ: ہا آپاں صاحب نوں منا رہا ایں بئی Receptionist کی نوکری فرمالوؤ ہمارے یہاں لیکن ایناں دے مزاج ماں ای نئیں آرہی ایہہ بات۔

آپا: مجھے بھلا کہاں یہ کام آتے ہیں۔ دسویں جماعت تو مشکل سے پاس کی۔ اب یہ ریسپشنی کا کام مجھ سے کہاں ہو گا۔

عقیلہ: اس میں کونسے منتر پڑھنے پڑتے ہیں۔

بجیلہ: بس ایک لپ سٹک چاہئے اچھی سی آپ کے بیگ میں۔

عقیلہ: اور چھوٹا سا شیشہ۔

شاہ: ادھے ادھے گھنٹے پر لپ سٹک ملدی رہی۔ اپروں آرئیاں ایں سردیاں اک پونڈ اُن اور دو سلائیاں نکا تک سوئیٹر بن دی رہی۔ بار پٹی کا کم اگر کہیں مینوں ملے تاں میں داڑھی منان تک تیار ایں۔

آپا: ہائے بھاجی آپ کیسی باتیں کر رہے ہیں۔

ہدایت: میرا بھی سوئیٹر پھٹ چکا ہے جی بالکل۔

شاہ: اوئے توں ابھی تک ایدھر ای کھڑیا ایں۔

ہدایت: جا رہا ہوں جی۔

شاہ: اوہ انگور لیا اندروں فریج ماں تے نکال کے۔

عقیلہ بجیلہ: ہائے ماموں فریج لے لیا؟

شاہ: اینوں تاں ہو گئے پندراں دن لئے نوں۔

ریاض: یہ تو آپ نے بہت ہی اچھا کیا۔

شاہ: اک سیکنڈ ہینڈ جا مل گیا تھا میں کہا گاہکاں کی خدمت ماں کم آئے گا۔

ریاض: سیکنڈ ہینڈ بہت اچھے مل جاتے ہیں اکثر۔

شاہ: بہت اعلیٰ کنڈیشن اے جی کو کے چمکدے ایں رات نوں۔

ہدایت: یہ لیجئے جی انگور۔

شاہ: آؤ بئی کڑیو کرسیاں گاہاں بڑھاؤ۔ لو جی صاجزادہ صاحب ' خان صاحب انگور جی۔

خان: انگور انگور۔

شاہ: پلیٹ مس Receptionist نوں بی تاں پکڑا۔

آپا: آپ کے سامنے تو کھانا کھا کے چلی تھی۔

شاہ: انگوراں کا کیا اے اینویں داڑھاں نوں گلا کرن کا بہانہ اے۔

ریاض: اوں ہو نہہ۔ یہ تو گل گئے شاہ صاحب۔

خان: بو آ رہی ہے ان میں سے۔

شاہ: بو۔ ہادخاؤ تاں میںوں اک دانہ۔ تھو تھو تھو اوئے ایناں ماں بو کہاں تے پڑ گئی۔

ہدایت: پتہ نہیں جی۔

شاہ: تیں بوہا کھلا رکھیا تھا فریج کا رات نوں کہ نہیں۔

ہدایت: میں نے تو بند کر دیا تھا۔

شاہ: لکھ لعنت تیرے جمن والے دنا پر۔ اوئے جد میں تینے کہا تھا' فریج کا بوہا کھلا رکھ کے سوئیں تیں بند کا ہے کریا۔

ریاض: فریج کا دروازہ تو ہمیشہ بند کر کے ہی رکھتے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: او نئیں جی ایہہ دوسری طرح کا فریج ہے ہمارا۔ ایدھا بوہا نئیں بند کری دا۔

ریاض: وہ کیوں؟

شاہ: ایدھی مشین نکلی دی اے جی بس باری باری اے سفید تام چینی کی

ریاض: مشین کے بغیر فریج؟

شاہ: لنڈے تے مل گیا تھا پنتالیاں کا۔ میں سٹینڈرڈ آف لونگ اچا کرن لئی خرید لیا۔ ایس نلیق نے اوہدا بوہا بند کر د تا۔

ریاض: ایسا فریج کس کام کا شاہ صاحب۔

شاہ: آپاں عزت ای بنانی اے صاجزادہ صاحب آپاں کون سا ٹھنڈا پانی پینا اے

اوہدے ماں تے۔

عقیلہ: فریج کا دروازہ کھلا رکھا کرو ہدایت اللہ۔

بجیلہ: خبردار جو اسے کبھی بند کیا۔

آپا: مجھے تو ایک گلاس ٹھنڈا پانی پلا دو ہدایت اللہ۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: اوئے فریج ماں تے لیائیں کہیں گھڑے کے ساتھ کشتی شروع کر دیویں۔

ہدایت: (دور سے) اچھا جی۔

ریاض: آپ کے فریج میں پانی کیسے ٹھنڈا ہو گا حضور والا۔

شاہ: تھرموس بھر کے رکھی دی اے جی اندر' بوہا کھول کے آگے کھڑ جاندا اے بئی مہمان نوں پتہ نہ لگے۔ فریج ماں تے بوتل نکال رہا اے یا تھرموس ماں تے پانی انڈیل رہا اے۔

ریاض: یہ تو خوب طریقہ سوچا آپ نے۔

شاہ: ایسے ای گر سکھان کی کمپنی چلائی اے جی صاحبزادہ صاحب' آپ تے بھی چار پنج گاہک لیان کی امید بدھی دی اے۔

ریاض: جی ضرور۔ لیکن یہ بزنس آپ کا ہے کس نوعیت کا۔

شاہ: آپ نے بورڈ نہیں پڑھیا غور تے۔

ریاض: بورڈ تو پڑھا ہے لیکن سمجھ میں نہیں آئی بات امیر بنانے کا دفتر۔ غریبوں کو امیر۔ امیروں کو اور امیر اور..........

شاہ: امیر الامرا بنانے کے آسان طریقے۔ کمشن ایجنٹ سید تلقین شاہ اینڈ سنز۔

آپا: لیکن آپ یہاں سکھائیں گے کیا؟

ریاض: اینڈ سنز کیوں شاہ صاحب؟

شاہ: خدا کے گھر تے کدے بی نا امید نہیں ہونا چاہی دا صاحبزادہ صاحب۔ آخر اک دن ایس بزنس نے چلنا ایں۔ بزنس چلی تاں شادی بی ہونی اے آپ دے ایس عمر رسیدہ دوست کی۔ خدا نے فضل بی کرنا ایں اتے بعد ہماری جد پشت بی تاں چلنی ایں۔

ریاض: جی ہاں کیوں نہیں۔

شاہ: میتے بغیر میرا نام لین والا کوئی ناں اور ہونا چاہی دا اے جنھوں میں زندگی کے تمام گر سکھا کے جانواں۔

عقیلہ: تو ماموں کب آپ شروع کر رہے ہیں بزنس۔

شاہ: بزنس تاں شروع اے پرسوں کا' اک گاہک لگیا وئیا اے' اک دے ہور آن کی امید اے۔

ریاض: کون گاہک لگ چکا ہے۔

شاہ: اوہ جی سپرڈنٹ اے اک محکمے کا۔ کوئی سال کو رہندا اے اوہدے ریٹائر ہون ماں۔ اوہنوں میں پھانسیا سب تے پہلے۔ زمین دوانی اے اوہنوں مربعے۔

ریاض: کمشن ایجنٹس بن رہے ہیں آپ گویا۔

شاہ: ویسے نئیں جی زمیناں کا سودا کران والے۔ ہمارا بزنس تاں نرالا اے اوہناں تے بکھ۔

آپا: لیکن کس قسم کا بھاجی۔

شاہ: جد آدمی ریٹائر ہون کے قریب آندا اے اور اوہنیں تمام زندگی نہایت پارسائی اور خلوص نیتی تے نوکری کری ہندی اے۔ تب ریٹائر ہون تے سال دو سال ارے ابدے دل ماں زمین لین کا اور مربعے پوان کا لانو بلدا اے۔

ریاض: جی۔

شاہ: ہماری فرم کا کم ایہہ ہووے گا جی بئی اوس لانو ماں تیل ڈالے اور اوہدی اگ نوں اور بھڑکائے۔

ریاض: کیا مطلب؟

شاہ: مطلب ایہہ صاحبزادہ صاحب بئی اگر کہیں اوہ اپنی پنشن پر قناعت کر کے بیٹھ رہن کایاں خدا کی یاد ماں زندگی بسر کرن کا منصوبہ بنائے تاں اوہدے ایس منصوبے نوں توڑ کے اوہدے دل ماں سوئی دی طمع نوں جگایا جائے گا اور اوہنوں ایس کم پر لایا جائے گا بئی پٹواریاں پچھے دوڑ۔ بنکاں پچھے دوڑ۔ سفارشاں پچھے دوڑ۔ گڈیاں پچھے دوڑ۔ لاریاں پچھے دوڑ۔

عقیلہ بجیلہ: اور تیز اور تیز........دوڑ دوڑ............

شاہ: اوہنوں ہمارا دفتر ایہہ بتائے گا ہئی عزت کش نہیں۔ اور کش نہیں شرافت کش نہیں اخلاق کش نہیں امن پسند قانون پسند شہری ہونا کش نہیں۔ روپے پچھے دوڑ۔ دولت پچھے دوڑ۔ ناویں پچھے دوڑ۔

عقیلہ بجیلہ: اور تیز اور تیز دوڑ۔ دوڑ۔

آپا: کچھ خدا کا خوف کریں بھاجی اگر آپ اس کی بجائے......

شاہ: نیکی کرن کا دفتر کھول لیندے تاں کیا ای چنگا کردے۔ ایہی کہن لگی تھی ناں تمیں۔

آپا: جی۔

شاہ: تمیں کیا بنالیا نیکی کر کے۔

آپا: کیا نہیں بنالیا خدا کے فضل سے۔

شاہ: کرائے کے مکان ماں رہندی ایں۔

آپا: جی بالکل۔

شاہ: گھر کے دھوئے وے کپڑے پہن دی ایں۔

آپا: جی بالکل۔

شاہ: بھاڑے کے تانگے ماں بہندی ایں۔

آپا: ٹھیک ہے۔

شاہ: اپنے ہتھاں تے کم کر کے روٹی کھاندی ایں۔

آپا: جی۔

شاہ: تاں کیا فیدہ۔ کنی کو عزت اے ای تیری ایس معاشرے ماں۔

آپا: میرے محلے کی عورتیں مجھ پر جان دیتی ہیں۔ اڑوس پڑوس کی لڑکیاں جو مجھ سے کشیدہ سیکھنے آتی ہیں میرا نام لے کر جیتی ہیں۔ اگر مجھے کچھ ہو جائے ..........

شاہ: اوئے فیدہ کیا۔ جھولی ماں کیا اے تیرے؟

آپا: میرے جھولی میں عزت ہے محبت ہے احترام ہے۔

شاہ: کراتاں ایہہ تنے چیزاں بنک ماں جمع کوئی ملدی اے تینوں پاس بک۔

آپا: یہ آپ کیا فرما رہے ہیں بھاجی۔ آپ کو تو.........

شاہ: ہدایت اللہ آپاں صاحب کا نام تخ بنی رجسٹرماں دوسرے گاہک کی حثیت تے۔

ہدایت: اچھاجی۔

ریاض: اس کے علاوہ آپ.............

شاہ: ایدھے علاوہ اشیائے خورونی ماں ملاوٹ کے بہتر طریقے نُسخے رکھے ایں میرے پا جو بی چاہے تن روپے فی نسخہ دے حساب تے لے سکدا اے۔ پنج نسخے اک ساتھ خریدن والے لئی رعایتی قیمت بارہ روپے۔

ریاض: لیکن شاہ صاحب میں سمجھتا ہوں.........

شاہ: ایس وقت دنیا نوں امیر ہون کا ہلکا چڑھیا دیا اے۔ ناواں اوو بنائے گا جیدھے پا اک پالتو ہلکایا وئیا کتا ہووئے گا.... جنے چاہیا دو روپے لئے اک دندر وڈھوادتا۔ دو کتورے منگوائے ایں میں دلاور خاں تے۔

ریاض: دیوانے کتے!

شاہ: نئیں اوہنے تاں اچھے بھلے بھیجے ایں۔ اوہناں نوں ہلکان کا کم تاں میری کمپنی کا اے۔

نجیلہ: ماموں ہمارے ہوسٹل میں بھی لڑکیوں کو بہت جنون ہو رہا ہے امیری کا۔

شاہ: اک کتوری توں بی لے جائیں ہماری کمپنی کی برانچ مینجر کے طور تے۔

عقیلہ: پتہ نہیں ہمیں وہاں اس کے رکھنے کی اجازت بھی ہو گی یا نہیں۔

شاہ: لے تیری سپرڈنٹ نوں جد پتہ لگیا اوہنوں تمام جیاجنت لے کے تیری کمرے ماں آجانا ایں بی سب نوں اک اک دند بڈھا دے۔ چوہاں تے اپر بندے ہون تاں ہول سیل ریٹ لگایا کریں۔

نجیلہ: اچھاجی۔

ہدایت: لیکن یہ آپ سب کس لئے کر رہے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: دولت کمان لئی۔ عزت بنان لئی۔ تیرے جئے نوکراں نوں دور تے ترسان لئی۔

ہدایت: آج سے چند سال پہلے آپ کتنے اچھے تھے۔

شاہ: اچھا تھا خاک ۔ تنخواہ پر گذارہ ۔ نیکی پر زور ۔ غریب لوکاں ماں عزت ۔ امیر امراتے دور ۔ اوہ بی کوئی زندگی تھی بے وقوفا ۔ اب دیکھیں جد تیرے ارد گرد بھمکٹا ہویا لوکاں کا بئی شاہ صاحب نوں اک مرتبہ ملا دے چاہے جنے مرضی لے لے تب دیکھیں ۔

عقیلہ: پھر تو ہدایت اللہ بھی سوٹ پہنا کرے گا ۔

بجیلہ: کارنیشن کا پھول لگایا کرنا ہدایت اللہ ۔

شاہ: انگریزی تے سوا ہور کسے زبان ماں گل کری تاں تیرا بو تھا سیک دنیا ایں ۔

ریاض: شاہ صاحب میں سوچ رہا ہوں ۔

شاہ: لیسندے کے مربعیاں کی بابت نہ سوچنا جی اوہد ریانی مار کرداا ے ۔ نعیم سلیم عثمانی آپ دے یار ایں اوہناں دے مامے کا سالا لگیا ویا اے ۔ دوسرے پاسے تے چلو تاں اوہدی بہن بیاہی وی اے نور محمدؐ گر گری کے بڑے لڑکے کے درمیانی کاکے تے اوہد ربی آپ زور ڈال سکدے ایں ۔

ریاض: لیکن میں تو کچھ اور ہی سوچ رہا ہوں شاہ صاحب ۔

شاہ: دوسری سوچ کا ایہہ اے اک ایجنسی لے لوؤ ۔ اوہ رجسٹر پکڑا میرا نیلا ۔ تن ایجنسیاں ایں' اک تاں ایں ایہہ پئی ۔

ریاض: میرا کاروبار تو ٹھیک چل رہا ہے شاہ صاحب ۔

شاہ: اک کاروبار صاحبزادہ صاحب ۔ اک؟ صرف اک؟؟ کیا ہو گیا آپ نوں؟...... اک کاروبار اور ایڈے صاحبزادہ صاحب ۔ ہدایت اللہ ایناں دے سر پر پانی ڈال ٹھنڈا فریج ماں تے نکال کے..... حد کر دی صاحبزادہ صاحب..... اک صرف اک کاروبار جی........

(فیڈ آؤٹ)

شاہ: ہدایت۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: ارے ہو جا برخوردار۔ پٹی پر کاہتے بیٹھا ایں آہ موڑھا پکڑ لے۔

ہدایت: ٹھیک ہوں جی میں بالکل۔

شاہ: بھکھ تاں نہیں لگی وی۔

ہدایت: کوئی بات نہیں جی۔

شاہ: تیتے میں کہا نہیں تھا جی وحدت کالونی میں کسے کی دعوت نہ منظور کریں۔ ایس کولونی کے لوک بڑے حوصلے تے ہر شخص کی دعوت کردندے ایں۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: اور مہمان بچارا کوانزاں کی بھول بھلیاں ماں پھس کے گھنٹہ ڈوڑھ گھنٹہ ٹکراں مار کے بھکا بھانا گھر لوٹ آندا اے۔

ہدایت: چونسٹھ نمبر بتایا تھا جی انہوں نے۔

شاہ: بیہ تے چونٹھ دیکھے اوہدر۔ پر نکلیا ہمارے مطلب کا کوئی کوانز؟

ہدایت: نہیں جی۔

شاہ: ایسے طراں اپنے اوہ آغا عزیز صاحب دھکے وغیرہ کھا کے واپس آ گئے تھے جد جعفر صاحب نے اوہناں دی دعوت کری تھی۔ سارا ٹبر رات نوں اٹھ اٹھ کے فریج ماں تے برف چوس دا رہا۔

ہدایت: کوئی بات نہیں جی۔

شاہ: تیرے لئی تاں خیر کوئی بات نہیں ہم تاں مارے گئے دعوت کے چاہاں۔

ہدایت: میں بازار سے لا دیتا ہوں جی کھانا آپ کو۔

شاہ: بزار تے کونسا مفت مل جانا ایں۔

ہدایت: جان سے اچھی اور کیا چیز ہے جی۔

شاہ: جان تے اچھا اے رہنہ۔ جان تے اچھا اے ناواں۔ جان نوں پچھاہے دیتا ایں۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: دس روپے ریتا نوں دیئے پشلے ہفتے۔ اوہدی بی کسر پوری کرنی اے کہ نہیں۔

ہدایت: پھر کیا ہوا جی۔

شاہ: تیرے بھانے تاں ہویا ای نہیں کش۔ دس تھے پورے پاکستان کے۔ ہندوستان کا روپنہ نہیں تھا ساڑھے نو آنیاں کا۔

ہدایت: اللہ بہت دے گا جی۔

شاہ: ویسے تاں اوہدا فضل اے پر انسان نوں بی تاں کوئی حیلہ کرنا چاہی دا اے کہ نہیں۔

ہدایت: ضرور جی۔

شاہ: اوہ رضائیاں بھروائیاں تھیں تیں کہ نہیں؟

ہدایت: بھروالی ہیں جی دونوں ہی۔

شاہ: اوہ سنجاف کی تاکی بنی ہوئی اے پیلے رنگ کی۔

ہدایت: وہ میں نے یہاں الماری میں رکھ دی ہے آپ کی کتابوں کے پیچھے۔

شاہ: اینوں نکال باہر اور ایدھی اک گتھی بنوا لے ابراہیم درزی تے۔

ہدایت: تھیلی جی۔

شاہ: اوہنوں کہیں لم سلمی جہی سی دیوے ساتھ ماں تناواں بنھ کے۔

ہدایت: وہ کس لئے جی؟

شاہ: اپنا محلّہ چھڈ کے چنگی چنگی آٹا منگ لیایا کر۔

ہدایت: یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں جی؟۔

شاہ: آواز تیری سرماں اے 'الکھ جگاندا ویا ہوجایا کر محلے ماں اور میرے آن تے پہلے پہلے آٹا منگ لیایا کر۔

ہدایت: خدا نہ کرے جی۔ ہم کوئی فقیر ہیں؟

شاہ: ہے کہ نہیں گدھا۔ فقیر تاں جو آٹا منگیا کر دے تھے۔ بابا بالا ناتھ کے زمانے

ماں۔ اب تاں بادشاہ منگ دے ایں۔

ہدایت: ہمارے پاس آنے کی کیا کمی ہے جی۔

شاہ: ساڈھیاں ستاراں کا من لے کے آندا ایں کہ نہیں؟

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: سردیاں ماں اور منگا ہووے گا کہ نہیں؟

ہدایت: تو کیا ہوا جی۔

شاہ: اگر تیرے ساڑھے ستاراں بچے رہن تاں برا اے کیا۔

ہدایت: ہم کیا کریں گے ان ساڑھے.....

شاہ: ساڑھے ستاراں اور ساڈے ستاراں۔ پینتی! پینتی اور پینتی ستر اور ستر کو دوہرا کر ہو گئے اک سَے چالی۔ اک سَے چالی کا خرید لوہا۔ پنج ست پلے تے ڈال کے منگوا پتھر کا کولہ۔ لوہا تا کے ہتھوڑی تے کٹ۔ چار بنا بلماں۔ دو بنا نکوے۔ تن بنا تلواراں۔ پا ڈیڑھ پا ڈیڑھ پا جو نسا بچے اودے تے بنالے چاقو کمانی دار۔

ہدایت: یہ سب کس لئے جی؟

شاہ: ہدایت میرا سب کش تمیں ای ایں' اور میں زیادہ دیر ایس دنیا ماں رہنا نہیں۔

ہدایت: خدا آپ کو سلامت رکھے شاہ جی۔

شاہ: میں آٹا منگ کے پیسے بچانا چاہندا ایں اور پیسے بچا کے ہتھیار بنانا چاہندا ایں۔

ہدایت: اور ہتھیار بنا کر جی؟

شاہ: ہتھیار بنا کے پیپل ویڑھے پر قبضہ کرنا چاہنا ایں۔

ہدایت: پیپل ویڑھے پر جی؟

شاہ: جہاں پٹ رنگاں اور لکڑ خرادیاں کے گھر ایں۔

ہدایت: لیکن کیوں شاہ جی؟

شاہ: غریب جے لوک ایں شریف جے۔ رقبہ انچھا ہے' کاریگر اعلیٰ ایں۔ تن چار بار چھوئیاں گھمائیاں اور تلواراں دکھلایاں تب اوہناں نے سہم جانا ایں اور تیرا مستقبل بن جانا ایں۔ میرا کیا اے میں تاں کھائی پینی پھر رہا ایں۔ اج

مریا کل دو سرا دن۔

ہدایت: لیکن کس لئے شاہ جی۔ ان لوگوں کا قصور بھی ہو کوئی۔

شاہ: قصور کی خاطر نہیں بے بدیتا' عزت کی خاطر ایسا کم کرنا ای پڑنا اے ہم نوں۔

ہدایت: عزت کی خاطر؟

شاہ: اور کیا۔ گھر ماں بیلے بیٹھے کیا کردے ایں آپاں۔

ہدایت: اس طرح تو ہم سارے شہر میں بدنام ہو جائیں گے شاہ جی۔

شاہ: کری ناں جاہلاں جہی بات۔ اوئے جد توں چیپل بیڑھے پر قبضہ کرن کے بعد اوہدر جائیں گا تاں محلے کے باسی تیرے پر پھل برسان گے۔

ہدایت: پھول برسائیں گے؟

شاہ: تیرے گیت گان گے' قصیدے پڑھن گے تیری شان ماں۔

ہدایت: گیت گائیں گے؟

شاہ: با پڑھیا نہیں تھا روزنامہ پر تاپ ماں اور بلٹز اخبار ماں بی جد محترمہ اندرا گاندھی صاحبہ سرینگر تشریف لگیاں تب اوہناں پر پھلاں کی بارش کری۔

ہدایت: پھولوں کی بارش جی؟

شاہ: برقعہ پوش عورتاں نے کری کوئی دو میل لما جلوس تھا۔ اخبار نے لخیا اے اور سب اوہناں پر آپاں جی آگئے آپاں جی آگئے کہہ کے پھل پھینک رہے تھے۔

ہدایت: پھول کیوں پھینک رہے تھے جی!

شاہ: اوہناں نے نیکی جو کری اے کشمیریاں کے ساتھ چھ ڈویژن فوج بھیج کے۔

ہدایت: وہ تو ان کے والد صاحب نے بھیجی تھی۔

شاہ: اوہناں کے زمانے ماں تاں چار ڈویژن تھے کل آپ نے دو کا اضافہ فرمایا۔ جد آپ دے والد صاحب گئے تھے۔ تب چتیاں کی بارش کری تھی۔ کشمیریاں نے اوہناں پر۔ آپ پر کری پھلاں کی بارش۔ جد ایتاں نے بعد کسی اور اہنسا پجاری نے آٹھ ڈویژن کری فوج یہاں' تب کشمیریاں نے اوہناں نوں سیب مارنے ایں۔

ہدایت: یہ تو آپ نے عجیب خبر سنائی جی۔

شاہ: غور تے اخبار کا مطالعہ کریا کر اور کن کھول کے اوہناں دا ریڈیو اسنیا کر۔ جد دس ڈویژن فوج ہو گئی کشمیریاں کی تب ادہر ادہر پھل پتے تاں کٹ جانے ایں سب پتھرای رہ جانے ایں۔

ہدایت: میرا دل نہیں مانتا جی۔

شاہ: تیں تاں ایں دشمن۔ تیرا دل کب منا ایں۔ خدا کا ناں من میری نصیحت پر عمل کر ہدایت پہل ویڑھے پر جا پڑیئے۔

ہدایت: نہیں جی مجھ سے نہیں ہوتا یہ ظلم۔

شاہ: ایہہ ظلم اے جاہلا ایہہ تاں عین خدمت اے۔ اگر کہیں تیں دو تین مہیناں ماں لگ لپٹ کے پہل ویڑھے پر قبضہ کر لیا تب اگلے سال تینوں نہرو پیس پرائز مل جاناں اے۔ اک لکھ روپیہ نقد۔

ہدایت: لاکھ روپیہ جی؟

شاہ: صرف جیندیاں لئی مقرر کریا اے ایہہ پرائز اوہناں نے۔ اگر کہیں مریاں نوں بی مل سکدا تب پہلا نام ہلاکو خاں کا ہوتا تھا اور دوسرا ہٹلر کا۔ پر تیا لے قسمت اگر ہے مقدر ماں تاں۔

ہدایت: ناں جی خدا مجھے تو معاف ہی رکھے اس ریاکاری سے۔

شاہ: ویسے اک بات ہے ہدایت اللہ۔ لوک خوش بہت ایں بھارت سرکار تے جموں کشمیر ماں۔

ہدایت: اور جو خوش نہیں ہیں۔

شاہ: اوہناں نوں خوش کریا ویا اے جیل خانے ماں ڈال کے۔

ہدایت: اور جو پھر بھی خوش نہیں ہیں جی۔

شاہ: اوہ گھس بیٹھیئے ایں۔

ہدایت: گھس بیٹھیئے جی؟

شاہ: کشمیر ماں جنے بھی مسلمان ایں اوہ سارے گھس بیٹھیئے ایں۔

ہدایت: کشمیر میں تو سارے ہی مسلمان ہیں جی۔

شاہ: لے ہے۔ اوئے اوہ اصلی کشمیری تاں نہیں۔

ہدایت: تو پھر اصلی کشمیری کون ہیں جی؟

شاہ: سپاہی۔

ہدایت: سپاہی!

شاہ: چھ ڈویژن فوج کے۔

ہدایت: چھ ڈویژن فوج کے!

شاہ: جونسے چھمب جوڑیاں ماں رہندے تھے۔ چھپن بیٹھیے۔

ہدایت: پتہ نہیں جی آپ کیا کہ رہے ہیں۔ میں جا رہا ہوں سونے۔

شاہ: اوئے بات سن جاہلا۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: پھلاں کی بارش نہیں کرانی؟

ہدات: نہیں جی مجھے نہیں چاہیے ایسی بارش۔

شاہ: ہدایت اللہ۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: تمیں بورچی کا بورچی رہ جاتا ایں ہدایت اللہ پر دھان منتری نہیں بن سکنا۔

ہدایت: مجھے نہیں چاہیے پردھان منتری۔

شاہ: اک تیرے جہا بیوقوف ہمارے سنام ماں ہویا کردا تھا۔

خان:

گُل پھینکے ہیں اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی
اے خانہ برانداز چمن کچھ تو اِدھر بھی

شاہ: اک اور آگئے پھلاں کے بپاری۔ آؤ جی بسم اللہ خاں صاحب۔

خان: السلام علیکم۔

ہدایت: سلام جی استاد صاحب۔

شاہ: خان صاحب ہنیرے سویرے باہر نہ نکلیا کرو جی۔

خان: وہ کیوں شاہ صاحب؟ وہ کیوں؟

شاہ: کہیں لوک آپ پر بی پھل سٹن لگ پڑن۔

خان: اب وہ زمانہ کہاں شاہ صاحب۔ ایک وقت تھا ہم پر بلبلیں نثار ہوتی تھیں۔

شاہ: کیڑیاں پر بلبلاں ہمیشہ تے ای نثار ہندیاں ایں۔

خان: شاہ صاحب۔ کیا زمانہ تھا۔ زری کی اچکن' کمر میں تلوار' سر پہ لنگی' پاؤں میں سلیم شاہی' یہ کالی بھونرا سی مونچھیں' جب آپ کی بھابھی کی ڈولی لیکر چلا۔

شاہ: گھوڑی پر سوار ہوئے تھے؟

خان: عراقی گھوڑی' شاہ صاحب۔

شاہ: لگام کنے پھڑی تھی؟

خان: میرے تایا مرحوم نے۔

شاہ: جدای گھرا پڑ گئے۔ نہیں تاں آپ پر بی پھلاں کا ڈھیر لگ جاتا تھا مشک فُور ماں ملیا جلیا۔

خان: اجی شاہ صاحب بڑی جوانی تھی ......... ایسی جوانی ......... وہ جوانی۔ کیسی جوانی .........

ریاض: یہ کس کی نوجوانی کے تذکرے ہو رہے ہیں۔

شاہ: سب دی سانجھی جوانی کا ذکر ہو رہا ہے آپ بی بوٹ ڈال دیو۔

ریاض: اچھا اچھا۔ میں سمجھا کسی خاص آدمی کی جوانی کا ذکر ہو رہا ہے۔

خان: میری جوانی صاجزادہ صاحب میری....... میری ...... میری جوانی۔

شاہ: ویسے جوانی بہت ہوئی ایں ایتاں پر ...... ایہہ تاں اب ای شکل کھیم کرن جہی ہوئی وی اے' پہلے تاں اچھے ہونے ایں۔ میں کیا خان صاحب!

خان: جی جی۔

شاہ: آپ نوں ایزن ہور صاحب پاتاں بھیج دیئے؟۔ دو ئیں بیٹھ کے ایٹم بم چلایا کرنا۔

خان: توبہ توبہ۔

شاہ: بابا کہندا اے ایٹم بم مار دیو۔ جونسے مسئلے کا حل نظر نہ آوے اوتھے ایٹم بم چلا دیو۔ کیا خیال اے؟

خان: بڑھاپے میں انسان کا دماغ چل جاتا ہے' شاہ صاحب۔

شاہ: بڑا حساب سر چلدا اے جی دماغ صاجزادہ صاحب ..... اوہ اپنے سنام میں مہاشہ رام سرن کے بڑھے کا دماغ پھر گیا اک مرتبہ۔ مہاشہ جی نے اعلان

کریا بزار ماں کھڑ کے ' بئی بھائیا جی کا دماغ پھر گیا اے بڑھاپے کی وجہ تے۔ لوکاں نے پچھیا کیا کردے ایں آپ دے بھائیا جی پاگل پن ماں۔ مہاشہ جی بولے اور تاں کش نہیں کردے راہ چلدیاں کیاں پگاں اتار کر گھر ماں سینکدے رہندے ایں۔

ریاض: بہت مفید انداز میں دماغ چلا بڑے مہاشہ جی کا۔

شاہ: بڑیاں بندیاں کا جد بی دماغ پھردا اے یاں تاں پگاں اتار کے گھر ماں سینکدے ایں..... یا دوسریاں پر ایٹم بم مارن کا مشورہ دندے ایں..... یار ہدایت اللہ۔

ہدایت: ہاں جی۔

شاہ: ا.. لیا نکال کے باورچی خانے ماں تے ' اپنے صاحبزادہ صاحب آئے ایں۔

ریاض: آپ تکلف نہ کیا کیجئے شاہ صاحب۔

شاہ: لیا یار ایتاں کیاں باتاں پر نہ جایا کر۔

ریاض: رہنے دو یار ہدایت اللہ۔

شاہ: اینویں کہندے ایں..... توں لیا تاں سہی۔

ہدایت: کیا لاؤں جی؟

شاہ: اوہ پیڑھی لیا رنگیلی نکال کے صاحبزادہ صاحب نوں اوہدے پر بہائیے۔

ریاض: اوہو میں کچھ اور ہی سمجھا تھا۔

شاہ: لیا جلدی دے کے میرا بیٹا۔

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: مینوں بی اک منٹ لئی معاف کرنا جی۔

خان: کدھر شاہ صاحب کدھر؟

شاہ: ابھی حاضر ہویا جی اک لمحے میں ماں ' آپ جد تک صاحبزادہ صاحب تے بات کرو۔

ریاض: جی جی۔ ضرور۔

خان: پر شاہ صاحب چلے کہاں گئے؟

ریاض: سو کام خان صاحب سو ضرورتیں۔ اندر گئے ہیں شاید باورچی خانے میں۔

ہدایت: یہ دیکھئے جی رنگیلا پیڑھا۔

ریاض: واہ وا۔ بھئی یہ تو بہت ہی خوبصورت ہے ہدایت اللہ۔

ہدایت: یہ جی انہوں نے بھیجا ہے۔ منیر خاں صاحب نے لائل پور سے' ساتھ ہی پیغام بھیجا ہے کہ ............... یہ شاہ صاحب کہاں گئے؟

ریاض: تمہارے پیچھے ہی گئے تھے۔

ہدایت: اندر باورچی خانے میں؟

ریاض: ہاں شاید۔

ہدایت: ادھر تو نہیں آئے جی میرا خیال ہے۔

شاہ: یار ہدایت صبح یاد کرائیں اک چٹھی لکھنی اے کارپوریشن نوں نالی بند ہو رہی اے کئی دناں تے۔

ہدایت: آپ باہر گئے تھے جی؟

شاہ: بدبو جھی آ رہی تھی۔ میں سوچیا مہمان جی ماں کیا سوچدے ہون گے۔ دیکھی رنگیلی پیڑھی صاجزادہ صاحب۔

ریاض: بہت خوبصورت ہے۔

شاہ: یار او انگور تاں نکال صاجزادہ صاحب لئی۔

ریاض: میں تو اب اجازت چاہوں گا شاہ صاحب۔ بلکہ میں کہنے والا ہی تھا۔ کہ.......

شاہ: خان صاحب گڈی چلی جی۔

خان: جی جی۔

شاہ: جلدی اٹھو جی۔ آپ دے اٹھن تک تاں اجکل کے ٹھیکدار قد آدم دیوار اٹھالیندے ایں۔ سارا دے اوئے اپنے استاد نوں۔

ہدایت: بسم اللہ۔

خاں: شکریہ۔ شکریہ۔

ریاض: اچھا شاہ صاحب پھر خدا حافظ۔

ہدایت: خدا حافظ جی استاد صاحب۔

شاہ: بچے ہتھ رکھنا جی ایتاں نوں کھبے پاسے کی نالی ٹلودہ ہوئی پڑی اے۔.......... مبادا ایدھرای رہ جان ہمارے سرپر۔

شاہ: میں کہا بھکھ تاں نئیں لگی ہدایت؟
ہدایت: نہیں جی نیند آ رہی ہے۔
شاہ: چل پھر میرا شیر ڈال لے منجی برانڈے میں ماں پا وافٹ کر کے۔
ہدایت: اچھا جی۔
شاہ: اوہ یار میری بات سنیں پہلے۔
ہدایت: جی۔
شاہ: ڈیوڑھی ماں تے چابی اٹھالئیں۔
ہدایت: چابی جی؟
شاہ: بوہے اوہلے رکھی اے دھیان تے ہتھ ماریں سپ سلوپی دا موسم اے۔
ہدایت: چابی کیسی جی؟
شاہ: صاحبزادہ صاحب کی موٹر کی۔
ہدایت: موٹر کی چابی؟
شاہ: کم تے کم ساڑھے تین سیر کی ہونی ایں۔
ہدایت: آپ نے ان کی موٹر میں سے نکال لی جی۔
شاہ: اب کیا لوڑ اے اوہناں نوں۔ پرسوں بیٹری بدلائی اے اوہناں نے نویں بارہ وولٹ کی۔
ہدایت: لیکن یہ چابی کیوں نکال لی جی آپ نے اپنے دوست کی؟
شاہ: اوئے لوہا نہیں چاہی دا۔
ہدایت: لوہا جی؟
شاہ: تن برچھے بنن گے ایتے' نیلے جھم جھم کر دے بنتو دی اکھ جے۔
ہدایت: یہ آپ نے کیا کیا حضور والا؟
شاہ: اوئے پھل برسوانے ایں کہ نہیں؟
ہدایت: برچھے بن کر پھول کہاں سے آئیں گے جی۔
شاہ: جیدھی شاہ رگ پر برچھے کی چنج رکھیں گا اوہدے گھر کے لوک کھرلیاں پر چڑھ کے پھل برسان گے۔ منتاں کرن گے۔ قصیدے گان گے۔ ترلے کرن گے۔

ہدایت: میں نہیں رہتا جی آپ کے یہاں ....... مجھے نہیں چاہئیں ایسے پھول۔ مجھے نہیں چاہئیں ایسے قصیدے مجھے نہیں چاہیے ایسی زندگی۔

شاہ: اوئے ہدایت اللہ۔ اوئے میری بات تاں سن ...... اوئے ٹھہر تاں سہی۔ ہدایت اللہ۔ باہر نہ جائیں۔ باہر ہنیرا اے۔ موری رکی وی اے۔ کارپوریشن ستی وی اے۔ چور جاگ رہے ایں۔ پچھل برسوان دا چانس نہ گنوا ظالما ...... نہ گنوا....... میری بات تاں سن۔ ٹھہر تاں سہی ....... رک تاں سہی...... اپنی تنخواہ تاں لیندا جا...... ہدایت اللہ ہدایت اللہ۔

(فیڈ آؤٹ)

(ہتھوڑا چلنے اور ریتی لگنے کی آواز)

شاہ: ہتھ جما کے ریتی لگا تو جوان آدمی ایں صحت مند۔

سلیمان: بہت اچھا حضور والا۔

شاہ: جس کم ماں ہتھ ڈالئے سلیمان اوہنوں برے کے گھر تک پہنچا کے واپس مڑیئے' سمجھیاں ایں سمجھیا۔

سلیمان: میں تو حضور جان لڑا دیتا ہوں۔ مالک کی خاطر قربان ہو جاتا ہوں۔

شاہ: ہاکن تاں کنے برچھے بنے ایں۔

سلیمان: برچھے تو ہیں جناب والا تین اور کلماڑی ہے ایک۔

شاہ: تیرے ہتھ ماں کیا اے ایس وقت۔

سلیمان: ریتی لگا رہا ہوں بڑے چاقو کو حضور والا۔

شاہ: چھوٹے چاقو کنے بنے ایں کمائی دار۔

سلیمان: پانچ۔

شاہ: ادب تے بات کریا کر' کیا تھادے کے بچ کا ہنہ میرے متھے ماں ماریا اے بگانواں۔

سلیمان: بہت بہتر جناب۔

شاہ: تیں ملازم ایں میرا' کوئی افسر نہیں' سمجھیا۔

سلیمان: بہت خوب۔

شاہ: افسراں نوں تاں حق ہویا کردا اے جیدھی چاہن بے ادبی کرن' جنوں چاہن دبکا مارن' اوہناں نوں تنخواہ ای ایس بات کی ملیا کردی اے۔ تیں ملازم ہو کے ایہہ محاورہ کہاں تے سکھیا اوئے۔

سلیمان: جن کے یہاں میں پہلے ملازم تھا حضور انور وہ لوگ مجھے ٹوکتے نہیں تھے۔ آپ شاہ صاحب ہیں بندہ نواز ہیں۔ قبلہ و کعبہ ہیں ........

شاہ: ہا محاورے جہے تاں برتیں اگے تے میرے سامنے۔ خوشامدی کسے تھاں کا۔ تینوں معلوم نئیں خوشامد تے مغلیہ خاندان کیاں جڑاں کھو کھلیاں فرمادتیاں سی۔

سلیمان: مجھے معلوم ہے جی سب کچھ۔

شاہ: تیتے پہلے جو نسا میرا ملازم تھا.........

سلیمان: ہدایت اللہ صاحب؟۔

شاہ: کدے اکھ ماں ڈالیا نئیں اڑکدا تھا۔ ہاں جی تے بکھ اوہنے کدے بات نئیں تھی کری۔

سلیمان: کوئی بے چارا دبو آدمی ہو گا جی۔

شاہ: ریتی لگا ریتی؟

سلیمان: آپ نے خود ہی تو باتوں کا سلسلہ شروع فرمایا ہے جی۔

شاہ: اب میں خود ای بند فرما رہا ایں۔

(بتھوڑا لگے ریتی چلے)

سلیمان: وہ جی آپ نے ایڈوانس کا ذکر فرمایا تھا کہ بیس تاریخ کو دس روپے دوں گا۔

شاہ: بیہ کوئی لنگھ تاں نئیں گئی۔ ابھی تاں پڑے ایں ڈھائی تن گھنٹے۔

سلیمان: مجھے ضرورت تھی جناب والا۔

شاہ: تیری ضرورت نوں میری ضرورت کھا گئی۔

سلیمان: کیا فرمایا جناب والا۔

شاہ: کم پر نگہ رکھ کم پر۔

سلیمان: لیکن یہ جناب نے بات کیا کہی۔

شاہ: سلیمان۔

سلیمان: جی بندہ نواز۔

شاہ: تیرا میرا گذارا مشکل ای ہوتا ایں۔

سلیمان: نہیں جناب یہ آپ کیا فرما رہے ہیں۔ میں تو خادم ہوں حضور والا کا۔

شاہ: اپنے پہلے مالکاں کی نوکری تیں کاہتے چھڈی تھی؟

سلیمان: مجبوری کے تحت شاہ صاحب قبلہ ...... وہ پہلی کے بجائے تین تاریخ کو تنخواہ دیتے تھے۔

شاہ: تن ماں اور پہلی ماں کیا فرق اے بے ایماناں۔

سلیمان: یہ آپ نے کیا لفظ بولا۔

شاہ: میں کہا تن ماں اور پہلی ماں کیا فرق اے سلیماناں۔

سلیمان: میں کچھ اور ہی سمجھا تھا قبلہ و کعبہ۔

شاہ: اینویں نا خواہ مخواہ تے لفظاں کی دم پکڑ کے بیٹھ جایا کر۔ اوئے تیں ادبی محفلاں ماں بحث تاں نئیں کردا رہاؤ راے پر؟

سلیمان: میں تو ان پڑھ انسان ہوں حضور انور۔

شاہ: اوئے بحث کرن ماں کونسے عالم فاضل ہون کی لوڑ پڑدی اے۔ اینویں اک دو چنجاں ای کرنیاں ہندیاں ایں گھڑی دو گھڑی۔

سلیمان: شاہ صاحب جی۔

شاہ: ہاں۔

سلیمان: وہ حضور آپ نے اپنے پہلے ملازم کو کیوں نکال دیا؟

شاہ: چور تھا بے ہدیتا۔

سلیمان: بس حضور ایسے لوگوں نے نوکری کے پیشے کو بدنام کیا ہے۔

شاہ: اک تاں گٹ گھڑی لے گیا چرا کے میری جو نسی میں چین تے لیایا تھا۔ اک لے گیا میرا اینڈی پن۔ ستاسی روپئے تھے بڑی ڈکشنری ماں اوہ لے گیا نکال کے۔

سلیمان: آپ نے تھانے اطلاع نہیں کروائی؟

شاہ: میرا دل نرم اے نوکراں کے معاملے ماں خاص طور پر۔ سوچیا ہتھکڑی لگے گی ذلیل و خوار ہوئے گا۔ اوہدی بے عزتی ہووے گی تاں میری پہلے ہو گی۔

سلیمان: آپ تو بہت ہی نرم دل انسان معلوم ہوتے ہیں قبلہ۔ دس کے بجائے پندرہ ایڈوانس دے دیجئے۔

شاہ: دیکھ تاں سہی تیری کیا سیوا کردا ایں۔ ہاریتی رکھ دے ہتھ تے اور روٹی لگا۔

سلیمان: روٹی تو نہیں ہے آج۔
شاہ: کیوں' پکائی نہیں؟
سلیمان: آپ نے خود ہی تو فرمایا تھا کہ آج روٹی پکانے کی ضرورت نہیں۔
شاہ: اور کل کی تھی جو نسی!
سلیمان: وہ تو میرے جوگی تھی صرف میں نے کھالی۔
شاہ: تیں میتے پچھے بغیر کاتے کھائی اوئے؟
سلیمان: انسان کو زندہ بھی تو رہنا ہے حضور والا۔
شاہ: سلیمان!
سلیمان: آپ نے فرمایا تھا کہ پہلے چاقو اور برچھے تیار کرنا پھر کسی اور کام کو ہاتھ لگانا۔
شاہ: سلیمان۔
سلیمان: آپ کے یہاں کا کام بہت مشکل ہے جناب والا۔
خان: مشکل ہے بہت مشکل چاہت کا بھلا دینا۔
شاہ: بابرچھیاں پر ترپال ڈال دے جھپاک دے کے...... آؤ جی خان صاحب۔
خان: ہدایت اللہ ......... ہدایت اللہ۔
شاہ: کینوں واجاں مار رہے او جی خان صاحب بسم اللہ تاں کرو۔ آجاؤ۔
خان: السلام علیکم حضور والا۔
شاہ: وعلیکم السلام۔ ہاموڑھا لگا جی خان صاحب لئی سلیمان۔
خان: سلیمان۔
شاہ: سلام کر خان صاحب نوں۔ بے سہارا اور مفلس جے انسان ایں پھیر بی میرے دوست ایں۔
سلیمان: السلام علیکم خان صاحب؟
شاہ: اوئے ہتھ کاتے اگے بڑھائی جا رہا ایں انٹرڈیوس کیا گھوڑیا۔ سلام کر کے کھونجے ماں کھڑجا آرام تے۔
بھابھی: بھائی صاحب' بھائی صاحب!
ریاض: شاہ جی...... حضور شاہ صاحب۔
رشید: میں نے کہا قبلہ شاہ صاحب۔

شاہ: تن بلانواں اک ساتھ کدھرتے آٹپکیاں........

ریاض: شاہ صاحب جناب شاہ صاحب!

شاہ: سلیمان ہمارے گھرماں خاطرمدارت کارواج نہیں ویسے زبانی ٹہل بہت کری دی اے۔ ذہن میں رکھیں ....... آؤ جی مہربانو لنگھ آؤ اگے...... آؤ بھابھی صاحب الحمد اللہ جو ہماری یاد بی آئی پائی پرانی آپ نوں۔

بھابھی: آپ بہت آتے ہیں ہمارے یہاں۔

شاہ: اوہ جی کیا عرض کروں۔ بہہ جاؤ صاجزادہ صاحب ہا کری پکڑ لوؤ جی بیگ صاحب۔

رشید: شکریہ۔ شکریہ۔

شاہ: بس کماں کاراں ماں بہل نہیں لگدی۔ جالیا ہئی سلیمان ........ ایہہ میرے جگری یار ایں سارے۔

سلیمان: بجا ارشاد فرمایا۔

بھابھی: یہ کون ہے بھائی صاحب!

شاہ: نوکر اے جی۔ نواں رکھیا اے۔

ریاض: ہدایت اللہ کا کچھ پتہ نہیں چلا؟۔

شاہ: کوئی خبر نہیں ملی جی بے ہدیتے کی۔ بے وفا انسان تھا بیگ صاحب۔

بیگ: بے وفا تو نہیں لگتا تھا چہرے سے۔

بھابھی: ایسا آدمی تو آپ کو ڈھونڈے سے نہیں ملے گا بھائی صاحب!

شاہ: اوہدیاں عادتاں بگڑ گئیاں تھیں جی بھابھی صاحب ........ شری راج گوپال اچاری صاحب کی طراں سوچن لگ گیا تھا۔

ریاض: یہ آپ خرابی سمجھتے ہیں شاہ صاحب!

شاہ: خرابی جہی خرابی جی۔ میرا گھر اے بھارت کا نمونہ' ایدھے ماں اچاری جی جیسے لوکاں کی گنجائش نہیں۔ ہم نوں تاں قید وغیرہ کرن کا زیادہ شوق اے جی۔ اک کوٹھڑی رکھی دی اے ایس کم لئی۔

بیگ: کوٹھڑی۔ آپ نے؟

شاہ: اوہدر شیخ عبداللہ صاحب نوں قید کریا دیا اے' ایدھر ہماری کوٹھری خالی

اے۔ کم تے کم اک ادھا بندا تاں ہم نوں بی قید کر کے رکھنا چاہی دا اے۔ ہمارے گھر ماں بی جمہوریت رہندی اے۔

بھابھی: جمہوریت!

شاہ: اوس کھونجے ماں رہندی اے جی اکھاں تے انھی 'کناں تے بولی' بو بہت ماردی اے۔

بھابھی: وہ گھونس ہو گی اندھی بدبودار۔

شاہ: پہلاں اوہنوں پچھوندر کیندے تھے' اجکل اوہدا ناں بدلیا وئیا اے۔

بیگ: نام بدلا ہوا ہے!

شاہ: اوہنوں بھارتی جمہوریت کہی دا اے جی اجکل۔ انھی تاں نہیں زیادہ' ویسے بدبو بہت ماردی اے جی۔

سلیمان: یہ لے آیا حضور والا بوتلیں۔

خان: سوڈا واٹر سوڈا واٹر

سلیمان: گلاس لاؤں یا وہ اپنا کیا نام............

بھابھی: گلاسوں کی کیا ضرورت ہے۔

ریاض: اب تو ڈائرکٹ بوتل ہی سے پیتے ہیں..... ادھر لاؤ......

بیگ: وہ تنکے نہیں لائے ساتھ۔

شاہ: پیو جی پیو میرے منہ کی طرف کیا جھاک رہے او۔

سلیمان: آپ کے لئے بھی ہے جی اناس کی بوتل۔

شاہ: میرے تاں ساہ ماں تکلیف اے۔

بھابھی: ہائے خدا نخواستہ وہ کیوں؟

شاہ: پہلاں تاں آ رہا تھا ٹھیک ٹھاک!

خان: لیٹ جائیں شاہ صاحب لیٹ جائیں۔

ریاض: شاہ صاحب ہدایت اللہ کو میں تاں ڈھونڈ کے لاؤں کہیں سے؟

شاہ: رہن دئیو جی دفع کرو۔

سلیمان: اب اس کی ضرورت نہیں رہی قبلہ و کعبہ۔ اب میں جو خدمت کے لئے حاضر ہو گیا ہوں۔

بیگ: تم تو بھئی مجھے کچھ ٹھیک آدمی نہیں دکھائی دیتے۔

سلیمان: ہو نہہ ہو نہہ......... دفع دور......... ہو......... کدھر گھسی آرہی ہے۔

بھابھی: کیا ہے بھئی۔ کیا ہوا سلیمان۔

سلیمان: وہ حضور بچھیا ہے ساتھ والوں کی، گلی میں کھلی چھوڑ دیتے ہیں۔

شاہ: بچھی اے!

سلیمان: جی جناب۔

شاہ: گاں کی!

بھابھی: ہائے تو اور کس کی ہو گی۔

شاہ: خبردار جو انیوں باہر نکالیا۔ ایہہ تاں بے بے صاحب کی لڑکی اے۔

بھابھی: بے بے صاحب کونسے؟

شاہ: آپ سن دے نہیں بھارتی ریڈیو جونسا آجکل بتلایا کردا اے بئی ہندوستانی پاکستانی اکو ای چیز ایں۔ اک تہذیب اک تمدن۔ اکو ماں کے جائے۔ اکو خون۔ گئو ماجد اوہناں کی ماتا اے تاں ہماری بے بے بھی آپے ای ہوی کہ نہیں آجا بمن صاحب بچھی لنگھ آکڑے۔

بھابھی: اور یہ جو جموں اور کشمیر میں نہتے طالبعلموں پر گولیاں پر گولیاں چلا رہے ہیں۔

شاہ: اک تہذیب اک تمدن ماں جایاں کی لڑی ماں پرون کی خاطر۔ اگلے زمانے میں جونسا اک لڑی ماں پرون کا رواج تھا آجکل بھارت نے اوہنوں ماڈرنائز کریا وئیا اے گولیاں ماں پرون تے۔ گولی شتابی پروندی اے صاحبزادہ صاحب۔

ریاض: کوئی بات نہیں شاہ صاحب ہماری خاموشی میں بھی اک معنی پوشیدہ ہے۔ آپ دیکھتے رہیئے۔

شاہ: چھ ستمبر نوں بھارت نے لہور پر جونسا حملہ کریا تھا اوہ بی تاں اک تہذیب اور اک تمدن اور بھرانوں بھراتے ملن دی خاطر کریا تھا۔ پچی تیہ ہزار بندا مروا یا جی اوہناں نے ایسی نیک کم نوں پھیلان دی خاطر۔

بھابھی: ہم خوب سمجھتے ہیں بھائی صاحب اس نیک کام کو آپ اس کی وضاحت سے

ہمیں معاف ہی رکھیں۔

شاہ: پرسوں جلندھر کا ریڈوا بتا رہا تھا ہی محمد بن قاسم ہمارا بھائی تھا۔ راجہ داہرنوں ملن کی خاطر آیا۔ لوکاں نوں خدا خبر کیا ہویا اوہدے نال یدھ شروع کردتا۔ اک خدا نوں ہم من دے تھے اک خدا نوں محمود من دا تھا۔ اک لنگوٹی ہم بنھ دے تھے اک لنگوٹی بابر بنھ دا تھا۔ جو نسار نگ احمد شاہ ابدالی کا تھا وہی پھٹری ہماری تھی۔ قائداعظم ہمارے بھی لیڈر تھے آپ دے بی۔ جنی دولت برلیاں ٹاٹیاں نے بنائی او قدر آپ نوں حصہ دلوایا۔ ۱۸۵۷ء کی جنگ آزادی ماں جنے مسلمان شہید کروائے اونے ای ہم نے انگریز مروائے۔ فرق کیا رہ گیا۔ اک مک بھائی کے بھائی۔ اوہی تہذیب اوہی تمدن۔ اک چھ ستمبرنوں آپ پر حملہ کیا کریا آپ تاں نراض ای ہو گئے۔

ریاض: آپ کا کیا خیال ہے۔ اب بھارت نے اپنی جنگی تیاریاں کم کرلی ہیں پاکستان کے خلاف۔

شاہ: میں کہیا صاحبزادہ صاحب آپ نے اک مرتبہ فرمایا تھا آپ پالوہا پڑیا اے پرانی دیگ کا۔

بیگ: وہ تو میں نے بھجوا دیا تھا آپ کو۔

شاہ: من ڈیڑھ من اور پڑیا ہووے کسے کھونجے کھانجے ماں؟

بیگ: جی بہت، جتنا آپ چاہیں۔

شاہ: سلیمان نوں بھیجاں آپ کے ساتھ؟

بیگ: اب! اس وقت؟

شاہ: صبح سہی۔

بھابھی: میں نے کہا ریاض میاں آپ ابھی بیٹھیں گے کچھ دیر۔

ریاض: جی نہیں میں تو کتنی دیر سے چابیاں گھما رہا ہوں انگلی میں۔

سلیمان: یہ باباجی تو سو گئے حضور میرے خیال میں۔

خان: کون بابا۔ ہیں۔ کس کو کہا بابا۔ نالائق گدھے پڑھ کے تو دکھا لمبی بحر کا ایک شعر یا پھر سن مجھ سے۔

شاہ: پھر سہی، پھر سہی خان صاحب۔ ایہہ تاں نالائق اے بیوقوف جی۔

ریاض: چلئے خان صاحب معاف کر دیجئے۔ آیئے بیگم صاحب..... اچھا شاہ صاحب۔
بھابھی: اچھا بھائی صاحب خدا حافظ۔
بیگ: خدا حافظ شاہ صاحب۔
شاہ: خدا حافظ جی اللہ کے حوالے ........ خان صاحب نوں جوان ای لے جاؤ جی ہمارا بیڑھا لنگھن تے پہلے بڑھاپا آجائے۔
شاہ: اوئے تینوں کنے کہا تھا بوتلاں لیان لئی۔
سلیمان: آپ نے خود ہی فرمایا تھا۔ میں تو آندھی کی طرح گیا اور بگولے کی طرح آیا حضور والا۔
شاہ: اوہ نکال ریتی اور ہتھوڑی۔
سلیمان: بہت اچھا قبلہ ابھی لیجئے۔
شاہ: ایہہ تمام خرچ بوتلاں وغیرہ کا آٹے ماں تے نکالنا ایں سمجھیا کہ نہیں۔
سلیمان: بجا ارشاد فرمایا سب نکل آئے گا حضور والا۔
ہدایت: السلام علیکم جی۔
شاہ: وعلیکم السلام کیا حال ہے بھئی ......... نکل جا ایسے وقت میرے گھر تے کھڑیا کھڑیا۔
ہدایت: میں تو سلام کرنے حاضر ہوا ہوں جی۔
شاہ: میریاں اکھاں تے دور ہو جانیا اے نئیں۔
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: سلیمان اینوں دھکے مار کے باہر نکال دے۔
سلیمان: بہت بہتر۔ حضور۔ چلو میاں۔
ہدایت: آپ کی طبیعت کیسی ہے جی؟
شاہ: تینوں کیا میری طبیعت تے۔ میں چاہے مراں چاہے جیاں تیری بلا تے۔ باہر نکل جا پر توں ایسے وقت۔
ہدایت: ابھی چلا جاتا ہوں جی۔
شاہ: آیا کا ہتے ایں مردود بوتھی لے کے۔
ہدایت: آپ کی یاد آئی تو۔ مجھ سے رہا نہ گیا جی۔

شاہ: اجکل کیدھے ساتھ لگیا ویّا ایں؟

ہدایت: کسی کے ساتھ بھی نہیں جی۔

شاہ: کہاں رہندا ایں؟

ہدایت: داتا دربار جی۔

شاہ: اور روٹی وغیرہ؟

ہدایت: بھنڈارا مل جاتا ہے جی۔

شاہ: میتے تاں تیں ای اچھا رہا۔ اج دوسرا وقت لگ رہا اے بھکھے بھانے نوں۔

ہدایت: میں کچھ زردہ آپ کے لئے لایا تھا جی۔

شاہ: جا اوئے تھالی لیا نکال کے۔

سلیمان: ابھی حضور ایک منٹ میں۔

شاہ: دھوتے دے رومال ماں بھیاویّا زردہ یاں کیں......

ہدایت: نیا خریدا ہے جی بالکل۔

شاہ: پیسے کہاں تے لئے اوئے؟

ہدایت: غبارے بیچتا ہوں جی۔ بچوں کے لئے دربار پر۔

شاہ: بانگا ریتی اےس بلم نوں چاولوں کی پوٹلی اک طرف رکھ کے۔

ہدایت: یہ آپ کیا کر رہے ہیں میرے آقا کچھ تو خدا کا خوف کیجئے۔

سلیمان: یہ لیجئے تھالی قبلہ و کعبہ۔

شاہ: ڈال لے ایدے ماں اور اس پر اپنی رومال رکھ کے اندر لے جا۔

ہدایت: ان ہتھیاروں پر کتنی رقم لگا دی آپ نے؟

شاہ: ییہاں گھٹ دو سے لگے ایں۔ پہلی نوں اگلی تنخواہ بھی ایتاں پہ لگا دینی اے ساری۔

ہدایت: اور کھانے پینے کے لئے میرے آقا؟

شاہ: آٹا منگ لیاندے ایں روز کا روز میں اور سلیمان۔

ہدایت: آپ میں کیوں ہلا کو اور ہٹلر کا خون آگیا ہے میرے آقا۔ کس لئے آپ کا دماغ چل نکلا ہے۔ کیوں آپ اس قدر ظلم پر اتر آئے ہیں۔

شاہ: میتے کیا پچھدا اے۔ میرے گورو بھارت تے جا کے پچھ آتاں کھڑا اے دو

قدماں پر۔ لگا رہا اے کہ نئیں سارا تانواں ہتھیاراں پر۔ ڈوب رہا ہے کہ نئیں ساری رقم گولہ و بارود پر۔ اوہتے نئیں پچھدا میرے کھیڑے پڑیا رہندا اے۔

ہدایت: جہاں راج پاٹ پر مورکھ ٹولہ ہو گا میرے آقا وہاں یہی کچھ ہو گا۔ جنتا بھوکی ہو اناج کی قلت ہو.....

شاہ: کری تاں مور کھاں جئی بات خود۔ بھارت تاں آٹے دال کا کھاتا ڈھکو سلا اے۔ ننگا پیٹ بجا کے باہر کیاں ملکاں تے آٹا لے لیا۔ آٹے کا خرچ بچا کے اوس رقم کے ہتھیار بنا لئے۔ ان پائی بچ کے گولہ و بارود خرید لیا۔ بھکاپن کی صدا لگان والے توں دا تا ایہہ کدے نئیں پچھدا۔ اوئے فریبی بھکاریا مگاں کی فیکٹریاں تیں لگا دیں۔ ایٹم بم کے کارخانے تیں گڈیں۔ گوانڈھیاں پر دھاڑے تیں ماریں۔ تیں کدھر کا بھکھا ایں اوئے۔

ہدایت: لیکن حضور آپ تو۔

شاہ: میں ایہہ حکمت اوتے ای سکھی اے۔ گوانڈھیاں کے کوٹھے میں اوہدا تاں لے کے ای ڈھانے ایں۔ ہاشمیاں کا بوتھا لوہنا اے مشالاں بال کے۔ چھوئیاں چلا کے۔ پٹا کے چھڈ کے۔ تیں مینوں سمجھیا کیا اے۔ میں ہاشمیاں نوں سکھ تے لین نئیں دینا۔

ہدایت: آپ کے اردگرد ہتھیاروں کا یہ انبار دیکھ کر مجھے اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آتا میرے آقا۔

شاہ: ابھی تاں اکھاں پر ای یقین نئیں آندا اگے اگے دیکھ کناں پر بھی یقین اٹھ جاتا ایں تیرا۔ سلیمان گدڑی اتار میری گلی پر تے۔

سلیمان: بہت بہتر حضور۔

شاہ: اور جھولی ڈال گلے ماں۔

سلیمان: ڈال لی قبلہ و کعبہ۔

شاہ: میری جھولی مینوں پکڑا کوڈیاں والی۔

سلیمان: یہ لیجئے جناب عالی!

شاہ: کھونڈی پکڑا اور پکڑا اپنا سوٹا۔

سلیمان: یہ رہی آپ کی چھڑی۔

شاہ: اٹھا منہ شمال کی طرف۔

سلیمان: ہے داتا نذر مولا نیاز حسین۔ ایک چٹکی آٹے کا سوال ہے۔ بھوک سے تن لاغر بدن پامال ہے۔ جو دے اس کا بھلا جو نہ دے اس کا بھی بھلا۔

شاہ: ایک چٹکی آٹا بابالو کو ایک مٹھی گندم فاری۔ بھکے پیاں تے پیساں کے خزانے لٹو۔ دس جنے کی لاٹھی ایک جنے کا بوجھ بابالو کو۔ ہمارے آٹے کا خرچ اٹھاؤ اور جوگیاں ملنگاں کیاں کراماتاں دیکھو۔ آٹا بابالو کو آٹا۔ گندم بابالو کو فاری۔

کبیرا کھڑا بزار ماں مانگے سب کی خیر
ناں کاہو سے دوستی ناں کاہو سے بیر

(فیڈ آؤٹ)

سلیمان: (گا رہا ہے)

ارے تیرے من چلے کا سودا ہے کھٹا اور مٹھا

تیرے من چلے کا سودا ہے

کنجڑے کی سی ہاٹ ہے دنیا جنس ہے ساری کھٹی

میٹھی چاہے میٹھی لے لے کھٹی چاہے کھٹی

تیرے من چلے کا سودا ہے

خان: بھئی واہ........ واہ واہ سبحان اللہ۔ ہدایت اللہ تم تو خوب نکلے میاں، تم نے تو استاد کا نام........ ارے کون ہو تم..........

سلیمان: میں سلیمان ہوں حضور والا۔ آپ کا خادم

خان: ارے تو ابھی تک یہیں بر اجمان ہے؟

سلیمان: آیئے باباجی بیٹھیے تشریف رکھیے۔

خان: پھر سے بابا کہا تو لکڑی ماروں گا۔ آیا بابا کا بچہ بن کر۔

سلیمان: آپ کی عزت مقصود ہے قبلہ۔

خان: رہنے دے میں نہیں کرواتا تجھ سے عزت۔

رشید: ارے بھئی کہاں ہیں شاہ صاحب... حاضر ہو سکتا ہوں کیا؟

سلیمان: آیئے حضور تشریف لایئے قبلہ و کعبہ جناب مکرم۔

رشید: السلام علیکم۔

خان: وعلیکم السلام۔

رشید: ارے یہاں تو خان صاحب تشریف فرما ہیں۔ کہیئے حضور مزاج گرامی!

خان: اللہ کا شکر ہے بیگ صاحب۔

رشید: کیوں بے چھوکرے شاہ صاحب کدھر ہیں۔ دفتر سے اب تک نہیں پہنچے؟

سلیمان: کسی ضروری کام سے اٹک گئے ہوں گے۔ آپ تشریف رکھئے بس اب

آتے ہی ہوں گے۔

خان: باتیں دیکھو کیا بڑھ بڑھ کے بناتا ہے۔

سلیمان: کہیئے حضور آپ کے لئے گرم لاؤں یا ٹھنڈا؟

رشید: نہیں بھئی تکلف کی کوئی ضرورت نہیں۔

سلیمان: غریب خانے کو اپنا گھر ہی سمجھئے قبلہ۔

خان: ابے جا آیا بڑا اس گھر کو اپنا بتانے والا۔ ایک دوں۔

رشید: اجی نہیں خان صاحب یوں نہیں جھلاتے۔ بچہ ہے۔

خان: شکل دیکھو بچے کی۔ بڑا نا ہنجار ہے یہ۔

سلیمان: میں تو خادم ہوں جناب' غلام ہوں آپ لوگوں کا۔

خان: چپ رہ۔

بیگم: بھائی صاحب......... بھائی صاحب۔

ریاض: سلیمان......... سلیمان..........

رشید: آجائیے آجائیے........... اندر آجائیے۔

بیگم اور ریاض: السلام علیکم۔

رشید اور خان: وعلیکم السلام......

رشید: وہ جن کا روئے روشن دیکھنے آپ آئے ہیں' ان کا انتظار ہم بھی کر رہے ہیں۔

بیگم: ہائے تو بھائی صاحب نہیں ہیں کیا؟

سلیمان: ابھی دفتر سے تشریف نہیں لائے بیگم صاحب۔

بیگم: تم اچھے ہو میاں؟ کیا نام ہے تمہارا؟

سلیمان: جی اچھا ہوں۔ اس کی مہربانی ہے' عنایت ہے۔ سلیمان میرا نام ہے۔

ریاض: شاہ صاحب نے اتنی دیر تو پہلے کبھی نہیں کی تھی۔

خان: اب یہ جو آگیا ہے۔ اب ان کا دل گھر میں آنے کو کیوں چاہے گا بھلا۔

رشید: خان صاحب تو آج اس سلیمان کے پیچھے ہاتھ دھو کے پڑ گئے ہیں۔

بیگم: (سرگوشی) یہ ہے ہی ایسا منحوس۔

ریاض: کہو میاں خوش تو ہو یہاں؟

سلیمان: جی جناب عالی۔
ریاض: شاہ صاحب کے ساتھ دل مل گیا ہے تمہارا؟
سلیمان: جی ہاں آدھا تو مل گیا ہے۔
بیگم: آدھا؟ آدھا کیوں ملا سلیمان؟
سلیمان: ابھی آدھی تنخواہ ملی ہے بیگم صاحب۔
رشید: یہ بھی خوب رہی۔
سلیمان: ٹائم ہی ایسا جا رہا ہے۔ حضور۔ کرتے کی بدیا ہے۔
ہدایت: (گھبراہٹ) سلیمان۔ سلیمان...... بستر لگاؤ جلدی سے۔
ریاض اور رشید: شاہ صاحب
بیگم: بھائی صاحب........ بھائی صاحب کو کیا ہوا ہدایت اللہ۔
ہدایت: ٹکر ہو گئی موٹر سے۔
خان: کس کی ٹکر۔ کونسی ٹکر۔ کیسی ٹکر۔
ہدایت: کوئی فکر کی بات نہیں بے ہوشی ہے صرف۔
بیگم: بھائی صاحب........ بھائی صاحب......... ہائے خدایا کچھ بولیئے تو سہی۔
ہدایت: آپ انہیں بلائیں نہیں جی۔
سلیمان: ٹیکسی میں لائے ہو یا رکشا میں؟
ہدایت: کندھے پر اٹھا کر لایا ہوں اپنے آقا کو...... کچھ دودھ ہو گا گھر پر؟
سلیمان: تھوڑا سا تھا بندہ نواز۔
ہدایت: ذرا گرم کر کے جلدی سے لاؤ۔
سلیمان: اوہ تو میں نے پی لیا۔
بیگم: کیا کیا!
سلیمان: بیگم صاحب کچھ طبیعت گھبرا سی رہی تھی ضعف سا محسوس کیا اس عاجز نے۔
رشید: بھئی تم کمال کے نوکر ہو۔
ریاض: پیچھے تو ہٹو۔ ہوا تو چھوڑو۔
سلیمان: بہت اچھا حضور والا۔
بیگم: لیکن یہ سب کچھ ہوا کیسے؟ کہاں ہوئی ان کی ٹکر؟ کون تھا کمبخت.....؟

ہدایت: میں تو غبارے بیچ رہا تھا جی مزنگ چنگی کے پاس جب ایک دھماکا سا ہوا۔ لوگ ادھر بھاگے پھر مجمع اکٹھا ہو گیا۔ میں بھی وہاں پہنچا۔ تو کیا دیکھتا ہوں شاہ صاحب بے ہوش پڑے ہیں۔ اور دھکا دے کر گرانے والی کار غائب ہو چکی ہے۔

ریاض: تم نے اس کا پیچھا کیا ہوتا۔ سنتری کو بتایا ہوتا۔

ہدایت: سنتری بیچارا تو ٹوپ اتار کر جلدی جلدی ان کی ٹانگیں دبا رہا تھا...... تلوے مسل رہا تھا۔

بیگم: کون تھا ایسا بد بخت؟

ہدایت: اب کیا خبر جی اتنا لاہور بھرا پڑا ہے۔

خان: ہائے میرے شاہ صاحب۔ ہائے میرے جگری دوست۔

ہدایت: وہ تو خیریت گذری ایک ڈاکٹر صاحب کا ادھر گذر ہوا۔ انہوں نے موٹر روک کے اپنا بیگ نکالا۔ ٹونٹی لگا کر انہیں دیکھا بھالا اور مجھ سے کہا شکر کرو تمہارے آقا ٹھیک ٹھاک ہیں۔ صرف شاک پہنچا ہے۔ میں تو اپنے غباروں کا ڈھانگا وہیں چھوڑ انہیں کندھے پر لاد کے یہاں پہنچا ہوں۔ دعا کریں جی انہیں ہوش آجائے۔

رشید: اللہ فضل کرے گا تم گھبراؤ نہیں ہدایت اللہ۔

شاہ: ہدایت...... ہدایت..........

ہدایت: میرا نام لیا میرے آقا نے۔

سلیمان: میں ہوں حضور والا سلیمان۔ جناب عالی۔

ہدایت: آپ ان پر نگاہ رکھیں جی میں ابھی بھاگ کر بلے کے یہاں سے دودھ لایا۔

بیگم: ہائے خدایا بھائی صاحب کو تو کچھ نہ ہو۔ ریاض میاں تم آغا صاحب کو بلا لاؤ جلدی سے۔

شاہ: ہا کون اے میرے پر جھکیا ویا

بیگم: میں ہوں بھائی صاحب......... میں۔

شاہ: بھابھی صاحب ایں۔

بیگم: جی۔ میں....... پوری آنکھیں تو کھول کر دیکھیے۔

ریاض: کیا حال ہے شاہ صاحب ....... یہ میاں صاحب ہیں آپ کے سامنے۔
شاہ: کیا حال اے جی خریت تے تاں ایں سارے صاحب۔
خان: الحمد اللہ۔ الحمد اللہ۔

داغ کل تک تو دعا آپ کی مقبول نہ تھی
آج منہ مانگی مراد آپ نے پائی کیونکر

شاہ: میری جتی گئی جی ........... صاحبزادہ صاحب منجے نیچے دھیان مارنا جی۔
بیگم: دفع دور۔ لعنت بھیجئے جوتی پر ....... خدا نے آپ کی جان بچائی یہ کیا کم ہے۔ آپ نے ہوش میں آتے ہی جوتی کی تفتیش شروع کردی۔
شاہ: نویں تھی جی بالکل۔
رشید: نئی تھی تو کیا ہوا شاہ صاحب' اور آجائیں گے جوتے۔ آپ آرام کیجئے۔
شاہ: نری کی جتی تھی قاسم علی کے ہتھ کی بنائی وی۔
ریاض: افوہ۔ آپ ہوش میں آتے ہی کس وہم میں پڑ گئے۔ شاہ صاحب۔
شاہ: چھ ستمبر نوں جد ہندوستان نے پاکستان پر حملہ کریا تب خریدی تھی میں' شام کے پنج بجے۔ چار منگ رہا تھا تاں پر سودا نکیا۔ ڈوڑھ تاں میں نقد دیا اوس نوں باقیاں کا ادھار کریا۔ پچاہ پیسے تاں خیر اوہنے دبلی دی رقم سمجھ کے ایسے ای چھڈ دینے ایں' اک آنے کا تاں دیندار پھر بی رہا اور جتی پاس نہیں رہی۔
بیگم: یہ رقم میں ادا کردوں گی ساری کی ساری آپ آرام سے لیٹے رہیں۔
شاہ: اوئے ہا میرا گوڈا دبائیں پولے جیہے۔
سلیمان: خادم ہوں حضور کا' نوکر ہوں' ملازم ہوں' گستاخی نہیں کر سکتا لیکن مجھے آپ نے کھانا پکانے اور آٹا مانگنے پر ملازم رکھا ہے حضور' گھٹنا دبانے پر نہیں۔
خان: میں دباؤں گا۔ میں دباؤں گا۔ اپنے یار کے پاؤں میں دباؤں گا۔
شاہ: ناں ناں خاں صاحب کا ہتے گنہگار فرماندے او ...... میں کہا جی مینوں یہاں پنچایا کس نے؟
ریاض: آپ کو ہدایت اللہ اٹھا کر لایا ہے۔

شاہ: کدھرا ے اوہ بے ہدیتا۔
بیگم: وہ دودھ لینے گیا ہے آپ کے لئے۔
شاہ: ہے کہ نہیں گپھور۔ لتاں گھٹن کا مارا دودھ لین کھسک گیا۔
بیگم: لیجئے وہ آگیا۔
ہدایت: ہوش آگیا میرے آقا کو۔
رشید: خدا کے فضل سے بالکل ٹھیک ہیں۔
ہدایت: خدایا تیرا لاکھ لاکھ شکر ہے۔ اگر ان کو کچھ ہو جاتا تو میں کیا کرتا میاں صاحب۔ ایک گھونٹ دودھ پی لیجئے جی۔
شاہ: میتے نراض تاں نہیں ہدایت۔
ہدایت: غلام اپنے مالک سے کیسے ناراض ہو سکتا ہے میرے آقا۔
شاہ: میتے ہتھ تاں ملا ظالماں۔
ہدایت: (شاہ کے ہاتھوں کو بوسہ دیتا ہے) (آواز)
شاہ: سلیمان۔
سلیمان: جی جناب بندہ نواز۔
شاہ: جا بئی تینوں آج تے چھٹی۔
سلیمان: بارہ روپے آپ کی طرف نکلتے ہیں جناب عالی وہ دے دیجئے۔
شاہ: یہاں تے جا سدھا مزنگ چنگی پاناں والے کی دکان پر' سڑک کے ایدھریاں اودھر میری نری کی جتی پڑی ہوئی ایں۔ تناں کی تاں اوہ اٹھا لے' باقی کے نو صبح آ کے لے لئیں۔
سلیمان: اجی مجھے کہاں ملے گی وہ جوتی اور میرے کس کام کی۔
ہدایت: جوتی تو آپ کی میری جیب میں ہے۔
شاہ: اٹھا لئی تھی وہاں تے؟
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: زور تے مار سلیمان کے سرماں۔
ہدایت: ہیں جی؟
سلیمان: اجی واہ یہ آپ کیا فرما رہے ہیں۔ کوئی مذاق سمجھ رکھا ہے آپ نے' باورچی

ہوں۔ ٹرینڈ خانساماں ہوں 'کوئی گھسیارا نہیں ہوں۔

ہدایت: یہ لو بھائی بارہ روپے اور شور نہ مچاؤ۔ شاہ صاحب کی طبیعت ٹھیک نہیں۔

سلیمان: یہ بارہ تم اپنی گرہ سے دے رہے ہو؟

ہدایت: تمہیں اس سے کیا۔ تمہیں آم کھانے سے غرض ہے یا پیڑ گننے سے؟

سلیمان: شکریہ جناب۔ مہربانی .......... آپ سب حضرات اور قبلہ و کعبہ کو سلام علیکم۔

سب: وعلیکم السلام۔

ہدایت: یہ تکیہ لگا کر ذرا اونچے ہو جائیں میرے آقا۔

شاہ: اچھا اچھا...... اوئے آہ لیا تاں بھابھی صاحب لئی کش۔

بیگم: آپ تکلیف نہ فرمائیں خواہ مخواہ۔

ریاض: اس وقت آپ کو آرام کی ضرورت ہے شاہ صاحب۔

شاہ: بس جی کیا آرام رہ گیا اے ایس زندگی ماں صاحبزادہ صاحب۔

رشید: وہ شاہ صاحب آپ نے نمبر نوٹ نہیں کیا موٹر کا؟

شاہ: نمبر کد حرتے نوٹ کردا۔ اوہنے تاں جاندے دے تے پاس جما ماریا اور لاٹو کی طراں گھما دیا بچ سڑک ماں۔

ہدایت: پھر بھی حضور آپ نمبر دیکھتے تو سہی۔

شاہ: میں کوئی جوتش کا علم جان داایں ہدایت۔ یا چل تاں میرے ساتھ باہر سڑک پر اور ذری پھڑلے ہتھ ماں اگر چوہاں موٹراں ماں تے تناں کی نمبر پلیٹ کی بی جلدی وی ہووے تاں میری داڑھی من دئیں چورا ہے ماں۔

ریاض: کچھ لوگ بمپروں پر نمبر لکھوائے پھرتے ہیں۔

شاہ: جونسے نویں امیر ہوئے ایں کلیم بیچ بیچ کے اوہ بمپراں پر نمبر لخواندے ایں جی۔

بیگم: اس کا کیا فائدہ بھائی صاحب۔

شاہ: تاکہ پہچان ماں اسانی رہے۔ جس طراں کپتان کے موڈھے پر تن پھل لگے ہندے ایں جی بیگ صاحب۔ اوسے طراں نو دولیتے کے بمپر پر نمبر لخیا ہندا اے۔ ایہہ نشانی اے جی پکی اوہدی پہچان کی۔

ہدایت: آپ زیادہ باتیں نہ کریں جی۔

شاہ: باتاں کا بتے نہ کراں میرا تاں کلیجہ لوہیا دیتا اے۔ پرسوں ہمارے دفتر یا سنتری نے اک گڈی روکی۔ ریشمی قمیض والا چلا رہا تھا سونے کے بٹن لگے تھے گلے ماں۔ سپاہی نے پاس جا کے کہا جناب عالی! یہ آپ نے بڑی یے اور دال کیا لخوایا ویا اے نمبر پلیٹ پر۔ صاحب تاں گرج کے بڑیا۔ بولیا۔

This is my national language. I dont know the فل فلی I am fond of my mother tongue you sepahi.

او تاں ایسی انگریزی بولے جی فر فر جیسے ہمارے سنام ماں پادری چراغ مسیح صاحب بولیا کردے تھے۔ سپاہی گھبرا کے پچھے ہو کھڑیا۔ میں کہا پچھ او صاحب تے۔ کمن لگا اج مصطفےٰ نہیں میرے ساتھ ڈیوٹی پر نہیں تاں اوہ سمجھ لیندا تھا انگریزی نہیں پاای اک اور صاحب کھڑے تھے۔ اپنی گڈی کے شیشے کا دیپر کس رہے۔ نراض جیسے ہو کے بولے ایناں نے ایل ای ڈی کا اردو ترجمہ کر کے لخوایا اے نمبر پلیٹ پر حالانکہ اے غلط اے سراسر۔ ایل ای ڈی کا میرے حساب تے بن دا اے لام چھوٹی یے اور دال' ڈال نہیں میں اپنی گڈی تے ایہی لکھوایا اے۔ میں عرض کری آپ دونویں غلطی پر ایں۔ ایل ای ڈی کا اصل ماں تاں بن دا اے لام عین اور د۔ ای عین کی آواز دندی اے اصل ماں کیوں بھابھی صاحب؟

بیگم: اب اس معاملے میں میں کیا عرض کر سکتی ہوں۔ حروف اور اعداد سے متعلق میرا مطالعہ محدود ہے بہت۔

شاہ: سنیا اک سمینار ہو رہا اے نمبر پلیٹ اور حروف ابجد پر۔ ایسیاں باتاں کے فیصلے سمینار ای کریا کردا اے۔

ریاض: سمنار؟

شاہ: ہاں جی۔

رشید: کہاں ہو رہا ہے؟

شاہ: کوئی ملے بات نئیں جی میرا مطلب تھا بھئی ہو سکدا اے۔ تن ای تھانواں ایں جی۔ یاں آرٹ کونسل ماں۔ یاں پی اینڈ کے سینٹر ماں۔ یا پاکستان کونسل

ماں۔

بیگم: ہم بھی چلیں گے ریاض میاں۔

شاہ: پہلاں گڈی تاں لے لوؤ جی بھابھی صاحب۔ سمناراں ماں پیدل نئیں جائی دا۔

ہدایت: آپ لیٹ جائیں جی شاہ صاحب۔

شاہ: لے بھئی ایدھر چوٹ لگی اے کولھے پر۔

ہدایت: میں اینٹ لاتا ہوں جی گرم کرکے سینکنے کے لئے۔

شاہ: اوہ تاں خدا بھلا کرے سناکاں کا اوہناں تے اٹھایا مینوں بھج کے۔

بیگم: سناک؟

شاہ: اوہ سناک نئیں ہندے جو نسے سکولاں کے منڈے بریاں پہن کے چوراہے ماں ٹرافک سنتریاں کا ہتھ بٹایا کردے ایں۔

ریاض: اوہ یہ سکاؤٹوں کے بارے میں کہہ رہے ہیں۔

شاہ: ہاں جی اوہی۔ بس اک بجلی کے جھپاکے جہا کم ہویا۔ مینوں تاں ایس قدر ای نظر پڑیا پئی اک کاکا چلا رہا تھا گڈی بارہ تیرھیاں برھیاں کا۔

بیگم: بارہ تیرہ برس کا؟

شاہ: لوؤ ایس نوں نئیں معلوم۔ ایہہ تاں بہت فخر کی بات اے اجکل کے نو دولتیاں ماں پئی چھوٹی تے چھوٹی عمر کا' کاکا' کاکی گڈی چلاوے بغیر لسنس تے۔

ریاض: یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: حد کری صاجزادہ صاحب' آپ نوں نہیں کدے اتفاق ہویا بڑیاں کیاں محفلاں ماں جان کا۔ اک بار جیلانی صاحب لے گئے مینوں ہاوس وارننگ کی دعوت ماں۔

بیگم: ہاوس وارننگ نہیں بھائی صاحب' ہاوس وارمنگ۔

شاہ: اوہ جو بلی سی جی۔ اودھر دو بیگم صاحب تھیں کھونجے ماں اوہناں پا مینوں جگہ مل گئی۔ اک بولی میرا شوشو ابھی پورے باراں کا نہیں ہویا اور گڈی چلاندا اے اپنے ڈیڈی کی۔ دوسری تھی سانولے جیسے رنگ کی۔ جوڑے کئے وے

اور ساڑھی بدھی دی تھی اوپر سے کم تے کم ست ساڑھے ست سے کی۔
ہس کے کہن لگی۔ ہائے میرا باجی تو ابھی پورے نو کا بھی نہیں ہویا اور
سیذان چلاندا اے پچو نجاں کی سپیڈ پر۔
پیر نئیں اپڑدے پورے طور پر بریک تے۔ دوجی ہس کے بولی ہاؤ سویٹ۔
ہاؤ سویٹ آف باجی۔ اب جو میں دھیان ماریا بھابھی صاحب تاں میری دیہہ
کنب گئی۔

بیگم: کیا ہوا؟

شاہ: اوہ جونسی تھی ناں باجی کی امی سانولی جہی۔ سامنے کے نناں کی کڑی تھی'
پھلجھڑی! میں کہا بیگ صاحب کیا پنڈا تھا جی اوہدا اور کیا کم وخایا کردی تھی۔
بانس پر چڑھ کے باجیاں ڈالیاں کردی تھی' اک ہتھ اور اک پیر بنھ کے۔ تایا
شیر سنگھ اوہناں نوں سال کے سال اک بوری آٹا اور اک بکرا دے کے
اوہناں کا تماشہ دکھایا کردا تھا ہم سب نوں۔ بڑی نامی گرامی نٹنی تھی
پھلجھڑی! دور دور تک کلا جگی دی تھی ایدھی۔

رشید: یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: اب اوہدا نام بیگم عرفان المغلوطی اے جی' بڑا کاروبار اے دوہناں دا
فیکٹریاں کا۔

رشید: آپ کو دھوکا ہوا ہے شاید۔

شاہ: ایہہ تاں سدھی جہئی بات اے بیگ صاحب۔ ایدھے ماں دھوکے دھرے کی
گنجائش ای نئیں۔ جونسی بیگم صاحب اپنے چھوٹے کاکے نوں موٹر چلان لئی
چابیاں دیوے اور پھیر اوہدی ڈرائیوری پر فخر کرے' یاں تاں او خود نٹنی
اے' نئیں تاں نٹاں کی اولاد اے۔ آپ چاہے تحقیق کر کے نبج لوؤ۔

بیگم: ہائے اللہ یہ آپ کیا کہہ رہے ہیں بھائی صاحب۔

شاہ: صحیح عرض کر رہا ایں جی۔ ہتھ کنگن نوں آرسی کی۔ آپ چاہے تفتیش کر
لوؤ۔ اگر میری بات غلط نکلے تاں۔

رشید: بھئی میرے خیال میں اب شاہ صاحب کو آرام کرنا چاہئے۔

ریاض: جی ہاں یہی میں عرض کرنے والا تھا۔

شاہ: خان صاحب گڈی چلی جی نمبر پلیٹ والی۔
خان: جی جی۔
بیگم: اچھا بھائی صاحب اب آرام کیجئے گا اور ہلنے جلنے گا نہیں۔
شاہ: نہیں جی نہیں' کہاں ہلنا جلنا ایں۔
ہدایت: آپ بے فکر رہیں جی میں جو ہوں ان کے پاس۔
ریاض: اچھا حضور پھر..... ہیں ہیں اٹھیے گا نہیں۔
رشید: خدا حافظ شاہ صاحب...... آیئے خان صاحب چلیں۔
خان: جی ضرور ضرور۔
بیگم: خدا حافظ بھائی صاحب۔
شاہ: اللہ کے حوالے جی ساتھ خوشی کے جاؤ اور ساتھ خوشی کے آؤ۔
شاہ: ہدایت۔
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: ہا بہہ جا موڑھے پر۔
ہدایت: ٹھیک ہوں جی میں بالکل۔
شاہ: جان دا ایں میرے دل ماں تیری کس قدر محبت اے۔
ہدایت: جانتا ہوں میرے آقا۔
شاہ: دنیا والے نہیں سمجھے ان پڑھ ایں مورکھ۔
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: اوہ موم بتیاں نکال میرے تھیلے ماں تے۔
ہدایت: موم بتیاں جی؟
شاہ: یوم انقلاب لئی لیاں تھیں۔
ہدایت: یوم انقلاب کے لئے شاہ صاحب!
شاہ: اج بنیادی جمہوریت کے کنونشن ماں صدر ایوب کی تقریر سنی۔ دل خوش کریا اونے میرا۔
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: نکتہ چینی کرن والے بہت مل جان گے ہدایت بات کی تہہ نوں کوئی کوئی پہنچے

گاماں کالال۔

ہدایت: بے شک جی۔

شاہ: ویسے میری جان بہت ظلم کریا اے صدر نے۔

ہدایت: وہ کیا جی۔

شاہ: اوقاف کا محکمہ بنا کے اور سجادہ نشیناں نوں مقبریاں تے نکال کے۔ اُٹھ ساڈھے اُٹھ سال ہو گئے ایں مینوں سید بنے وے نوں۔ ایس وقت تک میں بی اک ادھ مقبرے کا متولی ہوتا تھا۔ میرے ہتھے کھبے نانویں کی بارش ہونی تھی، پر نہیں تھی اپنی قسمت۔

ہدایت: اللہ نیک کمائی دے جی۔

شاہ: اوئے اللہ تاں دے رہا اے پر آپاں نوں تمیں نئیں چاہی دی نیک کمائی۔

ہدایت: خدا نہ کرے جی یہ آپ نے کیا کہا۔

شاہ: جد سارا جہاں بدی کی کمائی تے گلچھرے اڑا رہا اے۔ اور اٹھدے بہندے اپنے آپ تے توجہ ہٹان لئی دوجیاں پر نکتہ چینی کر رہا اے۔ تب آپاں دوہاں نے میں اور تمیں۔ ہدایت اللہ.......... نیک کمائی کا بدی کی طرف ہینڈل موڑ دتا تاں کون سی قیامت آگئی۔

(فیڈ آؤٹ)

(حاضرین کا شور: بالکل ٹھیک ہے۔ بالکل درست ہے۔ بجا ہے۔ صحیح ہے)

شاہ: او میری بات تاں سنو میںوں بی کش عرض کرن کا موقع عطا فرماؤ۔
بیگ: جی جی فرمائیے! اسی لئے تو آپ کو زحمت دی ہے یہاں آنے کی۔
شاہ: عرض ایہہ ہے جناب حاضرین مجلس' اب میری بات غور سے سننا جی کہیں چھوٹا منہ بڑی بات کہہ کے اینوں رد ای فرمادیو۔
ناز: آپ کہیں تو سہی سید صاحب' ہم غور سے سن رہے ہیں۔
شاہ: بات میں اک نئی آپ دی خدمت ماں عرض کرن کی جسارت کر رہا ایں' ذرا اید ھے پر توجہ فرمانا۔
بیگ: جی جی۔
شاہ: اوہ بات ایہہ ہے بیگ صاحب ہئی اج تے سال بھر پرے جو بات میں کہہ چکیا ایں اوتے اک انچ نئیں ہلنا آیاں نیں۔
بیگ: واہ یہ کیا بات ہوئی۔ آپ تو کہا تھا میں یہاں صاف دل لے کر آیا ہوں۔
شاہ: ساتھ ای ساتھ صاف دماغ بی لیایا ایں جی میں اس جگہ پر۔
ہاشمی: دیکھیے شاہ صاحب آپ بات کو الجھا رہے ہیں خواہ مخواہ اور بات الجھنے کے نتائج اچھے نہیں ہوتے۔
شاہ: ہا دیکھیا آپ نے بیگ صاحب' کیا فرما رہے ایں ہاشمی جی۔ اور بٹھاؤ ہم نوں اک دوجے کے ساتھ۔
ہاشمی: میرا مطلب اس سے ہرگز یہ نہیں شاہ صاحب جو آپ سمجھے ہیں۔ میں تو بس اسی قدر عرض کر رہا تھا کہ بات الجھانے سے اور پیچیدگیاں بڑھتی ہیں۔ اور خرابیاں پیدا ہوتی ہیں۔
شاہ: ہون جی خرابیاں پیدا ہماری بلاتے۔ ہمارا کیا جاتا ایں۔ محلے ماں ای خون خرابہ ہوتا ایں ناں اور محلے کے لوگ کونسے ہمارے ماسی کے پتر ایں۔

ناز: ملاحظہ فرمایا آپ نے بیگ صاحب ان کے بات کرنے کا طریقہ۔

شاہ: آپاں تے تاں ایسی بات ای ہندی اے کاکی صاحب۔ خوشی پلے خوشی ڈونٹ پلے۔ لو وجی پھیر خدا حافظ!

بیگ: ارے ارے کہاں چلے آپ۔ میں آپ کے منہ کی طرف دیکھ رہا ہوں اور آپ سیدھے بھاؤ بات ہی نہیں کرتے۔

شاہ: حکم کرو جی بیگ صاحب ہم تاں حکم کے بندے ایں۔

بیگ: اچھے حکم کے بندے ہیں آپ۔ آپ کو تو میں سمجھتا ہوں بے پیندے کا لوٹا کہنا چاہیے۔ کبھی ادھر لڑھک جاتے ہیں کبھی ادھر۔

شاہ: ایہہ کیا بات کری آپ نے بیگ صاحب! آپاں تاں مدھ قدیم تے اکو بات پر اڑے دے ایں اور اوسے پر اڑے رہتا ایں چاہے جھکا بک جاوے۔

ہاشمی: یہ کیا آپ نے کم علموں کی سی بات کی معاف کیجئے۔ آپ کا گھر تباہ ہونے سے کوئی ہمیں خوشی تو نہ ہوگی۔

شاہ: دل ماں چاہے ہووے ای۔

ہاشمی: میں ان آدمیوں میں سے نہیں شاہ صاحب جو اوپر سے اور ہوتے ہیں اور اندر سے اور۔ میرا ظاہر باطن ایک سا ہے۔

شاہ: ایہہ آپ دی ذاتی بیوقوفی اے جی معاف کرنا۔ آپ نے کا ہتے رکھیا دیا اے ایسا رویہ۔ انسان کا اندر اور ہونا چاہی دا اے' باہر اور۔

ہاشمی: میرا ضمیر اس بات کی اجازت نہیں دیتا۔

شاہ: چھتر مارو ایسے ضمیر نوں ٹکنگی پر کس کے چوراہے ماں۔

ناز: سید صاحب آپ کا وقت ضائع ہوتا ہے اور ان کا بھی۔

شیخ: ہاں جی۔

ناز: آپ اصل معاملے کی طرف آئیں کہ ہمارا وہ گلدان جس پر آپ عرصہ دراز سے قبضہ کئے بیٹھے ہیں' آپ دیتے ہیں یا نہیں؟

شاہ: (خاموش ہے)

بیگ: شاہ صاحب آپ سے کیا سوال کیا گیا ہے۔

شاہ: میں کیا جی موسم تاں اچھا ہو رہا اے اج کل۔ کہیں ...

جائے تب بہت ای اچھا رہے۔

ہاشمی: جی ہاں۔ سردیوں میں خشک موسم بہت خطرناک ہوتا ہے۔ ایک تو فصلوں کو نقصان پہنچتا ہے دوسرے انسانوں کی صحت پر برا اثر پڑتا ہے۔

شاہ: آپ کون سے موسم نوں پسند فرماندے ایں زیادہ تر؟

ہاشمی: مجھے ذاتی طور پر تو گرمیوں کا موسم پسند ہے۔

شاہ: اہاہا کیا کہنے گرمیاں کے۔ کولر لگیا ویا ہووے۔ امب خربوزے کٹ کے رکھے دے ہون۔ خس کی لپٹ آرہی ہووے کندھاں تے۔

ناز: آپ یہ کیا مسئلہ لے بیٹھے ہیں۔ بیچ میں ابو۔

ہاشمی: انہیں، جو بھی یہ بات کرنا چاہیں کرنے دو بیٹا۔

بیگ: لیکن صاحب میرا گھر مہمل باتوں کا اکھاڑہ تو نہیں۔ آخر کوئی تک ہونی چاہیے اس گفتگو میں۔

شاہ: آپ نے میرے ساتھ وعدہ کریا تھا ہاشمی صاحب پئی ہر معاملے پر گفتگو کراں گے۔

ہاشمی: جی ہاں میں اپنے وعدے پر قائم ہوں۔

شاہ: اچھا ایہہ بتاؤ جی قد بڑھان کا کوئی اچھا جہا نسخہ معلوم اے آپ نوں۔

ہاشمی: صاحب مجھے تو کبھی دلچسپی نہیں ہوئی ایسے نسخوں سے لیکن پڑھا ہے اخباروں میں کہ ملک چین میں ایک بوٹی ہوتی ہے۔

شاہ: کیا نام لیا آپ نے؟

ہاشمی: چین میں ایک بوٹی ہوتی ہے پہاڑی قسم کی۔ مجھے اس کا نام تو یاد نہیں۔

شاہ: چلو جی رہن دیو، وہاں جا کے کون لیا سکدا اے ایہہ گل بکاؤلی کی بوٹی۔

ناز: ابو آپ کیا باتیں کر رہے ہیں پلیز!

شاہ: میرا اینا ں تے وعدہ تھا جی۔ ہر معاملے پر گفتگو کراں گے ہم۔ کوئی خاص مسئلہ زیر بحث نہیں آئے گا۔

بیگ: لیکن یہاں محض فضول باتیں کرنے کے لئے نہیں بلایا میں نے آپ کو۔ اپنے اختلافات دور کرنے کے لئے ہر قسم کی بات کی جا سکتی ہے البتہ۔

ہاشمی: کوئی بات نہیں بیگ صاحب۔ آپ انہیں باتیں کرنے دیں۔ میرے طرف

سے کھلی چھٹی ہے۔

ناز: ابو آپ کیا کر رہے ہیں۔ آپ نہیں جانتے تاں انہیں اچھی طرح سے۔

ہاشمی: کوئی بات نہیں بیٹا۔ کوئی بات نہیں۔

بیگ: ہاں جی تو جو گلدان آپ کے ڈرائنگ روم میں رکھا ہے اور جسے میں خود.............

شاہ: میں کہا بھکھ تے بچن کا کیا طریقہ ہو سکدا اے۔ آپ دے خیال ماں؟

ہاشمی: میرے خیال میں بھوک' افلاس اور قحط سے لڑنے کے لیئے انسان کو سب سے پہلے امن اور سکون کی تلاش کرنی چاہئے ........ اپنے اندر' اپنے باہر' اپنے ارد گرد۔ اس کے بعد اسے تن من سے تعمیری کاموں کی طرف متوجہ ہو جانا چاہئے۔

شاہ: اچھا سونا کس طراں تے کٹھا کریا جا سکدا اے؟

بیگ: چج او ہو۔

ہاشمی: میں آپ کا مطلب نہیں سمجھا۔ کیسا سونا' کس کا سونا؟

شاہ: میری بھابی یا سونا اے گھڑیا دیا تیہہ تولے اور ریہہ تولے پاسے کی اٹ کا ٹوٹا اوہ میں اوہدے قبضے تے کس طراں نکلوا سکدا ایں۔

ہاشمی: وہ ملکیت کس کی ہے شاہ صاحب؟

شاہ: ملکیت تاں اوسے کی اے پر اب میں اوہدے پر قبضہ کرن کا خواہشمند ایں۔

ہاشمی: اگر میں آپ کی جگہ ہوتا تو یہ کام نہ کرتا۔

شاہ: کاہتے؟

ہاشمی: یہ بے ایمانی ہے شاہ صاحب! سراسر ناانصافی ہے اور ظلم ہے۔

شاہ: لوؤ جی ہا وخ لیا بیگ صاحب۔ سلاما علیکم.......... ایتھے ای میرا اور ایناں دا اختلاف ہو گیا۔ اگے کہاں چل سکدے ایں ہم۔ لوؤ جی سلاما علیکم۔ خدا حافظ کڑے تیں تاں کدے کدے گیڑا مار دی رہا کر' تیرے باپ تے تاں ہماری بنی نئیں........ لوؤ جی۔

بیگ: ارے بھئی یہ کیا ہو رہا ہے۔ کیا مذاق ہے۔ عجیب چکنے گھڑے ہیں آپ شاہ صاحب!

شاہ: اوئے جی خدا حافظ...... پھیر کدے سہی ہاشمی صاحب! میرے اودر مہمان آنے والے ہیں۔

ناز: یہ آپ کیا کر رہے ہیں سید صاحب! بات ابھی ہوئی نہیں اور بھاگ بھی لئے۔

شیخ: اور مجھے کیوں بلایا تھا پھر اگر اسی طرح سے بھاگنا تھا آپ کو۔

شاہ: پھیر کدے سہی سائیں۔ آہ تاں کھڑیا اے نواب شاہ۔ جد دل کرے چلے آنا۔

بیگ: غفور! وہ دروازہ بند کر دو اچھی طرح سے اور باہر نکل کر کنڈی لگا دو۔ ہاں جی اب بات کرو۔

شاہ: بس جی اب کیا بات رہ گئی اے۔ دوسرے معاملے پر ای اختلاف پیدا ہو گیا۔ میرے اور ایناں دے درمیان۔

ناز: ایک ہی تو بات ہے سید صاحب! اس کے علاوہ ہمیں آپ سے کیا لینا دینا ہے۔

شاہ: اوہ کونسی گل کڑے؟

بیگ: اجی وہی گلدان والی جس پر آپ نے اس قدر اودھم مچایا تھا کوٹھے پر چڑھ کر۔

شیخ: جو میں لایا تھا نواب شاہ سے ہاشمی صاحب کے لئے۔

شاہ: اوہ نواب شاہ تے۔ نواب شاہ میرا دیکھیا ویا اے جی۔ کالی مٹی اور نمی تے بوجھل ہوا۔ کیا کپاہ پیدا ہندی اے اوس علاقے ماں' سبحان اللہ۔

ہاشمی: جی جی۔

شاہ: پنج گھر تھے سرداراں کے اودر' اپنے سنام کے' تن جوڑیاں بیلاں کیا چلدیاں تھیں بھدوڑ کے تیلیاں کیاں۔ ایسی ہتھیلی جھی زمین کری دی تھی سہاگہ مار کے۔

ناز: وہ جی گلدان کے بارے میں........... اب دیکھیے...... یہ آنے بیٹھے ہیں شیخ صاحب جو لے کر آئے تھے۔

شاہ: آپ شیخ صاحب ایں جی؟

شیخ: جی!

شاہ: شیخ سعدی کیاں تے تاں آپ دا کوئی ناطہ نئیں؟

شیخ: جی نہیں۔

شاہ: جدی آپ دا چہرہ علم و ادب تے خالی نظر آندا اے۔

بیگ: آپ کر کیا رہے ہیں شاہ صاحب۔ سیدھی طرح گلدان پر آجائیے اور ہمارے ساتھ ساتھ اپنی ذات کو بھی دھوکا نہ دیجئے۔

شاہ: ہاں جی کرو بات گلدان کی۔ آپاں اوہتے انکاری تاں نئیں۔ تن فٹ تاں لمبا اے جی اور اک فٹ چوڑا اے۔ نیچے چار لتاں لگیاں ویاں این' پتل کیاں' پونے تن تن فٹ لمیاں۔ کیا پتل اے اور کیا چینی اے۔

شیخ: یہ اٹھارھویں صدی کے چینی صنائی کا کام ہے جناب والا۔

شاہ: اب تاں اور بی ترقی کر لئی جی چین نے' بہت زیادہ' اوہ ٹول وغیرہ دیکھی دے اے مارکیٹ' میری تاں ہوش گم ہو گئی۔ ہا کیا اپنا نام لیندے این اوہدا کیمرہ جو نسا مورتاں وغیرہ کھچیاں کر دے این۔ پنجاھاں کا لیایا ہمارا مینجر رکشن تے اور گیارہ سو دے رہا تھا اک گورا اوہدا۔ نئیں بیچیا۔

شیخ: اچھا جناب مجھے تو اجازت دیجئے پھر۔

شاہ: اوہ جی گلدان کی بات تاں بچ ماں ای رہی جا رہی اے۔ ایسے آپ نوں شتابی ہووے تاں چلے جاؤ بیشک۔

بیگ: ہاں جی ہاشمی صاحب بات کیجئے۔

ہاشمی: (کھنکار کر) عرض یہ ہے............

شاہ: ہا دیکھو جی ایناں نیں کھنگورا ماریا میرا دل لوہن نوں۔ میں تاں نہیں کردا آپ تے بات۔

ہاشمی: میں معذرت چاہتا ہوں.............

شاہ: نہیں جی اب نہیں ہو سکدی گل۔

بیگ: واہ' ہو کیوں نہیں سکتی۔

شاہ: ایناں نے کھنگورا کاہتے ماریا بھری محفل ماں۔

ناز: وہ تو ابو کا گلا خراب ہے کئی دن سے۔

شاہ: تاں پہلے گلا ٹھیک کراؤ ایناں دا۔ یاں تاں نمکین پانی کے غرارے کرلین یا ملٹھی پان ماں ڈال کے چوسن تن مرتبہ۔ سب تے بہتر اک اور علاج اے ہاشمی صاحب۔

ہاشمی: جی۔

شاہ: پان کی جڑ نہیں ہندی۔ ہا پنساریاں کے پاہویا کردی اے۔ آنے کی بہت اے۔ اب تاں خیر جنگ کا زمانہ ایں دو پیسیاں کی بہت مل جاوٗ تن چار دن نکل جانے ایں' آپ دے۔ اوہ منہ ماں رکھیا کرو۔ بس چوسی نہیں خود بخود لعاب کاٹ کردا رہے گا۔ میں کیا ہاشمی صاحب۔

ہاشمی: جی۔

شاہ: پرانے زمانیاں کے حکماں کیا کیا تت نکال گئے ایں جی۔ لو اج کل کیاں لکھ ولیتی دوایاں کھالوؤ کیا مجال جو.........................

بیگ: یہ آپ کدھر کی بات کدھر لے جا رہے ہیں شاہ صاحب' سیدھے سبھاؤ ان سے گلدان کی بات کیجئے محفل میں۔

شاہ: کیوں اپنے ہمسائے تے ہمدردی کرنا کوئی جرم اے۔ اگر ایناں نوں تکلیف اے تاں.................

بیگ: آپ اس بات کو رہنے دیں۔ بہت بہت مہربانی آپ کی۔ اصل واقعے کی طرف آئیں۔

شاہ: کیوں آپ نے ہم نوں ایسا ای کٹھور سمجھیا دیا اے۔ ایسا ای سنگدل جانیا دیا اے۔ ہمارے ہمسائے نوں تکلیف ہووے اور ہم بیٹھے منہ تکدے رہیئے۔ اپنا جی جان تاں اوہدے پروں وار کے پھنک دیئے!۔ ہم انسان ایں بیگ صاحب۔ سینے ماں لو تھڑا اے لہو کا رسیا دیا۔ کوئی پتھر کا ٹوٹا نہیں۔

بیگ: اچھا اچھا آپ کی بڑی مہربانی۔ لیکن جس کام کے لئے آپ کو زحمت دی ہے وہ تو طے پا جائے عزت ہے۔

شاہ: ہاں جی کیوں نہیں۔

ناز: دیکھئے تو سید صاحب کتنے لوگوں کا وقت ضائع ہو رہا ہے۔ کس قدر پریشان

شاہ: باہلے والیاں نوں خوب چکر دتی وی اے آپ دے مبرنے۔ تمام کے تمام میرے خلاف ہوئے وے ایں۔

ہاشمی: ہمیں کیا ضرورت تھی شاہ صاحب کسی کو سکھانے پڑھانے کی' وہ تو ..................

شاہ: اوہ خدا دا شکر ہے جی اک تاں کھونجے کا دانے ٹھنن والا میرے حق ماں اے اور دوسرا ئین کو کٹ سوار کے پاٹ وغیرہ جونسا بنایا کردا اے۔

بیگ: چلئے بہت اچھی بات ہے۔ اب ان کا قصہ چھوڑیئے اور یہاں کی بات کیجئے یہاں کی۔

خان:

جلوے مری نگاہ میں کون و مکاں کے ہیں
مجھ سے کہاں چھپیں گے وہ ایسے کہاں کے ہیں

شاہ: ایہہ میرے دوست ایں جی نہایت جگری۔ بڑی زور دار آواز اے ایناں کی۔ خود تاں بڈھے ہو گئے' آواز ابھی تک جوان اے۔

ہدایت: یہ جی خان صاحب آئے ہیں جی۔

خان: السلام علیکم۔

سب: وعلیکم السلام۔

شاہ: ایناں نوں اتھے کا جتے لے آیا ایں میرے پچھے۔

ہدایت: فرماتے تھے جہاں بھی شاہ صاحب ہیں مجھے وہیں لے چلو۔

خان: جی جی۔

ہدایت: اور جب انہوں نے زور دیا تو میں مجبور ہو گیا اور پھر صاحبزادہ صاحب بھی اٹھ کر تیار ہو گئے۔

شاہ: اوہ بی تشریف لیائے ایں؟

صاحبزادہ: جی جناب۔ بندہ بھی حاضر ہے۔ اتنی دیر اکیلے بیٹھ نہیں سکتا تھا وہاں۔

بیگ: آجایئے صاحب آجایئے۔ تشریف رکھیئے۔ آپ بھی خان صاحب۔

ناز: جی یہاں یہ کرسی خالی ہے۔

صاحبزادہ: شکریہ۔

ناز: تم بھی آجاؤ ہدایت اللہ۔ ادھر اور بھی کرسیاں رکھی ہیں۔ ادھر سے آجاؤ۔
ہدایت: جی بہت اچھا۔
صاحبزادہ: ہاں تو پھر ہو رہی ہے بات طے گلدان کی۔
شاہ: آپ تے کہنے کہا۔
صاحبزادہ: وہ اس دن آپ آئی تھیں ناں اور آپ بھی تشریف لائے تھے اپنے بیگ صاحب۔
بیگ: جی جی۔
ہدایت: ہاں جی بہت ہی اچھی بات ہے۔ اگر یہ مسئلہ طے ہو جائے۔ جو چیز کسی کی آج دینی ہے' وہ کل بھی دینی ہے۔
شاہ: ایہہ نمبو دری اے جی ہمارے گھر کا۔
خان: بالکل ٹھیک کہتا ہے' بجا کہتا ہے۔ حق بحق دار رسید ہونا چاہئے۔ اور جلد ہونا چاہئے۔
شاہ: آپ شری راجگوپال اچاریہ کے ہم خیال ایں' ویسے انگریزی نہیں پڑھ سکدے۔
صاحبزادہ: چلئے اب فروعی باتیں چھوڑیئے اور راس جھگڑے کو نپٹایئے۔
شاہ: غصہ نہ کرنا جی ہم ایناں نوں پیار تے رام منوہر لوہیا کہا کردے ایں گھرباں۔ عام طور تے حق کی بات کردے ایں' کدے کدے گھروالیاں کی ربئی بی رکھ جاندے ایں۔
بیگ: خیر چھوڑیئے ان باتوں کو' آپ پھر سب کو بہکا لے گئے۔ جی ہاشمی صاحب؟۔
ہاشمی: وہ جی قصہ تو سب اہل محلّہ کو معلوم ہے اور مجھ سے زیادہ اہل محلّہ جانتے ہیں کہ میرے ایک دوست نے چینی کا یہ گلدان ہمیں نواب شاہ سے.....
شاہ: جونسا ہمارا اے۔
ہاشمی: بھیجا اور ان بھائی صاحب کی معرفت روانہ کیا۔
شیخ: روانہ نہیں صاحب میں تو اسے خود لے کے آیا تھا ہتھیلی کے پھوڑے کی طرح۔ دو گھنٹے تو میں جناب ہاشمی صاحب کا گھر ڈھونڈتا رہا۔
شاہ: اگے بات کرو شتابی۔

ہاشمی: اب آپ ہی بتائیں کہ کیا ہوا تھا۔

شیخ: جب میں پیٹی لیکر یہاں پہنچا اور پیٹی تانگے سے اتروائی تو ہاشمی صاحب کے یہاں گھر پر کوئی موجود نہیں تھا۔ میں نے سامنے حلوائی کی دکان سے دودھ پیا۔

شاہ: بلے حلوائی کی بات کر رہا اے۔

شیخ: اور پیٹی کھول کر اس میں سے یہ سٹینڈ والا گلدان نکالا۔ حلوائی کو دکھایا اور کہا بھائی یہ دیکھ لو اچھی طرح سے صحیح سالم ہے اسے ہاشمی صاحب تک پہنچانا ہے اور یہ تمہارا کام ہے۔ اتنے میں یہ حضرت بھی آنکلے وہاں۔

شاہ: ہاذرا زبان ملاحظہ فرمانا بیگ صاحب۔

بیگ: جی جی ٹھیک ہے آپ آگے چلئے۔

شیخ: انہوں نے جلدی سے کہا اوہ یہ گلدان ہاشمی صاحب کو پہنچانا ہے۔ میں پہنچا دونگا۔ مجھے دے دیجئے۔ اور پیشتر اس کے کہ میں کچھ کہتا یہ اپنے ملازم کو بلا کر گلدان ہاتھوں ہاتھ اپنے گھر لے گئے۔ کیوں بھئی۔

ہدایت: ہاں جی میں ہی اٹھا کر اندر لے گیا تھا۔

بیگ: اب بتایئے شاہ صاحب۔ اب کھلتی ہے آپ کی قلعی۔

ہاشمی: نہیں ایسے نہیں بیگ صاحب شریف آدمی ہیں اپنی ذمہ داری محسوس کرتے ہیں۔

شاہ: لوؤ جی بات میں کرن نوں تیار ایں گلدان پر اور کھل کے کرن نوں تیار ایں۔ اب میں بھگ دا نئیں ایں تے۔ لیکن ابتدا تے گل ہوئے گی اور اخیر تک پہنچے گی۔

ہاشمی: بالکل ٹھیک ہے۔

ناز: ہاں جی سید صاحب۔ آپ کے دوست بھی سب موجود ہیں یہاں۔

شاہ: ایہہ تاں غدار ایں سارے اگر میں ڈیفنس آف انڈیا رول نہ لگا کے رکھیا دیا ہووے ایناں دے سر پر تاں ایہہ مینوں ایس گھرماں ای نہ رہن دین۔

بیگ: ہاں جی تو اپنے موضوع سے بھٹکئے نہیں۔

شاہ: بالکل نہیں۔ ہرگز نہیں۔ گلدان' گلدان' گلدان' میں کوئی ایدھا ذکر

کردے وے سنگ دا نہیں۔ اول تاں بات ایہہ اے ہاشمی صاحب.....۔

ہاشمی: جی۔

شاہ: بئی ایس گلدان کی ابتدا چینی کاریگروں کی کاریگری تے ہوئی۔

ہاشمی: جی۔

شاہ: مینوں ایس بات پر اعتراض اے جی بئی اتنے بڑے گلدان لئی ایسی نازک چینی نہیں تھی استعمال کرنی۔

بیگ: اوہو لیکن ان باتوں کا کیا تعلق اپنے اس۔ کیا نام۔ وہ.........

شاہ: دیکھو جی۔ ابتدا تے بات کرنی ہے جی ایدے متعلق' ایہہ بات مقرر اے ہمارے درمیان۔

ہاشمی: جی ہاں بے شک بے شک......

شاہ: پتّل کیاں لتاں کدی بی مناسب نہیں معلوم ہندیاں ایسی اعلیٰ درجہ خاص کی چینی کے ساتھ' ہمارے اوہدر جیتو منڈی ماں کم کریا کردا تھا اک بابا پتّل کا۔ کیا کہنے جیسے پھل گلاب کا کھڑیا ہووے۔ لوؤ جی یقین کر کے جاننا بابے کی عمر کم تے کم اسیاں کی ہونی ایں' چھوٹی جہی چینی تھی اوہدے پا اور اک ہتھوڑی بس اینویں ڈوڈی جیسی لیکن کیا پھل بناندا تھا جی سبحان اللہ۔

ہدایت: وہ جی آپ پہلے فیصلہ تو کریں۔

شاہ: دیکھیا گھرماں کیا بچھو پیدا ہویا اے۔

شیخ: اجی وہ بالکل ٹھیک کہہ رہا ہے شاہ صاحب۔ وہ بھی تو شامل تھا اٹھا پہنچانے میں گلدان کے۔

ناز: آپ اصل بات پر تو آتے ہی نہیں سید صاحب۔

شاہ: کیوں جی حق انصاف تے بات کرنا' میں گلدان کی بات کر رہا ایں کہ نہیں۔

ہاشمی: جی ہاں بالکل بالکل۔

شاہ: لوؤ جی صاحبزادہ صاحب ایس گلدان کی اگر تاریخ دی طرف توجہ دیئے تب سانوں بہت دور جانا پڑدا اے۔ جد حلب ماں شیشے کا سامان بنیا کردا تھا تب ملک چین کے برتناں نے ایس قدر ترقی کری دی تھی۔

بیگ: دیکھئے شاہ صاحب آپ ساری بات چھوڑیئے مقدم موخر کی اور سیدھی

طرح یہ بتائیے کہ آپ وہ امانت لوٹاتے ہیں کہ نہیں جو ایک سادہ لوح آدمی آپ کو شریف آدمی سمجھ کر دے گیا تھا۔

شاہ: کونسی امانت جی۔

ہدایت: یہی جی گلدان کی۔

شاہ: اینوں میں کس طراں لوٹا سکدا ایں جی۔

بیگ: کیوں لوٹا کیوں نہیں سکتے۔

شاہ: اوہ جی ایہہ ملکیت تاں ہاشمی صاحب کی اے۔

بیگ: تو پھر دیں ان کو!

شاہ: میں اوہناں تے پچھے بغیر کے نوں کیسے دے سکدا ایں جی۔

بیگ: ارے بابا انہی کو۔ انہی کو ہاشمی صاحب کو دینا ہے جن کی یہ ملکیت ہے۔

شاہ: پر میں اپنا قبضہ کس طراں تے چھڈ سکدا ایں جی۔

شیخ: میں اس کو حلوائی کو بلا کے لاتا ہوں جس کے سامنے میں نے پٹی کھولی تھی۔

شاہ: کون؟ بلا حلوائی!

شیخ: یہ جو سامنے بیٹھتا ہے۔ باہرد کان نہیں ہے اس کی۔

شاہ: تب اوہ پٹی کہاں گئی جیدے ماں تھا گلدان۔

ہاشمی: وہ تو بلا حلوائی چھوڑ گیا تھا گھر آ کر۔

شاہ: آپ دے گھر جی؟

ناز: جی ہاں۔

شاہ: کیوں اوہ کاہنوں؟

ناز: کیوں؟ آپ کو کچھ اعتراض ہے سید صاحب۔

شاہ: دیکھیا جی آپ نے۔ ملاحظہ فرمایا بیگ صاحب پٹی اٹھا کے گھر ماں لے گئے۔ میرے ساتھ طے کر وجی گلدان کا مقدمہ کاہتے لے گئے جی آپ پٹی۔ اوئے بھوتیا جماجد اٹھاکے اندر لگیا تھا تاں مڑکے نہیں آنا تھا اپنے چاچے حلوائی یا پٹی اٹھان نوں۔

ہدایت: گیا تھاجی پر بلے نے میرے الٹے ہاتھ پر کڑچھا مار کے پٹی دھروا لی تھی وہیں۔ اس کو شاید ہماری بدنیتی کا علم ہو گیا تھا جی۔

شاہ: باشمی صاحب۔ میرے تے بات کرو جی چٹی کی۔ بیگ صاحب نیاں کراؤ جی بچ مجلس کے۔ ہم نوں پہلے چٹی لیا کے دئیو جد ہم بات کراں گے آپ تے۔ چٹی لیا کے دئیو ...... ہماری چٹی ...... کاتجے چھڈ دتی تمیں نے بدیتیا......بیگ صاحب ہماری چٹی دواؤ جی........باشمی صاحب چٹی لیا کے دئیو ہماری........ چٹی چٹی چٹی۔

(فیڈ آؤٹ)

**ناز:** اب جو اس دکھیاری غم کی ماری شہزادی کی نظر شہزادے پر پڑی تو بڑی حیران ہوئی۔ پہلے تو اسے دیکھ کر روئی اور پھر ہنسی۔

**ہدایت:** کون جی وہ شہزادی؟

**برہان:** تم بیچ میں نہ بولو ہدایت اللہ۔

**ہدایت:** وہ جی پوچھنے میں کیا حرج ہے چھوٹے شاہ صاحب۔

**برہان:** صاف تو سمجھ آرہی ہے بات۔ تم خواہ مخواہ بیچ میں ٹوک دیتے ہو۔ اچھا باجی پھر کیا ہوا۔

**ناز:** لو جی برہان میاں' شہزادہ تھا بڑے مضبوط ارادے اور طاقت ور جسم کا مالک' اس نے گھوڑے کو درخت کے تنے سے باندھا۔

**ہدایت:** اسی درخت سے جہاں شہزادی بیٹھی ہوئی تھی؟

**برہان:** تم اپنا کام کئے جاؤ آرام سے۔ یہ کہانی تمہارے لئے نہیں ہے۔

**ناز:** نہیں بھئی اسے بھی سننے دو۔

**برہان:** نہیں باجی یہ ایسے ہی ٹانگ اڑاتا ہے بیچ میں .......... آیئے ادھر چل کے بیٹھیں تایا جان کے کمرے میں۔

**ہدایت:** اچھا جی اب نہیں بولوں گا۔

**ناز:** لو جی برہان میاں جب شہزادہ گھوڑے کو درخت سے باندھ چکا....... ارے ہدایت اللہ یہ تم کس طرح سے ہنڈیا پکاتے ہو۔ مصالحہ الگ بھون کے رکابی میں ڈال لیا ہے۔ آلو ایک طرف ابال کے رکھے ہیں۔ اب گوشت کو دم دینے لگے ہو۔

**ہدایت:** وہ جی مرد باورچی اسی طرح پکاتے ہیں۔

**ناز:** اتنا لمبا کام.......... اس طرح تو سارا دن ایک ہی ہنڈیا پر لگ جاتا ہو گا۔

**برہان:** ہماری رحموں بھی اسی طرح پکاتی ہے باجی۔

ہدایت: وہ تو جی گھی کے سہارے پکاتی ہے ہنڈیا۔ انڈے بھی گھی میں ابالتی ہے۔
ناز: ارے یہ تم کیا کہہ رہے ہو۔
برہان: اچھا باجی پھر کیا ہوا۔
ناز: لو جی شہزادے نے آگے بڑھ کر شہزادی کے کندھے پر ہاتھ رکھا۔
ہدایت: گھوڑے پر سے کاٹھی اتار دی یا ویسے ہی بندھی رہنے دی اس پر!
برہان: ہدایت اللہ تمہیں سمجھ نہیں ہے تو بکواس کیوں کرتے ہو خواہ مخواہ۔
ناز: اوں ہوں۔ یہ بہت بری بات ہے۔ برہان میاں بڑوں سے اس طرح نہیں بولا کرتے۔
برہان: تو چلئے اندر چلتے ہیں تایا ابا کے کمرے میں۔
ہدایت: اچھا جی اب نہیں بولوں گا۔
ناز: شہزادے نے پوچھا کہو بی بی تم پہلے ہنسی کیوں اور پھر روئی کس لئے۔ شہزادی بولی ہنسی اس لئے کہ میں نے تین سال بعد پہلی مرتبہ ایک آدم زاد کی شکل دیکھی اور روئی اس لئے کہ ابھی ایک جن آئے گا اور تمہارا پتہ پاکر تمہیں قتل کر دے گا۔
ہدایت: جن نہیں جی' دیو تھا وہ تو........ اور اس نے کہا تھا.......... اچھا جی میں نہیں بولتا جی..........
برہان: ادھر چلیں باجی۔ یہ نہیں رہ سکتا بولے بغیر۔
ناز: نہیں بھئی اسے بھی تو بولنے کا حق ہے آخر...... ہدایت اللہ جن اور دیو ایک ہی بات ہوتی ہے۔
ہدایت: اچھا جی۔
ناز: اب جناب جونہی شہزادے نے یہ بات سنی تو...... ہدایت اللہ تم کڑچھی دیوار کے ساتھ کیوں کھڑی کرتے ہو؟ ہنڈیا پہ کیوں نہیں دھرتے۔
برہان: رحموں بھی اسی طرح دیوار کے ساتھ ہی کھڑی کرتی ہے۔ امی نے سو مرتبہ کہا ہے' ہزار مرتبہ سمجھایا..............
شاہ: اوئے میں کیدمی آواز بن رہا ایں اپنے غریب خانے پر۔ کون چمک رہا اے میناں دی طراں ایناں کھولیاں ماں۔

برہان: تایا ابا سلام۔ سلام جی تایا ابا۔

شاہ: اوئے توں کد آیا ایں ادھر آ......... ارے آ ظالما کیا لکڑ جھاپچانا جیسا ٹھکیا کھڑا ایں........ بچ میں اچھا تاں رہا۔

برہان: جی ہاں۔

ناز: سید صاحب سلام علیکم۔

شاہ: وعلیکم السلام کڑے تیں کد کی آئی وی ایں۔

ناز: جی ابھی آئی تھی کوئی پانچ منٹ ہوئے۔

شاہ: اوئے بوزنیا جھاں نیوں کنستر پر کاہتے بہایا ہویا اے۔ اچھی عزت کری اے تیں پڑوسیاں کی۔

ہدایت: وہ جی یہ خود ہی بیٹھ گئیں میں نے تو ان.........

ناز: ٹھیک ہے سید صاحب میں بڑے مزے میں بیٹھی ہوں۔

شاہ: کنستر اے پرانا اک پاسہ کھایا ویا اے زنگ کا' کہیں ٹٹ ٹٹا گیا تاں بعد ماں

.............

ناز: جی کوئی بات نہیں میں گروں گی نہیں۔

شاہ: تیرے گرن کی تاں کوئی نہیں کڑے بھسیا ویا کنستر کوئی باراں آنے تے کم تاں کیا ٹھیک کرے گا۔ ہاتوں ٹوپی نویں خریدی اے اوئے۔

برہان: عید پر لی تھی جی۔

شاہ: وخا تاں مینوں...... کنے کی اے۔

برہان: گیارہ روپے کی جی۔

شاہ: تن لینے ایں میتے۔

ہدایت: ہیں جی۔

شاہ: اوئے ہانڈی کی طرف نگہ رکھ بھانڈیا جہیا ادھر کیا جھاکی جاناں ایں میری طرف۔

ہدایت: وہ جی آپ تو پگڑی باندھتے ہیں جی میں اس لئے پوچھ رہا تھا۔

شاہ: رہین دے اینویں تاں خواہی نخواہی پچھن بیٹھ جایا کر۔ جد وے ہم نے اپنے پڑوسیاں تے تعلقات اچھے کرے ایں' کوئی میتے کش بی پچھدا اے تاں

مینوں زہر لگ دا اے کیوں کڑے۔

ناز: کیوں سید صاحب ہم ایسے ہی ہیں کیا!

شاہ: نہیں توں تاں بہت اچھی ایں' تیرے والد تے ہمارا ساتھ نہیں نبھدا۔ ویسے اچھا انسان اوبی اے۔ بالکنسر تے اٹھ کھڑاب۔

ناز: اچھاجی۔

شاہ: (جاتے ہوئے) اودھر آجاؤ میرے کمرے ماں.......... اوئے اوہ اخبار لے گیا تھا خلیفہ اپنی دوکان پر؟

ہدایت: جی نہیں آپ کے کمرے میں ہی رکھا ہے۔

شاہ: بالیا بچیاں لئی کش........... اوئے آہ بلی کیدھی پھردی اے بیڑھے ماں۔

ہدایت: قریشی صاحب کی ہوگی جی۔

شاہ: (واپس آکر) ایہہ کاہتے آگئی ہمارے گھر کس جھاک پر۔

ہدایت: پتہ نہیں جی۔

شاہ: اینوں پکڑ تاں بوہا مار کے۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: چل دفعہ کر اب تاں سردیاں ای گزر گیاں۔

ناز: سردیوں کا بلی سے کیا تعلق سید صاحب۔

شاہ: اوہ دستانے جیسے خریدن کا ارادہ تھا ایس بار پوستین کے' خیر اب تاں سردیاں ای گزر گیاں............ نکال باہر یار ایس نوں کہیں کوئی چوہا وغیرہ ای مار کے پھینک جائے۔

ہدایت: چوہے کہاں ہیں جی ہمارے گھر میں۔

شاہ: چل رہن دے خود ای کمیہ کھا کے نکل جائے گی۔ اک مرتبہ اینوں خود ای تجربہ کرلین دے ہمارے گھر کا۔ آؤ بئی اودھر چل کے بیٹھ دے ایں ایدھر تاں بگھار وغیرہ تے زکام ہون کا اندیشہ اے۔

ہدایت: بگھار تو کوئی نہیں لگا رہا جی۔

شاہ: اوئے لگا نہیں رہا تاں کہن پر بی پابندی اے کوئی۔ ہم تاں پانی گرم کرن نوں بی بگھار لگانا ای بولیا کردے ایں

برہان: چلیئے باجی تایا ابا کے کمرے میں چلتے ہیں۔
ناز: اچھی بات ہے۔
خان:

چشم ما روشن کہ اس بے درد کا دل شاد ہے
دیدۂ پرخوں ہمارا ساغر سرشار دوست

ناز: لیجئے خانصاحب بھی آ گئے۔
خان: ہدایت اللہ ہدایت اللہ۔
شاہ: اگے لنگھ آؤ جی سدھے ای میرے غریب کمرے ماں۔
خان: جی جی۔
برہان: خانصاحب سلام علیکم۔
خان: اوئے برہان میاں۔ جیتے رہو سلامت رہو۔ تم کب آئے میاں۔
برہان: جی آج ہی آیا ہوں۔
خان: اور تو سب خیریت ہے گاؤں میں۔
برہان: جی اللہ کا شکر ہے۔
ناز: اوہو۔ یہ دیکھا آپ نے شاہ صاحب کیرالہ کے سابق وزیر اعلیٰ نمبودری گرفتار کر لئے گئے۔
شاہ: اوئے ایہہ کیا کری جاری ایں۔ تینوں خبر نہیں ہم ہندوستان کے داخلی معاملات ماں دخل نہیں دے سکدے۔
ناز: میں تو یہ خبر پڑھ رہی ہوں اخبار میں۔
شاہ: رہین دے ایسے جگہ پر ٹھپ دے ایس خبر نوں۔ جد وعدہ کریا اے تم نے صلح اور آشتی کے ساتھ سارے معاملات نبٹان کا تب ایسی خبر پڑھن تے تیرا مقصد۔
ناز: آپ میری نیت پر کیوں شبہ کرتے ہیں سید صاحب۔
شاہ: بس رہین دے ایس خبر نوں تنیھاں نہیں نکالیا کردے۔
خان: یہ ٹھیک کہہ رہے ہیں بیٹا۔
شاہ: ہم نوں اک بھرپور کوشش کرنی چاہی دی اے ہمسایہ ملکاں تے اچھ

پیدا کرن کی۔ چین کے ساتھ ہمارے بھرانواں جیسے تعلقات ایں۔ روس تے پچھلے دو تن سالاں تے غلط فہمیاں دور ہو گیاں اور تاشقند ملاقات ماں اوہنے پاکستان کا خلوص اور موقف محسوس کر لیا۔ اب ہندوستان بی ہمسایہ اے ہمارا' ایدھے ساتھ بی کشمیر کا معاملہ طے ہندے ای دیکھنا کیا تعلقات ہو جاندے ایں۔

ناز: یہی بات سکھ لیڈر ماسٹر تارا سنگھ نے کی ہے اپنے بیان میں کہ.........

شاہ: بس ایتھے ای روک دے اوہناں دے بیان نوں بی۔

ناز: یہ چھپا ہے جی اخبار میں۔

شاہ: صحیح اوہو چھپن دے۔ ایہہ کیا ضروری اے بئی جو نسی بات اخبار ماں چھپے اوہ بر ضرور ای پڑھی جاوے۔ جد وعدہ ای کر لیا بئی ہم اوہناں دے اندرونی معاملے ماں دخل نہیں دیاں گے تب بولنا ای کاہتے۔

خان: یہ ٹھیک کہتے ہیں بیٹی۔ جانے دو۔

ناز: جی بہت اچھا آپ بجا فرماتے ہیں۔

ہدایت: وہ جی صاجزادہ صاحب تشریف لائے ہیں۔

ریاض: السلام علیکم۔

سب: وعلیکم السلام۔

شاہ: آؤ جی ارے آجاؤ ہمارے پا۔

برہان: السلام علیکم۔

ریاض: وعلیکم السلام۔ کہو میاں تم کب آئے!

شاہ: ابھی آیا اے جی شام کے وقت۔ ہاٹوپی دکھا اپنی صاجزادہ صاحب نوں۔

برہان: اچھا جی۔

شاہ: ویسے تاں بھابھی ہماری کما کر دی اے کش نہیں بن دا' کش نہیں جڑ دا اور لڑکے نوں گیارہ کی ٹوپی لے کے دتی اے نویں۔

ریاض: یہ تو بہت ہی اچھی بات ہے۔

شاہ: عید پر کنے ہوئے تھے تینوں عیدی کے۔

برہان: ساڑھے چار روپے جی۔

شاہ: ماے نے کنے دیئے۔

برہان: دو جی۔

شاہ: بڑا شاہ بریام بنیا پھردا تھا' شرم آنی چاہی دی تھی اوہنوں۔

ناز: دو روپے کم ہیں شاہ صاحب؟

شاہ: دو روپے تاں ہم نے اس عید پر اپنی چوہڑی کے نیانے نوں دتے تھے۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: اوئے توں کیا کر رہا ایں ایدھر۔ اودھر کوفتے جل جانے ایں سارے۔

خان: ہیں جی!

شاہ: منہ کرارا کرن نوں دل چاہ رہا تھا میں نے کھالیا چھپاک دے سیر پکا قیمہ۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: اوئے توں کیا ہیں جی ہیں جی کری جا رہا ایں چھرے جیا منہ نکال کے۔ صاجزادہ صاحب نوں پانی پلالیا کے گھڑے ماں تے۔

ریاض: جی نہیں مجھے تو پیاس نہیں۔

شاہ: نہ ہووے جی پیاس۔ گھر ماں آئے دے مہمان نوں سکے منہ کاہتے بہائی رکھیئے۔ جاجا کے لیا کچ دے گلاس ماں۔

ہدایت: اچھا جی۔

ناز: ہمارا گلدان تو ٹھیک ٹھاک ہے شاہ صاحب!

شاہ: لے اوہنوں کیا ہونا تھا کڑے۔ پڑیا دیا اے کھونجے ماں۔

ریاض: کب ہو رہی ہے اس کی واپسی؟

شاہ: بس ہا اک دو ملاقاتاں ہو جان ہاشمی صاحب تے۔ بڑے اچھے آدمی ایں جی ہاشمی صاحب۔ ہم نے تاں ایسا ہمسایہ ناں دیکھیا نہ سنیا۔ بہت شریف آدمی ایں جی۔

ناز: آپ کی مہربانی ہے۔

شاہ: اک اوہ بیگ صاحب سوار ہوئے دے ایں ہماری گردن پر۔ جد محلے ماں ایسا زور آور نیاں کران والا ہووے تب نیوتا ای پڑدا اے جی خان صاحب۔

خان: جی جی۔

ریاض: ارے اب تو آپ بھی اخبار لینے لگے شاہ صاحب۔

شاہ: ہاں جی اخبار تے بغیر کہاں گذارا ہندا اے ایس دور ماں۔

ہدایت: یہ جی خلیفے کا ہے۔ اس کی دکان سے لاتا ہوں میں۔

شاہ: تینوں کہنے کہا تھا ایدھر آن نوں۔

ہدایت: پانی لایا ہوں جی صاجزادہ صاحب کے لئے۔

شاہ: پیو جی شتابی تے اور واپس کروائیوں گلاس۔

ریاض: جب تک ہم پانی پیتے ہیں ہدایت اللہ تم یہیں کھڑے رہو۔

ہدایت: اچھا جی۔

ریاض: لیجئے شاہ صاحب۔ یہ ملاحظہ فرمایئے۔ یہ پڑھا آپ نے۔

شاہ: کیا جی؟

ریاض: بھارت کے وزیر خارجہ سردار سورن سنگھ اور وزیر دفاع.......

شاہ: سورن سنگھ صاحب کہو جی۔

ریاض: اچھا جی۔ سرار سورن سنگھ صاحب اور وزیر دفاع مسٹر چوہان صاحب نے آج دلی کے ایک عام جلسے سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ کشمیر بھارت کا اٹوٹ انگ ہے اور رہے گا اور اس کا اعلان تاشقند............

خان: کیا کیا کیا کیا؟؟؟

شاہ: کوئی بات نہیں جی ایہہ اوہناں کا تکیہ کلام ہویا دیا اے۔

ریاض: جی۔

شاہ: کئی لوکاں نوں عادت ہویا کردی اے جی کوئی لفظ یاں فقرہ باتاں ماں دہران کی۔ اور ہمارے سنام ماں اک پٹواری تھا اوہنوں عادت تھی کہن کی ایدھر گیا اودھر گیا اور گل گل ماں ایہہ فقرہ لگایا کردا تھا۔ میتے ملیا کہن لگا ایدھر گیا اودھر گیا آپ دے تایا صاحب کا کیا حال اے۔ میں بولیا شکر اے خدا کا۔ کہن لگا تلقین شاہ جی ایتاں کیھٹے کیاں درداں نے مار لیا۔ اک مہینہ اور دس دن منجی پر پڑیا رہا ایدھر گیا اودھر گیا کوئی افاقہ ای نئیں ہویا۔ ایسے طراں ایتاں کا تکیہ کلام بنیا دیا اے اٹوٹ انگ اور تکیہ کلام پر کوئی پابندی نہیں اعلان تاشقند ماں۔ اگے تاں پڑھو۔

ریاض: وزیر خارجہ سردار سورن سنگھ صاحب نے کہا ہے کہ ہم نے مسئلہ کشمیر کے بارے میں اقوام متحدہ میں جو پوزیشن اختیار کی تھی اس میں کوئی ردو بدل نہیں ہوا۔

شاہ: لوؤ بس بات واضح ہو گئی۔

ناز: کیا مطلب؟

شاہ: کیا مطلب؟ کڑے تیں ایم۔ آ کیسے پاس کر لیا جد تینوں ایس قدر معمولی بات کا علم نہیں بئی ہندوستان نے اقوام متحدہ میں کیا وعدہ کریا تھا۔

ناز: جی؟

شاہ: ہندوستان ایس پوزیشن پر اقوام متحدہ ماں قائم اے بئی اوہنوں کشمیر ماں رائے شماری کرانی اے۔ اور ایہہ وعدہ کشمیری عوام تے اور سیکورٹی کونسل تے اور ساری دنیا تے دستخط کر کے کریا دیا اے۔ ادہ کھول تاں میری الماری اور نکال سوہے رنگ کی فائل تینوں سیکورٹی کونسل کے ریزولیوشن دخانواں۔

ریاض: آپ غلط سمجھے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: ہاں اب ہماری داڑھی ماں کھیہ ڈالو مہندی کی جگہ۔ میں اور سردار سورن سنگھ صاحب اکو عمر کے ایں۔ میں اوہناں دی بات صحیح سمجھدا ایں یاں آپ کل کے کاکے۔

ناز: وہ جی۔ میرا خیال ہے۔ دراصل میں یہ سمجھتی ہوں.........

شاہ: سن کاکی جد ہماری ہندوستان تے یاری ہو گئی۔ پچھلیاں حماقتاں پر ڈالی مٹی۔ اک دوجے نوں اپنا ہمسایہ سمجھیا تب پاکستان کب ایہہ گوارا کرے گا بئی اوہدے ہمسایہ اور دوست ملک پر کوئی تنقید کرے اور کہے کیوں بئی آپ دے ہمسایہ ملک نے عالمی ادارے تے کریا دیا وعدہ کیوں نہ پورا کیتا۔ ہم تے کد سنی جانی ایں ایسی بات۔ ہم نے تاں ایسی کہنا اے چپ کراوئے تیں دیرنوں بے ایمان سمجھیا اے۔ خبردار جو ایسی بات منہ پر لایا۔ اج جلسہ عام ماں سردار سورن سنگھ صاحب نے بی کہہ دتا بئی اقوام متحدہ ماں جو پوزیشن ہم نے اختیار کری اے اور جو وعدہ کریا اے اوہدا پالن کراں گے۔

ناز: لیکن شاہ صاحب ہندوستان کے بڑے بڑے سمجھدار اور لائق لیڈر........

شاہ: بس ایتھے ای روک دے ایس بات نوں۔ تیرے دل تے کالک نہیں گئی گئے کی۔ ہمسائے کی عزت اور ساکھ بناتا دوسرے ہمسائے کا فرض اے۔ سمجھی ایں کہ نہیں۔

ناز: جی ہاں۔

ریاض: افوہ پونے دس ہو گئے میں معذرت چاہتا ہوں شاہ صاحب۔

شاہ: ہیں ہیں ہیں ایہہ کیا ہویا آپ نوں۔

ریاض: مجھے ایک دوست کو لینے سٹیشن جانا تھا نو چالیس پر........ خان صاحب چلئے گا۔

خان: جی جی۔

ناز: میں بھی چلتی ہوں شاہ صاحب۔

ریاض: اچھا شاہ صاحب۔ پھر سہی اگلے ہفتے ............ جلدی کیجئے خان صاحب ............ ہدایت اللہ بہت بہت شکریہ میاں۔ خان صاحب جلدی جلدی جلدی۔ اچھا شاہ صاحب خدا حافظ۔ خدا حافظ...........

شاہ: خدا حافظ جی۔ خدا حافظ اللہ کے حوالے۔ میں کہا کیا بھجو کا جہا لگا کے ساریاں نوں پٹ لگئے کھمیاں کی طراں..... موٹراں والیاں کے بی لوک کیا دوانے ہویا کردے ایں۔

برہان: تایا ابا۔

شاہ: ہاں بئی۔

برہان: وہ جی میں حاضر ہوا تھا۔

شاہ: سامنے تاں نظر آرہا ایں بوری میں دے کلے کی طراں کی کاہتے جارہا ایں۔

برہان: وہ جی اماں نے کہا ہے کہ ان کا جو دس تولے سونا آپ کے پاس ہے.........

شاہ: ایتھے ای روک دے ایس بات نوں۔ خبردار جو تیں سونے کی بات کری۔ پھیر ہمارا منہ کالا کرائیں گا۔

ہدایت: کیوں جی۔

شاہ: سونا بونڈ ہمسایہ ملک کا اندرونی معاملہ ہے اور آپاں اوہدے ماں دخل نہیں

دے سکتے۔

برہان: سونا بونڈ نہیں جی وہ سونا جو اماں نے..........

شاہ: سونے کا نام ای نہیں لے سکدا توں برہان شاہ۔ آپاں نہیں دخل دینا ایس معاملے ماں۔

ہدایت: وہ جی آپ کمال کرتے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: بالکل نہیں۔ ہرگز نہیں۔ ایس گھرماں کوئی سونے کا ناں نہیں لے سکتا کسے بی زبان ماں۔ کل کلاں خواہ مخواہ ناراضگی آوے۔ ہم نے وعدہ کریا دیا اے۔ ایس لفظ نوں تاں چھیڑنا ای نہیں آپاں۔ خبردار جو فیر کہا پا دیا جہا۔ روٹی کھا۔ پانی پی۔ بسترا لے۔ دو دن رہ۔ چار دن رہ......... خبردار جو ہم نے کیتے دے وعدے تے پھران کی کوشش کری۔

ہدایت: شاہ صاحب یہ وہ نہیں جی۔ آپ برہان شاہ کی بات تو سنیئے۔ وہ جی کمال ہے۔ شاہ صاحب یہ وہ نہیں جی۔ آپ سنیں تو سہی۔

برہان: تایا ابا آپ سمجھے نہیں۔ آپ میری بات تو سنیئے۔ ایک بات۔ صرف ایک بات۔ تایا ابا....... حد ہو گئی...... تایا ابا۔

(فیڈ آؤٹ)

خان:

فانی ہم تو جیتے جی وہ میت ہیں بے گور و کفن
غربت جس کو راس نہ آئی اور وطن بھی چھوٹ گیا

ریاض: ..........اور وطن بھی چھوٹ گیا۔ ہدایت اللہ!

خان: ہدایت اللہ۔

ریاض: ہدایت اللہ۔ ہدایت.........اللہ۔

ہدایت: شیت۔

خان: ارے کیوں؟

ریاض: کیا بات ہے؟

ہدایت: آہستہ بولئے جی۔ آہستہ۔

ریاض: کیوں خیر تو ہے؟

ہدایت: شاہ صاحب دوسرے کمرے میں نماز پڑھ رہے ہیں جی۔

خان ریاض: ہیں!!

ہدایت: نماز پڑھ رہے جی شاہ صاحب۔

خان: شاہ صاحب اور نماز!!

ریاض: اپنے سید تلقین شاہ صاحب!!

ہدایت: ہاں جی۔

خان: بات کیا ہے؟

ہدایت: شام سے نفل پڑھ رہے ہیں جی۔

ریاض: وہ کس بات کے؟

ہدایت: مجھ سے فرمانے لگے ایک لوٹا پانی کا بھر کر لاؤ۔

ریاض: پھر؟

ہدایت: میں نے لوٹا بھر کر رکھ دیا جی۔

خان: پھر؟

ہدایت: آپ نے وضو فرمایا اور سجدے میں گر گئے۔

ریاض: شکرانے کے نفل پڑھتے ہوں گے۔

ہدایت: نہیں جی کفارے کے۔

خان: وہ کس بات کا؟

ہدایت: کہنے لگے ہدایت اللہ میرے دل پر بہت بوجھ ہے۔ میرا ضمیر مجھے سونے نہیں دیتا۔ میں خدا سے اپنے گناہوں کی معافی مانگوں گا۔

ریاض: گناہوں کی معافی؟

ہدایت: کہہ رہے تھے میں ایک بار پھر اپنے یتیم بھتیجے کا پی ٹی او ان کے گھر سے نکال لایا ہوں۔ اور میرا ضمیر مجھے ملامت کر رہا ہے۔

ریاض: پھر لے آئے پی۔ ٹی۔ او؟

ہدایت: جی ہاں گاؤں گئے تھے ناں اپنی بھابھی صاحبہ کی صندوقچی سے نکال لائے۔

ریاض: انہیں بتائے بغیر؟

ہدایت: جی۔

ریاض: نکال لائے تھے تو ضمیر کو ملامت کرنا ہی تھا۔

ہدایت: پتہ نہیں جی انہیں کیا ہوتا جا رہا ہے۔ پہلے تو اچھے بھلے تھے۔

ریاض: پہلے سبھی اچھے بھلے ہوتے ہیں ہدایت اللہ۔ پھر جب وہ ادھر ادھر کی چکا چوند دیکھتے ہیں تو ان کے اختیار میں نہیں رہتا اور وہ بے ایمانی کے ریلے میں بہنے لگتے ہیں۔

خان: اب لوٹا دیا ہے انہوں نے پی۔ ٹی۔ او؟

ہدایت: جی نہیں لوٹایا تو نہیں کہہ رہے تھے کفارہ ادا کر دوں گا۔ خدا سے معافی مانگوں گا۔ لیکن پی ٹی او اپنے پاس ہی رکھوں گا۔

ریاض: لاحول ولا قوۃ۔ ایسی معافی مانگنے سے فائدہ؟

ہدایت: پتہ نہیں جی۔ وہ تو یہی سمجھتے ہیں کہ معافی مانگنے سے ان کے سارے گناہ دھل جائیں گے۔ اور ان کے ضمیر کا بوجھ ہلکا ہو جائے گا۔

شاہ: اوئے ہا کیتے باتاں کر رہا ایں ہدایت اللہ؟

ہدایت: (دور سے) یہ جی صاحبزادہ صاحب تشریف لائے ہیں۔

شاہ: کلے ای ایں؟

خان: ساتھ اس کارواں کے ہم بھی ہیں۔

شاہ: آؤ جی بسم اللہ۔ ایدھر تشریف لیاؤ ہمارے کلبۂ احزاں ماں۔

ریاض: آ رہے ہیں شاہ صاحب۔

شاہ: توں غفور الرحیم ایں۔ بادشاہاں کا بادشاہ اور شہنشاہاں کا شہنشاہ۔ تیرے خزانیاں ماں کس بات کا گھاٹا ہے۔

ریاض خان: السلام علیکم

شاہ: وعلیکم السلام۔ آؤ جی تشریف رکھو اودھر کدھر بیٹھ گئے تھے ملازم پا۔

ریاض: وہ آپ نماز پڑھ رہے تھے ہم نے سوچا کیوں مخل ہوں آپ کے........

شاہ: آپ دے آن تک تاں میں مکائی بیٹھا تھا۔ اک تبی رہ گئی تھی سو اوہ ختم ہو چکی اے۔

خان: واہ وا سبحان اللہ۔

شاہ: خان صاحب جدتے ہماری آپ دی ملاقات ہوئی اے لکھاں ای شعر آپ نے ہم نوں سنا چھڈے۔

خان: جی جی۔

شاہ: اج اک شعر صبح تے بابا بھگت کبیر کا ہمارے ذہن ماں پی گھم رہا اے۔

ریاض: بہت خوب!

شاہ: فرماندے ایں۔

کبیرا کھڑا بزار ماں مانگے سب کی خیر
نہ کاہو سے دوستی اور نہ کاہو سے بیر

خان: واہ وا سبحان اللہ۔

شاہ: کیا نقشہ کھچ گئے ایں جی بھگت صاحب۔ یہ بڑیاں کے بڑے ای کم ہویا کردے ایں صاحبزادہ صاحب.... ہدایت اللہ۔ ہدایت اللہ۔

ہدایت: (دور سے) ہاں جی۔

شاہ: ایدھر آ ہئی وہاں کیا کو نہی ماں گڑ بھن رہا ایں۔
ہدایت: آیا جی۔
شاہ: حضرت موج دریا صاحب دی بابت قصہ کردے ایں ہئی اک مرتبہ آپ عبادت الٰہی ماں مشغول تھے.........
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: اوہ میں کہا ہئی پان کھلا صاجزادہ صاحب نوں۔
خان: پان پان شاہ صاحب پان!
شاہ: اوہ بٹوا نکال میرے کوٹ کی جیب ماں تے۔
ہدایت: اچھا جی۔
ریاض: یہ آپ کیا تکلف کرنے لگے ہیں شاہ صاحب۔
شاہ: نکالیا بٹوا؟
ہدایت: ہاں جی۔
ریاض: یہ آج آپ کیا فضول خرچی کے موڈ میں آگئے ہیں۔
شاہ: کھول ایس نوں۔
ہدایت: اچھا جی۔
شاہ: اوئے ایدھرتے نہیں از بکا ہا پیساں والا خانہ کھول۔
ریاض: رہنے دو ہدایت اللہ' میں نے کہا شاہ صاحب کیوں خواہ مخواہ آپ پیسے ضائع کرتے ہیں۔
شاہ: کھولیا پیساں والا خانہ؟
ہدایت: ہاں جی۔
شاہ: ایدھے ماں اک پان کا بیڑا رکھیا اے اوہ نکال کے دے ادھا صاجزادہ صاحب نوں ادھا خان صاحب نوں۔
ریاض: پان بٹوے میں شاہ صاحب؟
شاہ: گلے ماں کش تکلیف تھی جی دس کو دن ہوئے جد خریدیا تھا۔ تاں چوہاں گھنٹیاں بعد گلے نوں آرام جیہا آگیا خود ای۔ پان کھان کی نوبت نہ آئی۔ میں لپیٹ کے جیب ماں ڈال لیا ایتے بعد بھل گیا۔

ہدایت: یہ دس دن پرانا ہے جی پان؟
شاہ: میں تاں بھل ای گیا تھا اج جد موچی نوں توپے لگان نو دئیا ہؤا تب یاد آیا۔
کھاؤ جی۔
ریاض: شکریہ
شاہ: ادھا خان صاحب نوں بی دیؤ جی۔ بزرگاں کا تبرک ای ہویا کردا اے۔
خان: جی جی۔
شاہ: جا ہُن تیں سرپر کا تے چڑھ کے کھڑ گیا ایں۔
ہدایت: اچھا جی۔
ریاض: شاہ صاحب ایسا وفادار ملازم آپ کو کہاں سے مل گیا۔
شاہ: صاجزادہ صاحب۔ نیت صاف اور کیسہ پر۔ انسان خود نیک دل ہووے۔ با اخلاق ہووے۔ ہمدرد ہووے۔ اوہدے گرد ایسے لوکاں کا جمگھٹا لگ جایا کردا اے۔
ریاض: وہ تو ٹھیک ہے شاہ صاحب لیکن.......
شاہ: اب دیکھو میرے دوستاں کا حلقہ۔ اک تے اک اعلیٰ انسان پڑیا اے اوہناں ماں۔
خان: جی جی۔
شاہ: ہا اپنے یار ایں قادر صاحب۔ کیا کہنے۔
ریاض: قادر صاحب!
ہدایت: وہ جی فروز پور روڈ والے۔
شاہ: اوئے توں ابھی تک ایتھے ای کھڑیا ویا ایں۔
ہدایت: جا رہا ہوں جی۔
ریاض: چلئے کوئی بات نہیں شاہ صاحب آپ بات کریں۔
شاہ: اوہ قادر صاحب کے والد بیمار ہو گئے جی سرگودھے ماں۔ آناً فاناً فالج گر یا اوہناں پر۔ منجی تے لگ گئے۔ ویسے صحت بہت اچھی تھی۔ قادر صاحب نوں تار ملیا بال بچے لے کے اور گھرماں تالا ڈال کے بھگے سرگودھے نوں۔
ریاض: جی ہاں وہ تو جانا ہی تھا۔

شاہ: تن مہینے باپ دی پٹی کے ساتھ لگے رہے۔ بہت خدمت کری جی اوہناں نے بڑھے کی۔ لیکن قسمت نوں نہیں تھا منظور' فوت ہو گئے بابا صاحب۔

خان: اناللہ وانا علیہ راجعون

شاہ: سوا مہینہ کر کے لوٹے جی سرگودھے تے قادر صاحب۔ جد گھر کھولیا آ کے تاں مٹی اور گرد و غبار تے اٹاویا تھا جیسے بھونچال کے بعد بچے کھچے گھراں کا حال ہویا کرداا ے۔

ریاض: جی ہاں وہ تو ظاہر ہے۔

شاہ: گیلری کے کھونجے ماں روشندان تے لے کے ٹیلفون۔ میز کے نیچے بچے دیئے وے تھے بلی نے۔

ہدایت: بڑی خونخوار ہے جی ان کی بلی۔

شاہ: تیں یہاں ای کھڑیا ایں باگڑ بلیا!

ہدایت: اچھا جی۔

شاہ: موری ماں تے لنگھ کے آنڈھیاں گوانڈیاں کے گھر تے چوری چھپے کش کھاپی آیا کردی۔

ہدایت: یا چوہا وغیرہ مار لیتی ہو گی۔

شاہ: اج کل کیاں بلیاں کد مار دیاں ایں چوہا۔ اج کل تاں اوہ فلاش کھیلیا کر دے ایں دویں بیٹھ کے۔

ریاض: لیکن قادر صاحب کو کیا ہوا؟

شاہ: اوہناں نوں کیا ہوتا تھا۔ بس اک چکر جہا آیا اور بے ہوش ہو کے ٹھادے کے گرے گیلری ماں۔

ریاض: چار مہینے سے گھر جو بند تھا آکسیجن کی کمی ہو گئی ہو گی کمروں میں۔

ہدایت: والد کی موت کا بہت صدمہ ہوتا ہے صاحبزادہ صاحب' خواہ کتنی بھی عمر کا کیوں نہ ہو۔

شاہ: ایہہ بات نہیں تھی۔

ریاض: جی!

شاہ: ٹیلفون کا بل پڑیا تھا گیلری ماں پچھلے مہینے کا۔ بج تاں اوہدے ماں ٹرنک کالاں

درج تھیاں۔ اور باقی تھیاں سینکڑیاں ای لوکل کالاں۔ دوسے اور نمیاں کا بل تھا جی۔ جد ہوش آیا قادر صاحب نوں تب بھگے سدھے ٹیلفون کے دفتر ماں۔ بابو بولیا جی آپ کا ٹیلفون چاہے چلے نا چلے' چاہے اوہدے پر جالا تنیاں ہووے' چاہے خراب رہا ہووے تن مہینے۔ آپ دا میٹر تاں چلدا رہا اے۔ ہم تاں میٹر دے حساب تے بل بناندے ایں۔ لوؤ جی سو سو کے تاں دو نکالے اوہناں نے جیب ماں تے پنجاہاں کا اک نکالیا اور دساں دساں کے نکالے چار۔ رسید کٹا کے گھر آگئے۔ اوس دن تے خاموش بیٹھے رہندے ایں موڑھے پر۔ افسوس کرن والے آندے ایں اور قادر صاحب اوہناں تے زبانی گل بی نہیں کردے۔ مبادا میٹر چل پڑے ٹیلفون کا۔

ریاض: یہ تو آپ نے عجیب بات بتائی۔

شاہ: میں ایہہ عرض کر رہا تھا صاحبزادہ صاحب' بئی ایسے ایسے بھلے لوک پڑے ایں جی ہمارے حلقہ احباب ماں' اکھ ماں پایاں نئیں رڑکدے۔ دکھ سہہ رہے دیں منہ تے نئیں بولدے۔

ریاض: جی ہاں ہزاروں افراد ایسے پڑے ہیں شاہ صاحب۔

خان: جی جی۔

عقیلہ بجیلہ: ماموں سلام........ ماموں سلام....... ماموں سلام۔

شاہ: اوئے کیا ہو گیا تہانوں مرغیاں کی طرح کانگڑے مار دیاں پھر دیاں او۔

عقیلہ: ماموں جب انسان خوشی سے بھرپور ہو تب ایسی ہی آواز نکلتی ہے۔

ریاض: خوشی کس بات کی بچیو!

بجیلہ: اپنے ماموں کو دیکھنے کی' اپنے ماموں سے ملنے کی۔

عقیلہ: ہمارے ماموں تو ہمارے لئے........ بس ایک سمبل ہیں۔

بجیلہ: ہمارے آئیڈیل ہیں ماموں۔ ہم سے تو جو کوئی پوچھتا ہے کہ تم زندگی میں کیا بننا چاہتی ہو تو ہم یک زبان ہو کر کہتی ہیں۔

دونوں: ماموں جیسی۔ ماموں جیسی۔ ماموں جیسی۔

شاہ: تمہاری مہربانی اے کڑے ہم تاں بے حقیقت جہے انسان ایں۔

بجیلہ: ایسے تاں کہا کریں آپ ماموں۔ آپ میں وہ کونسی بات نہیں جو دوسروں

میں ہے۔

شاہ: جس طراں تمہارا آئیڈیل تمہارا ماموں تلقین شاہ اے اوسے طراں ہمارا آئیڈیل بی اے اک۔

ریاض: آپ کی ذرہ نوازی ہے شاہ صاحب!

شاہ: آپ نوں کینے کہا اے جی آئیڈیل 'آپ تاں میتے بی گئے گذرے ایں۔

خان: وہ کون ہے شاہ صاحب؟

شاہ: اشرف خان صاحب۔

ریاض: اشرف خان!

بجیلہ: وہ ملتان روڈ والے!

شاہ: ہاں بالکل اوہی۔ لدیانے میں ناکے تھے جی اوہناں کے۔ بزرگاں کا آپس ماں بڑا میل ملاپ تھا۔ پھیر اوہ ہمارے تے اگے لنگھ گئے۔

عقیلہ: کوئی بھی نہیں ماموں آپ بھی انشااللہ ان کی طرح ہو جائیں گے ایک دن۔

شاہ: سارا لہور اوہناں دی عزت کردا اے جی۔ جد جاؤ دس باراں کرسیاں ڈالیاں ویاں ہندیاں ایں لان ماں' لوک جھک جھک کے سلاماں کر دے ایں۔

ریاض: کوئی بہت ہی بھلے آدمی ہونگے۔

شاہ: امیر آدمی ایں جی۔ بھلے تاں ایسے خاص نہیں۔ ساری عمر لہور ماں ای گذاری۔ پہلاں بڑے ڈاکخانے مورھے بیٹھ کے لوکاں کیاں چٹھیاں لخیا کر دے تھے۔ پھیر ڈوڈھ لکھ کا کلیم داخل کر کے اک کوٹھی لے لئی ملتان روڈ پر۔ تھی تاں پرانی جھی لیکن زمین واہ وا تھی ساتھ ماں باراں کنال۔

ریاض: جی!

شاہ: اک کنال چاہی رقبہ تھا کسے کا کوٹھی کی پشت پر اوہ ڈال لیا اپنے حاطے ماں۔ بے بے عمراں کا جب شوہر فوت ہویا اے تب بھگ دوڑ کر کے اوہدی رقم نکلوا کے دتی بنکاں ماں تے۔ انشورنش کمپنی تے کلیم دوایا بچاری بیوہ نوں۔ ساڈھے اٹھ ہزار تاں اوہنوں دیا اور اک لکھ تیئی ہزار کا اپنے پار رکھیا۔ اوہدے تے لوہے کے چپاں کا بپار کیا۔ چھ مربعے خریدے سرگودھے ماں۔

اب تن تاں مالی ایں اوہناں کے۔ دو ڈرائیور ایں۔ تن گڈیاں ایں۔ اک وکیل ملازم رکھیا ویا اے 'پنج سو پر۔ بارہ چودہ کرسیاں ایں پلاسٹک کی تندی تے بنیاں دیاں جیدھے پر لوک آکے بیٹھ دے ایں سلام کرن لئی۔ بڑا مرتبہ دیا اے قدرت نیں۔

عقیلہ: ان کی لڑکی ہمارے ساتھ کالج میں پڑھتی ہے۔ ہمیں ہر روز ٹک شاپ میں ٹریٹ دیتی ہے۔

شاہ: توں اوہدیاں کتاباں وغیرہ اٹھا کے پچھے پچھے چلدی ایں؟

عقیلہ: ہاں ماموں جب وہ نٹ بال کھیلتی ہے تو اس کی کتابیں اور سوئیٹر وغیرہ میں ہی سنبھالتی ہوں۔

شاہ: شاباش! ماے تے تاں تیں ای سیانی نکلی۔

بجیلہ: اور ہم دونوں بہنیں اسے موٹر تک چھوڑنے بھی جاتی ہیں ماموں۔

شاہ: شاباش کڑے اوہنوں آئیڈیل بناؤ اگر بنانا ای اے۔ ماے ماں کیا رکھیا اے۔

بجیلہ: نہیں ماموں انشااللہ ایک دن آپ کا شمار بھی شرفا میں ہونے لگے گا۔

شاہ: خدا کرے کہیں لگ جائے ہمارا بی دا۔ ابھی تاں ضمیر ای نہیں چین لین دندا۔

ریاض: اشرف خان صاحب ضمیر کا کیا بندوبست کرتے ہیں۔

شاہ: اک تاں جی اوہ ہر وقت کم ماں مصروف رہندے ایں۔ لوکاں کا تانتا بنھی رکھدے ایں اپنے ساتھ اور ضمیر نوں کدے ایسا موقع نہیں دندے بئی اوہ اشرف خان نوں کلا دیکھ کے اوہناں پر حملہ کرے۔ دوسرے اوہ کش گولیاں جیاں کھایا کردے ایں۔ مینوں بتایا تھا اوہناں دا نام۔ میں بھل گیا جی صاحبزادہ صاحب۔

ریاض: کوئی وٹامن وغیرہ؟

شاہ: نہیں جی اوہ کھا کے آدمی چاہے کلا ہی ہووے ضمیر اوہدے پر کاٹ نہیں کر سکدا۔ بھلا جیا نام تھا جی اوہنا کا۔

ریاض: ٹرانکولائیزر تو نہیں؟

شاہ: ہاں ہاں ہاں..........اہو ای نام بتایا تھا جی اوہناں نیں۔ اوئے ہدایت اللہ ! اک پرچی لیائیں کاغذ کی۔

ہدایت: (دور سے) اچھا جی۔

شاہ: مینوں لکھ کے دے جاناں جی اوہناں دا ناں۔

ریاض: میں آپ کے لئے ایک شیشی لیتا ہی کیوں نہ آؤں۔

شاہ: کیا کہنے صاحبزادہ صاحب..........نیکی اور پچھ پچھ۔

ہدایت: یہ لیجئے جی کاغذ۔

شاہ: اب نہیں رہی اوئے ضرورت کاغذ کی۔ میں تیتے کہہ رہا تھا میرے دوستاں کے حلقے ماں اک تے اک اعلیٰ انسان پڑیا اے۔

ہدایت: اچھا جی۔

ریاض: شاہ صاحب میں اب آپ سے اجازت لوں گا۔

شاہ: ایڈی نہیں جی ضرورت گولیاں کی شتابی۔ کل سہی۔

ریاض: گولیوں کے لئے نہیں جا رہا ہوں۔ مجھے ایک کام ہے اپنا ذاتی.......... پھر خان صاحب کیا ارادے ہیں!

خان: ضرور چلوں گا ضرور چلوں گا........ میں نے کہا شاہ صاحب کبھی غریب خانے پر بھی آیئے۔

شاہ: اوہ بکریاں کا کوٹھا چھت لیا آپ نے؟

خان: جی ہاں کب کا؟

شاہ: چلو ٹھیک اے پھیر اب کے عید تے سہی جی خان صاحب۔

خان: اچھا جی۔

ریاض: چلیں خان صاحب۔ اچھا جی سلام علیکم۔

سب: سلام علیکم۔ سلام علیکم۔ خدا حافظ۔

شاہ: میں کیا اوئے ہدایت اللہ ہا کڑیاں لئی لیاناں تھا کش۔

ہدایت: کیا جی؟

شاہ: اوئے کش ای لے آ۔

عقیلہ: نہیں ماموں ہم ہوسٹل سے کھانا کھا کے چلی تھیں۔

شاہ: کش پلا ای دے بئی ایتاں نوں۔
بجیلہ: ہائے نہیں ماموں خدا کی قسم ذرا سی بھی جگہ نہیں ہے۔
شاہ: اوئے یار اوہ لیا تاں لمونیڈ کی بوتل۔
ہدایت: ہیں جی؟
شاہ: لمونیڈ کی بوتل لیا ادھی ادی کر لین گئیاں دونوں بھیناں۔
ہدایت: ہیں جی۔
شاہ: لمونیڈ کی بوتل جونسی پشلے سال توں لیایا تھا رقیاں لئی اوہ اوہنے پئی نہیں تھی۔
ہدایت: وہ بوتل تو گم ہو گئی تھی جی۔
شاہ: گم کہاں ہوئی تھی اوہ تاں میں بہانہ کریا تھا۔ کھوکھے والے تے۔ اوہ نکال تاں لکڑیاں کے پرانے کھنڈے تے پانی دی ترپال۔ اوہدے پچھے پڑیا اے چھوٹا کنستر جس ماں لوگڑ بھریا ویا اے۔ اوس لوگڑ ماں لپیٹ کے رکھی دی اے جھپاک دے کے نکال لیا۔
ہدایت: اچھا جی۔
شاہ: کڑیاں بی کیا یاد کرن گیاں مامے کے گھر آیاں تھیں۔
بجیلہ: ماموں آپ خرچیلے بہت ہو گئے ہیں۔ سچ۔
شاہ: اشرف خان نے بتایا اے بئی سوشل ہونا بہت ضروری اے ناواں بنان لئی۔
عقیلہ: تو آپ لوگوں پر پیسے خرچ کریں گھر والوں کی خاطر کرنے سے فائدہ۔
شاہ: رہن دے بئی ہدایت اللہ بوتل نوں۔ پھیر کم آ جائے گی کدے۔
ہدایت: (دور سے) اچھا جی۔
بھابھی: بھائی صاحب۔ بھائی صاحب............. تلقین بھائی۔
شاہ: ہائیں کیدھی آواز سن رہا ایں کوئل جھی۔
بھائی: (ہنستے ہوئے) السلام علیکم۔
عقیلہ بجیلہ: السلام علیکم چچی جان۔
بھابھی: ارے لڑکیو تم اس وقت یہاں کہاں۔
بجیلہ: ہم ماموں سے ملنے آئی تھیں چچی جان۔

بھابی: ہوسٹل سے۔ اس وقت؟
عقیلہ: جی ہاں۔
بھابی: اور تمہارے امتحان نزدیک ہیں' پتہ ہے ناں تمہیں۔
بجیلہ: جی ہاں اچھی طرح سے معلوم ہے۔
شاہ: میں کیا کش ہمارے یار دی سناؤ۔ آغا صاحب تاں ہم تے نارض جئے ای ہو گئے۔
بھابی: تم چلو لڑکیو۔ ابھی اسی وقت۔ اور یہ کوئی وقت نہیں ہے ماموں سے ملنے کا۔
عقیلہ: لیکن چچی جان ہم آزاد ملک کے آزاد شہری ہیں۔
بجیلہ: گھومنا پھرنا' ملنا ملانا' اظہار کا ایک ذریعہ ہے۔ آپ ہم پر اظہار کی پابندی نہیں لگا سکتیں۔
بھابی: میں کہہ رہی ہوں اٹھو اسی وقت اور چلو سیدھی ہوسٹل کو' سمجھیں!
ہدایت: ہاں جی میں بھی ان سے یہی کہہ رہا تھا جی سلام علیکم۔
شاہ: اوئے تیں پھیر آگیا ایں اندر۔
ہدایت: ہاں جی۔
بھابی: کہو ہدایت اللہ کیا حال ہے؟
ہدایت: جی اچھا ہے۔
بھابی: تم چلو عقیلہ بجیلہ اسی وقت اٹھو۔ جلدی کرو سنا کہ نہیں تم نے میں کیا کہہ رہی ہوں۔
بجیلہ: جی اٹھ تو رہی ہیں چچی جان۔
عقیلہ: ماموں جان سلام۔
شاہ: وعلیکم السلام بیٹا۔ میں خود آنواں گا تمہارے ہوسٹل۔ با چاچی نوں بی تاں سلام کر دیاں جاؤ۔
عقیلہ بجیلہ: سلام!
بھابی: وعلیکم السلام۔ شاباش بڑی اچھی بیٹیاں ہیں میری۔ بھائی صاحب' یہ میں نے کیا سنا ہے؟
شاہ: کیا جی؟

بھائی: آپ برہان شاہ کا پی ٹی او پھر نکال لائے ہیں گاؤں جا کر۔
شاہ: ہیں جی؟ ہاں جی اوہدی ضرورت پڑ گئی تھی جی۔
بھائی: کیا ضرورت پڑ گئی تھی اس کی آپ کو۔
شاہ: اوہ جی نمبر دیکھنا تھا اوہدا۔
بھائی: وہ کیوں؟
شاہ: اوہ میرے چیتے نہیں رہا تھا ایس وجہ تے۔
بھائی: بھائی صاحب آپ کو کچھ خدا کا خوف رہا ہے کہ نہیں۔ آپ میں پرانی شرافت کا کوئی ذرہ باقی رہا ہے یا نہیں؟ آپ کو خدا کو جان دینا ہے یا نہیں؟ یہ آپ کو ہو کیا گیا ہے؟
شاہ: میں کہہ رہا ایں جی ہئی آپ نوں کیا ہو گیا اے۔
بھائی: آپ نے یتیم بھتیجے کا حصہ کھایا۔ اس کی جائیداد پر قبضہ کیا۔ لے دے کے یہ آخری چیز پی ٹی او رہ گئی تھی۔ ایک مرتبہ اسے دیا پھر نکال لائے۔ ہاشمی صاحب کا آپ نے گلدان دبایا ہوا ہے کئی سالوں سے۔ ہدایت اللہ کو تنخواہ نہیں دی پچھلے...... پچھلے.......
ہدایت: تیرہ مہینوں سے جی۔
بھائی: آخر آپ کا ضمیر اس قدر مردہ کیوں ہو گیا ہے یہ آپ کے گھر کی حالت دیکھئے۔ یہ آپ گھریلو معاملات ملاحظہ فرمائیے۔ بھتیجا آپ کی جان کو رو رہا ہے۔ مرحوم بھائی کی بیوی آپ کو کوسنے دیتی ہے۔ نوکر آپ کی جان کے خلاف ہے۔ ہاشمی صاحب کا مال آپ غصب کئے بیٹھے ہیں۔ سارے کوٹھے کی منڈیر توڑ کے آپ نے چھت پر اینٹیں جمع کر رکھی ہیں پڑوسیوں پر پھینکنے کو۔ ٹونٹی آپ اپنے گھر کی کھول کے رکھتے ہیں کہ دوسروں کے یہاں پانی نہ جائے۔ جو وعدہ آپ کرتے ہیں' اس سے مکر جاتے ہیں۔ جو چیز کسی کے ہاں سے منگواتے ہیں وہ واپس نہیں جاتی۔ میں پوچھتی ہوں آپ کے ضمیر کو کیا ہوا ہے۔ آپ کا احساس کہاں مر گیا ہے۔ آپ کے اندر اتنی تاریکی کہاں سے آ گئی ہے۔
شاہ: اوہ جی عرض ایہہ اے بھابی صاحب ہئی...........

بھابی: کچھ نہیں میں آپ کی کوئی بات نہیں سننا چاہتی ۔ آپ کے پاس ہزاروں بہانے لاکھوں عذر اور کروڑوں چالاکیاں ہیں ۔ کبھی آپ نے سوچا ہے آپ کس خاندان سے تعلق رکھتے ہیں ۔ کبھی آپ نے یہ سوچا ۔ آپ نے سوچا ہے آپ کو کس کے آگے جوابدہ ہونا ہے؟

شاہ: پر اک میری عرض ہی تاں سنو بھابی صاحب' آپ تاں بہیاں برساں بعد آکے غصہ ای کرن لگ پڑیاں ۔

بھابی: (دکھی ہو کر) آپ کا ضمیر مر کیوں گیا بھائی صاحب ۔ آپ کا احساس مردہ کیوں ہو گیا ۔ آپ پتھر دل کیوں ہو گئے ۔ آپ نے یہ کیسے گوارا کر لیا' کہ اپنے یتیم بھتیجے کا مال کھا جاتے ۔ آپ نے یہ حوصلہ کیسے نکال لیا کہ اپنی بیوہ بھابی کی زمین خورد برد کر لیتے ۔ آپ نے یہ کیا کیا بھائی صاحب ۔ کیوں کیا بھائی صاحب ۔ آپ کو کیا ہو گیا؟

شاہ: میں کہا بھابی صاحب ۔ بھابی صاحب ۔ میری گل تاں سنو جی ۔ میری عرض تاں سن دے جاؤ جی ۔ اک بات کہن کا مینوں ہی موقع دئیو جی ۔

ہدایت: وہ تو چلی گئیں جی ۔

شاہ: اوہ تاں چلیاں گیاں پر میریاں اکھاں کھول گیاں ہدایت اللہ ہمیشہ دے لئی ۔ میرے ضمیر نوں ٹھولا مار کے جگا گیاں ایں بھابی صاحب...... ہدایت اللہ ۔

ہدایت: ہاں جی ۔

شاہ: ہدایت اللہ ۔

ہدایت: جی ۔

شاہ: ایناں تے اوہ استری منگ کے لیائیں جو نسی آغا صاحب نے ولیت تے منگوائی اے ۔

ہدایت: کونسی جی ۔

شاہ: اوہی جو نسی پانی کی دھار ہی چھڈیا کر دی اے کپڑیاں پر ۔

ہدایت: اچھا جی ۔

شاہ: اور دیکھ استری لیا کے واپس نہیں دینی ۔

ہدایت: ہیں جی؟

شاہ: واپس نہیں کرنی بھابی صاحب نوں۔ اپنے کم آئے گی۔
ہدایت: لیکن جی ابھی تو آپ کہہ رہے تھے......
شاہ: یہی بات تاں کہہ رہا تھا ہئی میرا ضمیر جگا دتا اے۔

(فیڈ آؤٹ)